**قطعه تاریخ طبع دیوان از مولوی حبیب الرحمن صاحب فرزند کلان فقیر سلمهما القدیر**

مدح شاهِ عرب زکس در هند — هیچ این نیست نظمی و نثری

تا عرب مشتهر چرا نبود — گر حجازی وش ست این هندی

سال طبعش ز روی الهام الله

حبذا مدح مرسلِ ربی

۱۳۰۶

بلغ العلی بکمالہٖ کشف الدجی بجمالہٖ حسنت جمیع خصالہٖ صلوا علیہ وآلہٖ

الحمد للہ کہ تحریر بی نظیر از تالیفات عالم با توقیر مولانا محمد حسین فقیر مدظلہ موسوم

# دیوان فقیر مدح نبی

ملقب بموصوف

# نسخۂ عشق نبی

بعد افزونی غزلیات عشقیہ مدحیہ ثنائیہ بسیار بتصحیح تمام بار دوم

در مطبع قدوسی باہتمام حافظ محمد عبد القدوس قدسی دہلوی مطبع شد



بسم اللہ الرحمن الرحیم

بعد حمد و ثنائے قدوس خلاق النفوس و نعت و صلوۃ ذو براہین محسوس شفیع
یوم قمطریر و عبوس عرض کثیر العصیان راجی غفران محمد حبیب الرحمن
ابن ذرہ شعاع مہر منیر عشق البشیر و نذیر مولوی محمد حسین صاحب متخلص بہ
فقیر سلمہ اللہ القدیر ابن الشیخ محمد اسمٰعیل غفر ہما اللہ الجلیل انیست کہ سالکین
اہل عشق مدینہ منورہ را اصلا و عشاق جناب مستطاب طیبہ طیبہ را نوید جانفزا
کہ مسخر دلہائے عالم الی مدینۃ الرسول الاکرم و ذکر محبت سید ولد آدم
صلی اللہ علیہ وسلم چون ہیچ لیلا بر در مجنونان عشق رسول کبریا رسید و لیالی لہا انسا
و رجال بصبح انتباہ شد و رجال الی الحرمین الشریفین مبدل گردانید یعنی این سفینہ
عشق مدینہ نتیجہ طبع والد محترم این حقیر اعنی مخدومی فقیر از بس شہرہ مشارق ارض و
مغاربش نمودہ دل از دست بشوق نبی رحمت بود اللہم تقبلہ منہ و وصلہ الی متمناہ انک سمیع قریب مجیب الاواہ



۱ بسم اللہ الرحمن الرحیم ۲۷

ملا میرے قلم کو حسن بسم اللہ کے مد کا
جو بسم اللہ مجھ بہیا معاون ہے مرے ید کا
بیاں کیونکر ہو وصف اس مطلع نور محمد کا
سر دیوان ہو نقشہ پیکر پر نور مشہد کا
یہ کسکا نور روشنگر ہی اس قندیل گنبد کا
وسیلہ تام ھی جسکی ہمین عرش ممقعد کا
رہا پہچان خوف جسکو ترک فرمان محمد کا
وہ قرب قاب قوسین انکا ہی شان احمد کا
جو تعلیم و تعلم مین نہو مفتاح حمد و نعت
کمر بستہ ہین وہ تخفیف امت کے لیے ہر دم

ہوا جب عزم تحمید حق و نعت محمد کا
رواں ہے بحر عالم مین سفینہ وصف احمد کا
کہ مہر اک ذرہ ہے جبیں آفتاب پایۂ قد کا
نبی کی مسجد و محراب کا اور خاص مرقد کا
کہ ہی ہر لمحہ جسکا آئنہ انوار سرمد کا
وسیلہ ھی وہ امت کے لئے غایات مقصد کا
تو اس خائف کو پھر کیا خوف ہے ہنگامہ غد کا
تو مشکل رہگیا پھر کھولنا کس باب مسجد کا
تو بنجائے دہن پر لفظ ابجد قفل ابجد کا
محمد مین اشارہ ھی یہی میم مشدد کا

جو سنتے ہیں امان یاجوج ماجوج شیاطین سے
نہیں ہے رتبہ حفاظت میں یہ ذوالقرنین کی سد کا

سبیلِ شدّ دین ہے جادۂ راہِ مدینہ سے
تو لازم ہے لقب ہے متقی کو اوس کی ارشد کا

یہ شانِ اسمِ احمد افعل التفضیل امین ہے
مزید فضل کیا کچھ ہے تلافی مجرد کا

وہ ایسے صادق و مصدوق سلطانِ دو عالم ہیں
کہ ہے ایک ایک ہو منشا مقعدِ صدق انکی سند کا

وہ قدِ راست ایسا کچھ محقق راستے کا ہے
کہ یہ رتبہ نہیں اس معنیِ تحقیق میں قد کا

وہ معروف احد ہیں غیر سے محفوظ ہیں ہر دم
یہ غیرِ منصرف ہے اس لیے اعراب احمد کا

اگر تفصیل بھی خود بابِ جنت ہو تو کیا حیرت
ہوا کونین میں جب سے ظہور اسمِ محمد کا

دیارِ مصطفٰے پر نور مثلِ قلبِ مومن ہے
دیارِ ہند پر ظلمت یہ گویا دل ہے مرتد کا

جو اک سنگِ مدینہ شکلِ نیک و بد دکھاتا ہے
کہاں رتبہ کسی قصرِ قواریرِ ممرّد کا

اگر خاکِ مدینہ میں بھی ہو سرسبز کشت اسکی
تو رشکِ بوئے مشک و عطرِ گل ہو تیل کنجد کا

موصل جسمِ اطہر سے جو وہ ارضِ مقدس ہے
نہ کیونکر عرش کو بھی رشک ہووے اوس مرقد کا

سرِ موئے محمد کی کہاں اک بات لکھی جائے
بنے ہر موئے تن ہمدستان گو خامہ دید کا

یم پر جوشِ رحمت رحمۃ للعالمین کے ہات
کفِ کوثر نمونہ اک کفِ پر جودِ احمد کا

تسلط اونکی سلطانِ نبوت کا ہے ایسا کچھ
کہ ہے گاوِ زمین اک گاو تکیہ جسکی مسند کا

درم بردار حاضر ہے زیرِ زمین تک ہے
تسلط کس قدر ہے اوس پہ پر جود و اجود کا

نبوت اونکی ماہِ چاردہ چودہ طبق میں ہے
اشارہ ہے بیاضِ چاردہ موئے محمد کا

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | فقیر اشعار میں تیری بھی ہے کچھ تو سکونِ دل<br>یہ مانا ہاں شہیدی کا قصیدہ ہے مد و شد کا | ۱۵ |

زنانِ مصر بھی جو دیکھتیں جلوہ محمد کا
تو ہوتا ہر ترنج دل عیاں محسود ہر ید کا

ہی اک مومن کو اونکی ملکِ جنت سالِ وصد کا
کہان طوقِ بشر ہی فہم وسعِ جاہِ احمدؐ کا

نمونہ داغِ عشق اونکا ہی کس انعامِ بی حد کا
ملا ہی ہمکو تمنا زندگانی مخلد کا

سیہ پوشی کو بیت اللہ کے دیکھو تو عبرت سے
کہ ہی سرگرم کب سے ماتمِ وصلِ محمدؐ کا

وہ نورِ روضۂ انور سے اوسے عینِ دلِ مومن
نہین ہان ای منافق کام تیری چشمِ ارمد کا

خدودِ حور عین اونکی لیئی ہین بالشِ رخسار
جدار روضۂ انور سے جس نی مس کیا خد کا

اگر چاہِ مدینہ سی ہو نزعِ دلو قسمت مین
تو ہمکو دلوِ یوسف ہوئی دلواوس آبِ ابرد کا

نبی کی چشم اسود کا غمِ ہجران نہین اوسکو
تو پتھر ایا ہوا کیون ہی یہ دیدہ سنگِ اسود کا

اگر ہو رحمۃ للعالمین کی اک نگاہِ لطف
وسیلہ ساری امت کے لیئی ہو عفوِ سرمد کا

الٰہی پھر زیارت کیلیئے یہان سی رہائی ہو
برا ہی حال یہان زنجیرِ ہندی کے مقید کا

مدینی مین جو ایامِ قیام اپنی گذرتی تھی
تو ہر فردای طیبہ تھا نمونہ ہیبتِ غد کا

جو ممدوحِ محمد ہی وہ محمودِ الٰہی ہے
وہ مذمومِ خدا ہی جو مذمم ہے محمدؐ کا

ندامت تھی یہ دل کو سنگِ اسود کی زیارت مین
ہوا اسود گناہون سے ہماری نام اسعد کا

یہ عشقِ نورِ وجہِ مصطفےٰ محشر مین یا اللہ
سراسر نور بن جائی مری روئی مسود کا

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | فقیرِ ناتوان کو ہند سے لیچل مدینے مین<br>الٰہی پہر نہو قرب ان جفا کار دنکی مرصد کا | ۳ |

اذانون مین اقامت مین بقولہ اشہد اشہد کا
منادی ہی بذکرِ حق شمولِ ذکرِ احمدؐ کا

نہ لکھا جائی نکتہ ایک وصفِ حسنِ احمدؐ کا
قلم یہ دو زبان کا آج اگر بیجا ہی وصد کا

ملی ایکاش کلکِ نور و صفحہ حور کی خد کا
کہ میرا عزم ہی تحریرِ اوصافِ محمدؐ کا

وہ ہین فخرِ ابِ جد یا الیقین کو سب سے آخر ہین
تقدم مین نہین قرآن سی عالی رتبہ ابجد کا

نہ کیونکر ہو صداقت کا قیام اُنسے قیامت تک
یہین عرشِ اُنکا مرتبہ ہی مسبقِ معتقد کا

نگاہین خیرہ ہین اُن صورتِ مہرِ شعاعِ مہر
وہ جوشِ نور تھا جب رخِ محفوظ مرقد کا

ہمیشہ کشتِ دل ہی سبز نور افزائے چشم سے
سمایا جب سے اِن آنکھون مین رنگ اُس سبز گنبد کا

ہوئی بذوقِ خرمائے مدینہ جانِ شیرین تلخ
الٰہی پھر نصیب اپنے ہو لقمہ اُس مستند کا

یمینِ حق کا بوسہ بوسۂ اسود ہے مومن کو
منافق کے لئے وہ سنگِ اسود سم ہے اسود کا

سکونِ اضطرابِ دل ہے وہ دیوارِ مدینہ ہے
وہ آئینہ ہی باعث رعشۂ سیماب کی حد کا

بیانِ وصفِ پاک سے جو بنی میں اُسکے زمینِ شعر
ترا ہر شعر ہے تاجِ سرِ شعرائی و فرقد کا

یدُ اللہ اُنکے فوق الید ہی لازم اسلئے ایسا
بشکلِ کلمۂ اللہ ہے خط لفظ الید کا

جو مولیٰ کی غلام آزاد ہین ہر غم سے زائرین
یہان بھی فرقِ ظاہر عبدِ مطلق سے مقید کا

عناصر کی نجاست سے فرد کا بل کا تعلق ہے
جو اُس کسب مین ہی عشق کس سچا ہی امجد کا

جو مضمونِ حیاتِ مصطفیٰ اعجاز دکھلائے
ابھی یہ پوستین ہو زندہ دیوانِ مجلد کا

حباب اپنے حبیب راہِ طیبہ مین نکھر نظر آئے
گمان تھا سنگریزون پر قواریرِ ممرد کا

۳۴ | سنا ہے وہان نکیرین کی بھی صورت دیکھنگے | ۱۵
فقیر اب خوف کیا ہے گوشۂ تاریکِ مرقد کا

میسر ہو جو سجدہ مسجدِ پُرنورِ احمد کا
ادا ہو سجدۂ سہوا بھی تقصیرِ سجدہ کا

لبِ مشتاق ہو مین اور وہ بوسہ سنگِ اسود کا
نگاہِ شوق ہو اُسکے اور وہ نظارہ گنبد کا

حضورِ روضہ وہان گویا کہ میدانِ شفاعت مین
کھڑا ہے منتظر کوئی اُسکی آمد آمد کا

دلِ کونین ہی جسکا یہ افتادہ تعشق مین
حدوثِ حسنِ احمد سایہ ہی کس حسنِ سرمد کا

عطا سے حق مقامِ قابِ قوسین آپکو جو ہے
رسا کس سے ہوا ایسے ہدف تک تیر مقصد کا

بقیعِ غرقد آہی زردِ خضرا سے جنت ہے
غنی مخلوق ہی کیونکر نہ وہ سلطانِ عالم ہے
جو اہلِ قصر لیے حج و زیارت جیتے ہین آنکو
چلو اے اغنیا راہِ مدینہ رہبرِ دین ہے
بنی سے وہ جدا ہونا معاذ ابنِ جبل کا ہائے
وہ نارِ ہجر جبل ہی کیا ہی نور افزا عینِ دل
مدینہ کے گدا بھی غنی ہی طبق ہانے معانی ہین
بجھایا اِک نظر مین التہابِ آتشِ دل کو
کوئی مرتا ہی دنیا مین تو کیون روتے ہین سب اسپر

شجر اسپر ہے خود و سبز ہوتا ہمین غرقد کا
توکل ہے خدا پر خاص یہ جسکی مسند کا
یقین ہی کس حباب آب برج مشید کا
مگر یہ قند ہے کام دی توفیق و ارشد کا
یمن سے آکے پھر وہ دیکھنا قبر محمد کا
رمادِ طیبہ شافی توتیا ہے چشم ارمد کا
اشارہ بھی وہان یہ آنکے ملبوسِ ملبد کا
وہ برج سبز نے چھینٹا دیا آب مرد کا
یہان رونا ہمین کافی ہے ہجرانِ محمد کا

| ۵ | فقیر اِک دم قیامت مین نہو لے تشنہ لب یارب<br>نہو حرمان اسکو کوثرِ شیرین و آبرد کا | ۱۵ |
| --- | --- | --- |

اگر ہو شوق دیدار بلال قرب احمد کا
ہمیشہ رشک آن آنکھونکو ہی لوحِ زبرجد کا
بناؤن دیدہ بینا سی دوده و قلم مژگان
مطیعِ مصطفٰی کی نفس و عقل و روح ہمدم ہین
زمینِ شعر مین گردہانِ پر شمیم آکر
سیاہی آدمی کی دل پہ آئے کیون نہ عصیان سے
کلام مصطفٰی کی وصف سے مشہور عالم مین
وہ چوبِ خشک کا رونا وہ تسبیح حصا و اللہ

وہ رکن کعبہ دیکھو اور قرینہ سنگ اسود
کہ آنکھو مشکل اسکو سہل ہے نظارہ گنبد کا
جبینِ مومنین پر نام لکھو ہمین محمد کا
ہمیشہ آلنس ہی پیدا ہمین ہی ہر دم سی زد کا
روان کر جائے دریا شربتِ قند مورد کا
کیا ابیض ہی اسود رنگ جس نے سنگ اسود کا
مری اشعار مین جلوہ ہے دُر ہائی منضد کا
عجیب اعجاز ہی نصِ حدیثِ خاص و مسند کا

تماشا ہی کہ بوجہل و ابو طالب ہیں محروم
ہوا مقسوم عمار و بلال و حسان اسود کا

قرین ہیں خدمتِ حق یون مساعی مقدس نے
کہ صلی اللہ ہی جس طور لازم اسمِ امجد کا

قیامت تک وہان رہنے کو سمجھی ایکدو ساعت
وہ رشکِ اہلِ کہف ایدل ہے ساکن شہرِ احمد کا

خیالِ گنبدِ خضرا ہین رو نا راحتِ جان ہی
اثر ہوتا ہی آبِ اشک مین آبِ زمرد کا

اگر گاڑ زمین عنبر کا تپلا ہو تو کیا حیرت
تسلط عالمِ برزخ مین ہے خوشبوی مرقد کا

تجلیگاہِ مدحِ مصطفےٰ ہی طورِ دل جب سے
طبیعت سے مری آمد کو ہی شیوہ خوشامد کا

مرا ہندی سخن مشہور ہی مکی مدینے مین
عرب تک ایک شہرہ ہے مری تیغِ مہند کا

الٰہی بحرِ شعرِ نعت بحرِ مغفرت بن جائے
گران میزان مین ہو ہر وزن اشعارِ مجدد کا

| ۶ | فقیر بینوا ہی مین نظر آتا ہی نیک انجام | سگِ اصحابِ کہف آسا شمول نیک بین بد کا | ۱۴ |
|---|---|---|---|

بدلنا ہر وطن ہی شہرِ دلجوی محمد کا
عوض ہی زندگانی موقت سی موبد کا

(یعنے ہجرت)

بدلنا چاہیے سب طور و نکی وضع کا ہمکو
نمونہ تا کہ بیتِ مدح ہو بیتِ مخلد کا

ہمین افراط سی تفریط سی اطرا سی نفرت ہے
کہ مسلک ہے ہمارا اعتدالِ مدحِ احمد کا

جو وصافِ نبی جبریل کے تحقیر کرتی ہین
وہ عالی شان جو داود ہی اوس خیرِ سرمد کا

معاذ اللہ وہ استادِ رسول اللہ کی تحقیر
نہین کچھ بھی لحاظ اللہ کی قولِ موکد کا

عدوی مصطفےٰ ہی جو یہان مداح ایسا ہے
کہ بیشک دشمنِ جبریل دشمن ہے محمد کا

وہ خارِ نار مین ہی صورتِ کعب ابو رافع
عدوی مصطفےٰ ساکن ہے گو برجِ خورشید کا

احد مین اور احمد مین جو غیریت کی قایل ہین
مسلمان کا عقیدہ ہی یہ اونکا یا کہ مرتد کا

حدیثِ احمد بلا میم جو مشہور کرتے ہین
مقرر ہے دوزخ ایسی قوم بدکردار بیہد کا

تکذیب و افتراءاتِ رسول اللہ کی نسبت
یہ شیوہ مستحقِ نار کا ہے فرقہ بد کا

انا عرب بلا عین جو کہتے ہین حدیث اسکو — معاذ اللہ بہتان ہی نہین یہ قول احمد کا

نہ سمجھے بے خبر جو کفر مین ایمان مین کچھ فرق — سمجھ مین انکی آئے فرق کیا موضوع و مسند کا

وہ تشدید انکو آرہ بنکے یارب چیر ڈالے اب — عرب ہے کچھ نہ سمجھے فرق جو رب مشدد کا

معاذ اللہ توبہ ہے معاذ اللہ توبہ ہے — روایاتِ حدیث اور کلام الٰہی و حبیب کا

کہین ہے انقباض دل کہین ہے انبساط دل — اثر ہے یہ مری سحرِ سخن کی جزر کا مد کا

مرے دیوان سے ہین منسوخ دیوان اہل بدعت کے — زمینِ شعر پر اترا ہے قرآن نعتِ احمدؐ کا

۷ — قوی امید ہے اُس قادر و قیوم و دانا سے
طویل البلاع کر دے مجکو موضوعات کے رد کا — ۱۷

بیان کیونکر ہو مدحِ عزت و شانِ محمدؐ کا — کہ خود ہی ربِ عزت مدح فرما اُس ممجد کا

الٰہی زندگی بھر محوِ مرضیات رکھ ہمکو — الٰہی محض تیرے لطف انیس ہو مرقد کا

عطا وہ قوتِ ایمان ہو حبِ محمدؐ مین — کہ آسان ہو لے استحکام ہمپر شرع کی حد کا

الٰہی اتباعِ سنت ایسا ہو نصیب اپنے — کہ آجائے مزا دارین مین دینِ محمدؐ کا

الٰہی نعت و مدحِ مصطفیٰ ایسی عطا ہو مین — کہ وہان ترکِ دنیا باعث نہو نارِ مخلد کا

بہت ملاح اتراتے ہین جو اطرائے مدحت مین — ق — اسی مین خاص وارد ہے سنو فرمان احمدؐ کا

کہ میری مدح مین اطرا نہو مثلِ نصاری کچھ — کہ انکا شانِ عیسیٰؑ مین ہے شیوہ مدحتِ بد کا

کمالِ شاعری مین کوئی ہو مشہور عالم مین — اگر ہو نعت مین غالی تو ہے مردود وہ رد کا

طوافِ مرقدِ احمدؐ کی جسکے دل مین حسرت ہے — تو مشرک ہے وہ طائف مصطفیٰ کے پاک مرقد کا

معاذ اللہ کب مشرک ہین رسول اللہ مشرک سے — کہ ہے یہ کالصلوٰۃ اور بیشک ہی خاص معبد کا

روا ہوتا تو مکہ مین مدینے والے کیون آتے — وہین کرتے طواف اُس تربتِ پرنورِ احمدؐ کا

مدینے کی زیارت کا زیارت نام ہوتا کیون — جدا حج مدینہ نام ہوتا وصال کیسے مقصد کا
خدا منہ چومنے سے پاک او رشاعر یہ کہتے ہین — خدا منہ چوم لیتا ہی جو نام آتا ہے احمد کا
جناب حق مین ایسا قول گستاخی ہے توبہ ہے — جو یون کہتا نہ ہوتا دخل پھر شیطان کو مرصد کا
کہ میرا قول ہے میرے منہ کو آپہی چوم لیتا ہے — جب اسپر نام آتا ہے محبت سے محمد کا
بہت یاد آئیگی قید حدید نار مین شوخی — نہین جس بیحیا کو فکر کچھ بھی مقید کا

٨ — فقیر اب سب پڑاتے بدعتی دیوانے ہونگے
ہوا ہے شہر واک سنی کے دیوان مجدد کا — ٣١

کسیکو شرک و بدعت مین ہے دعوی عشق احمد کا — تو کب ہے آسکے ایمان پر گواہ اقرار اشہد کا
بس اک مولود خوانی مین محبت تو باقی ہے — کوئی لیتا نہین نام امر مسنون محمد کا
کلام لطف کو دیکھا سراپا لطف سے خالی (بریلوی) — کہ ہے ہندستان کس کس خلاف شرع بیجد کا
سنائے غیر اسمین ہی ثنائی بعث آسمین ہے — وہ ہی مولود خوانون کے لئے سامان آمد کا
اوران مولود خوانون کو فقط خوانوں سے مطلب ہے — نہ غم توحید سنت کا ہی نے ہنگامہ غد کا
کیا ہنگامہ میلاد نے انجام سے فارغ — کہ ہے عزم ایسے ہنگامون سے آسن ہنگامی کے رد کا
ہزارون بدعتی مولود خوان ایسے ایسے ہین — نہین اللہ جنکو پاس کچھ دین محمد کا
نہو بدعت کو رونق کیونکر ایسی مدح خوانی مین — کہ موسیقی کی باعث سے ہجوم اعناق ممتد کا
کوئی سرکش نہو اسپر کہ مین کچھ چیز ہون اتنا تو — جو سیر گرد اک ہنگامہ ہے اہل خوشامد کا
خوشامد اور روہ ساری آمد و رفت اسلئے ہی بس — کہ بزم مدح خوانی مین جمع غل ہی خوان آمد کا
اگر اہل ضلالت آپکو سمجھین ہدایت فن — نہین پوشیدہ رہتا حال ہر گمراہ و مہتد کا
شہید ایسا ہوا مشہور اس مولود خوانی مین — کہ موسیقی مین پایا رتبہ ہر قوال کے رد کا

غلام ثم نام ۱۲

لگا کر خون کیا بچ جائیگا کوئی شہید و نمین
نہین بعض اگر ہو نام بعض یک اسود کا

کہو اس بزم کی ان اغنیا کو کیا ضرورت تھی
ضرورت کیون تھی یہان سنتے ہین وہ راگ امرد کا

مناجات و غزل و راگنی ہین جب سناتے ہین
تو مثل زن ہے اونپر میل ہر اغلامی بد کا

جو فرمائین غنی ہم بے طمع ہین عاشق صادق
ہمین منظور ہی اظہار خالص حب احمد کا

غلط ہی اغنیا کا قول یہ کچھ شک نہین اسمین
کہ حظ نفس کو اک جشن ہی سامان مولد کا

اگر عاشق بھی ہوتے کچھ تو ہوتے کچھ نمازی آپ
زکوٰۃ و صوم و حج سے نفع لیتے خیر سرمد کا

اگر عشق نبی ہوتا تو سنت سے بھی ہوتا عشق
یہ کیسا عشق ہی جو عشق ہے ہر بدعت بد کا

تو ہان گویا معافی کو یہ محفل کیا ہی شور ہے
نماز و روزہ و حج و زکوٰۃ و بخشش ید کا

یہان کیا اغنیا کیا بینوا کیا طفل کیا نسوان
یہ حظ النفس امارہ ہی نام ان سب کے مقصد کا

اسی محفل مین اب تو عورتین بھی مدح گاتی ہین
بیان کیجے کہا تک انکی بے شرمی بیحد کا

غضب آواز عورت کی اور اسکو مرد سنتے ہین
یہ پیغام زنا سمجھو کھلا بے کاوش و کد کا

زنا بھی کیون نہو اغلام بھی کیونکر نہو حسن جا
کھلا ہنگامہ ہے مرد و زن و اطفال و امرد کا

ہوا یہان جبن دل ملحد الحاد اس شریعت مین
نمونہ ہے وہ دل دوزخ کے قعر نار موصد کا

بہت مداح زینت دیتی ہین بس شرک و بدعت کو
یہ گو دعوی ہی عشق و نعت و اوصاف محمد کا

نہ انکو عشق احمد ہی نہ انکو حج سے کچھ کام
وہان تو فکر ہی بس اغنیا کے کیسہ و ید کا

خدا کی حمد ہو نعت نبی ہو مرتین جو ہو
قبول حق ہی وہ محدود ہے جو دین کی حد کا

الٰہی نعت مین ایسا ید طولیٰ عنایت ہو
کہ ہو مفتوح مجھپر باب ہر خیر مخلد کا

الٰہی تنگ ہو میدان اہل شرک و بدعت پر
بنا دے سپر قرطاس و قلم کو وہ بھری گد کا

ہزارون بدعتون کی کٹ گئے سر اے فقیر اب تو
بجا ہی سیف سنت نام میرے خامہ و ید کا

## غزل در منقبت خلفائے رسول کریم علیہ و علیہم الصلوٰۃ والتسلیم
(۹) (۱۷)

عجب رتبہ کیا اللہ نے صدیق اکبر کا
بنایا غار میں بھی انکو یار اپنے پیمبر کا

مقرب ہیں شیخ برزخ میں قیامت میں بھی ہونگے
محمد سے تھا کچھ قرب انکو زندگی بھر کا

قرابت ایسی اس بوعائشہ کو ہے محمد سے
کیا حق نے رسول اللہ کو زوج انکی دختر کا

وہ بعد از انبیا و مرسلین کے سب سے افضل ہیں
بیان کیا کیا ہو مجھ سے وصف اس محبوب داور کا

جنابِ ابن خطاب ایسے عابد اور خطیب ایسے
کہ انکی ذاتِ عالی فخر ہے محراب منبر کا

ہزاروں لشکر کفار سے دریائے خوں بہکر
وہیں لب خشک تھا انکی سنان تیر و خنجر کا

یہ ایسے راز دارِ مصطفےٰ ہیں خود ابو حفصہ
نہیں جانا لے کچھ مخفی رسول اللہ کے گھر کا

رہا جو بھاگتا شیطان ہمیشہ انکے سایہ سے
وہ سایہ معنی لاحول تھا کیا اس غضنفر کا

مکانِ صبر و حلم و جود و ایمان و حیا عثمان
ہوا تھا ازدواج انسے رسول حق کی دختر کا

نکاحِ ثانیہ بھی بعد اولیٰ ہو گیا انسے
یہ ذی النورین نام اسواسطے ہے اس مطہر کا

عجب ترتیب قرآن جامع قرآن نے کی گویا
دکھایا ہمکو نقشہ لوح محفوظ و منور کا

شہید حق نے بلوے میں نہ یاسر اور نہ مارا دم
کہ تا مجھ سے نہ ہو مفتوح باب اس فتنہ و شر کا

علی مرتضیٰ زوج بتول معدن عصمت
کہ شہر علم احمد سے انہیں رتبہ ملا در کا

رسول اللہ عالی شان کو تھی انسے یہ الفت
کہ جیسے پیار ہوتا ہے برادر سے برادر کا

سخاوت میں شجاعت میں عبادت میں شجاعت میں
کمال انکا سبب ہے رونق دین پیمبر کا

ہمیشہ رضوان خدا نازل رہے جبتک
طلوع مہر ہو دنیا میں اور ہو روز محشر کا

قیصر اپنی شفاعت کا وسیلہ ہی قیامت میں
محمد کا ابوبکر و عمر عثمان و حیدر کا

جو کہ قرآن و محمد کے بیان مین آگیا
اُسکا عامل حقتعالی کی امان مین آگیا

دیکھیں تو مٹ کر دو آثار رسول اللہ یہ
جسکو یہان رہکر مزا نام و نشان مین آگیا

اُس زبان کی ہے زمین شعر بھی مُلکِ عرب
وصفِ سلطانِ عرب جسکے بیان مین آگیا

جُھک گیا وزنِ نبوت سے شبِ معراج مین
کیا اسی سے خم پُشتِ آسمان مین آگیا

قلبِ مومن مین جلیت مصطفے یون آگئی
عطر پھولون سے جو نکلا عطردان مین آگیا

ہم تو جانے سے حرم کے تھک گئے پر ضعف مین
زور پر چلنے کا بہت عمرِ روان مین آگیا

وہ زرِ خالص بنا بازارِ محشر کے لئے
جو یہان عشقِ نبی کے امتحان مین آگیا

اب جو دامن ہی مفتون سنت کے ہو بس
جو عدم سے فتنۂ آخر زمان مین آگیا

١١ شہرِ سلطانِ عرب مین جا کے افسوس ہے فقیر
پھر بھی تو اس قریۂ ہندوستان مین آگیا ١١

مصطفے کا جسے بیمارِ محبت رکھا
اُسکو دارین مین مولی نے سلامت رکھا

دینِ احمد کا عیان ظلِ کرامت رکھا
کسکو اللہ نے سپنے سایۂ جنت رکھا

پھر بھی دوزخ مین کوئی جائے تو کیون نقصِ کرم
کفر و عصیان سے یہان موردِ لعنت رکھا

ہر خیانت سے بچالی وہی جس نے ہمیر
طوعِ احمد کا یہان بارِ امانت رکھا

درِ احمد پہ جسے آگئی ایمان سے موت
قبر کا غم نہ غمِ روزِ قیامت رکھا

عاشقِ شاہدِ امت ہے اس امت مین وہی
جسکو اللہ نے مشتاقِ شہادت رکھا

بحرِ پرشور مین چلنے کا مزا کیا جانے
نفس نے جسکو یہان عاشقِ لذت رکھا

اس سفر کے لئے جو دل سے نکلا تو وہ مال
اے غنی فوجِ شیاطین کی غنیمت رکھا

زیرِ دیوارِ مدینہ ہین جو مدفون غریب
اُنپہ رحمٰن نے کیا سایۂ رحمت رکھا

دونوں آنکھوں کو اب اللہ دکھائے حرم | کہیں قرآن کہیں قبر سنت رکھا

۱۴
اسکو کیا ہے دم بھر غم امروز فقیر
جسکے سر پر غم فردائے قیامت رکھا
۹

شبانہ روز راہ مکہ ہو اور یہ قدم میرا | الٰہی اب کہیں مسکن نہ ہوئے بے حرم میرا
وہ تاثیر صداقت رکھتی ہے مدح ابوالقاسم | کہ صادق ہو گیا عالم میں قول بے قسم میرا
سکون طیبہ کا بس اس ناتوان کو ہو کہیں راحت | اٹھا سکتی نہیں بھان بوجھ سیری پشت خم میرا
نکل کر ہند سے یارب نکلوں پھر کہیں وہاں سے | در احمد پہ وہ رہکر نکلجائے یہ دم میرا
جو محنت اس سفر کی کچھ بھی ہو جائے وہاں مقبول | تو بہتر اغنیا کی فربہی سے ہے ورم میرا
سفوف خاک طیبہ ہو تو بس ملجائے یا اللہ | غذائے ہند سے ہی درد مندا تو شکم میرا
دو مونہے جو ہیں لا مذہبی میں اس سے قتل ہوتے ہیں | وہ شمشیر دو دم ہے دو زبان کا اک قلم میرا
محمد سے راحت کو ترہیں جو میں لب خشک ہیں یا رہو | کوئی کیا جانتا ہے کس نبی کا ہے یہ غم میرا

۱۴
جو سامان سفر پھر ہے حقیر اپنے نصیبوں میں
تو نقش بوریا بنجائیگا نقش درم میرا
۱۱

شکل مدینہ دیکھ کے تھا دل کو تھامنا | گویا کہ تھا وہ طائر بسمل کو تھامنا
بے مدح یہاں قلم ہے کیونکر کہی محال | رفتار ناز سے کسی راقل کو تھامنا
انگشت مصطفٰے اسکے اشارے سے بنا نفس | دشوار ہو گیا مہ کامل کو تھامنا
ہے حظ فوق ہفت زمین روضہ رسول | آسان ہو کیونکہ ماہی سافل کو تھامنا
مشتاق مصطفٰے نہیں رہ سکتے بے سفر | ممکن ہی کس حبیب کے مائل کو تھامنا
دل تھامتے تھے وہاں تو ادب سے پیادہ پا | بھولے سب اپنے مرکب محمل کو تھامنا

غافل ہین قہر و رحمتِ حق سی سب اسلئے — مشکل ہوا ہے فرض و نوافل کو تھامنا
تسبیح ہین صلوٰۃ و سلامِ رسولؐ ہین — اللہ اس دلِ متساہل کو تھامنا
وہ موج مدح رہتی ہی یہان جوش مین کہ آج — مشکل ہی بحرِ شعر کے ساحل کو تھامنا
آجائے اِک تصوّرِ عقلِ نبی تو پھر — ممکن ہے عقل کا کسی عاقل کو تھامنا

۱۴ جبتک یہ جنبش رگِ نبض اے فقیر ہے
وردِ صلوٰۃ سے نہ انامل کو تھامنا ۷

شہرِ احمدؐ جسے مرغوب ہوا خوب ہوا — خطۂ ہند اُسے مغضوب ہوا خوب ہوا
بالیقین روزِ حساب اُسکا حساب آسان ہے — خیرِ اُمت مین جو محبوب ہوا خوب ہوا
نورِ مرقد ہمین ہمشکل جمالِ یوسفؑ — قسمتِ دیدۂ یعقوبؑ ہوا خوب ہوا
تھا مدینے مین یہ ہر ایک بات پر مذکور — مجمعِ راغب و مرغوب ہوا خوب ہوا
روضہ و منبر و محراب و نماز و مسجد — چشمِ زائر کو جو مطلوب ہوا خوب ہوا
کھینچتا ہے کوئی دلکو جو مدینے کی طرف — دل جو اُس خوب کا مجذوب ہوا خوب ہوا

۱۵ تیری ناخوبی پر افسوس صد افسوس فقیر
پھر بھی تجھ سے جو عمل خوب ہوا خوب ہوا ۹

یا خدا پھر بھی مدینہ متصل ہو جائیگا — تھا یہ دل جیسا وہان پھر بھی وہ دل ہو جائیگا
نارِ دوزخ سے حفاظت کی مجھے اُمید ہے — سنگ طیبہ جو مرے مرقد پہ سِل ہو جائیگا
خُلّتِ ذاتِ خلیلِ حق یہان جسکو ملی + — اِس جہان مین ہر خلیل اُسکا مخل ہو جائیگا
اے دلِ بیمار دنیا چل مدینے کی طرف — جاکے اُس دار الشفا مین معتدل ہو جائیگا
کیون نہ دیکھے خلد مین چشمِ کحیلِ حور عین — کحلِ خاکِ روضہ سے جو مکتحل ہو جائیگا

وہان تمنا ہوگی حصولِ مال کے قصر کی — جب درانا بنی خطاؤن کا سجل ہوجائیگا

بذلِ مال اس راہ مین جان ای غنی جلدی سے کر — ورنہ تیرا ہیر دو زخم ہان داغ دل ہوجائیگا

ظلمت راہِ عدم کا ہمکو اندیشہ نہین — داغ عشق یار کا قہان مہر ظل ہوجائیگا

۱۶ — اے فقیر اب بھی مدینے کو جو چلتا ہے تو چل — دیکھنا تو کوئی دن مین مضمحل ہوجائیگا — ۹

عمر کا سال تو ہفتاد سے ہشتاد آیا — ایکدم بھی نہ تجھے اے نفس خدا یاد آیا

سورۂ صاد کے اول مین جو یہ صاد آیا — صلوات نبوی کے لئے ارشاد آیا

سامنے روضۂ انور کے شباک ذی شان — طائر روح جہان کے لئے صیاد آیا

نفع بازار محمد سے ہے کامل اسکو — نقد جان لیکے یہان جو کوئی نقاد آیا

آیا کعبہ سے جو محروم مدینہ پھر کر — بے زیارت کے ادھر کیون ستم ایجاد آیا

ہائے جو شہر مدینہ سے پھر آیا جا کر — وصل شیرین کو یہ کیون چھوڑ کے فرہاد آیا

اغنیا دادا مین افزونی دنیا کے ہین محو — اور قریب ان کے جہنم کا وہ مرصاد آیا

آکے دنیا مین جو محروم زیارت ہین غنی — کوئی عاد آیا ہے گویا کوئی شداد آیا

بدعتی مرد سراز شمن سنت دیکھو — کیا مصیبت بنگے جب موسم میلاد آیا

کیون نہ دیتے رہین ہمدادِ محبت دم دم — اہل سنت کے لئے عشق خدا داد آیا

۱۷ — چاہئے جلدی سے عودِ حرمین اب فقیر — کیونکہ نزدیک وہ ہنگامۂ میعاد آیا — ۱۳

ناتوان ہو گئیں عزیز وہ اک نظر سے دیکھنا — مجھکو لیجانا مدینے مین ادھر سے دیکھنا

جو یہ تیرہ دیکھکر آئے ہین انکو بھیجا — قافلے والے بھی آتے ہین ادھر سے دیکھنا

جو ہین تکلیفاتِ امرِ کبریا مین مطمئن | وہ نہ گھبرائینگے عقبے کے سفر سے دیکھنا
اور جو دنیا کے سفر کو سیرِ جنت سمجھے ہین | کم نہوگا وہ سفر اُنکو سقر سے دیکھنا
کاش آیاتِ حق و آثارِ احمد ہو نصیب | دمبدم یہان چشمِ دل سی چشمِ سر سے دیکھنا
جو غلافِ کعبہ سیتا ہی وہ روشن ہوگیا | دیدۂ سوزن کو ہیبت کی نظر سے دیکھنا
رشک مین کہتا ہی دلکو راتدن شہرِ رسول | آسمان کا دیدۂ شمس و قمر سے دیکھنا
اُسکی رحمت جیسی ہر دم ہے کچھ دیکھو مثال | ق | ابر سے باران جب شب سے تا بر سے دیکھنا
پر ہمین محروم اُس سے بھاگتے ہین ہائے ہا | کیا اُدھر سے ہو رہا ہی کیا ادھر سی دیکھنا
آخری وقت آگیا ای نفس کچھ غیرت نہین | اور آیاتِ خدا کا عمر بھر سے دیکھنا
اے غنی کحل الجواہر تو لگا لے اب رہی | سرمہ دیکر آنکھ مین اُس خاکِ در سے دیکھنا
ہے فسادِ خون بخل اس رہ مین جنکو بہت | ایسے بیماروں کی نبضین نیشتر سے دیکھنا

قولِ سنت سے تری اُڑتی ہی بدعت اے فقیر
بھاگتے ہین بدعتی کس کر و فر سے دیکھنا
۱۱ ۱۸

کب عاشقِ دنیا کو ہے بطحا کی تمنا | فرعون کا دل اور اسے موسیٰ کی تمنا
جس روز بر آئیگی مسیحا کی تمنا | کیا ہوئیگی اُس روز نصاری کی تمنا
احکامِ محمد وہ بجا لائین گے یعنی | مشہور ہے یہ حضرتِ عیسیٰ کی تمنا
پھر لو سعتا دل اور وہ محبوسِ عجم ہے | زندان مین موئی حیف زلیخا کی تمنا
افتادہ رہون مسجدِ احمد مین شب و روز | سجدے مین ہین ہی یہی اعضا کی تمنا
جو مدفنِ طیبہ عوضِ جان ہو تو کیا خوب | آسان کا آسان تمنا کی تمنا
یہان چشمِ منافق نہین مشتاقِ زیارت | فرعون کی آنکھ اور یدِ بیضا کی تمنا
اک سیل مدینہ جو ذری خواب مین آجائے | باقی نرہی قیس کو لیلا کی تمنا

رکھتے جو عذار اپنا مدینہ کی زمین پر — وامق کو نہ ہوتا عارضِ عذرا کی تمنا
یون مائلِ فردوس نہ تھی کچھ شبِ معراج — اک یہی تھی وہ عالی بصر جلنے کی تمنا

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹ | تیسیر تمنا ہی ضمیر اب یہ وہ مین ہے<br>ہے دی ہوئی جس حضرتِ مولیٰ کی تمنا | ٩ |

ہر رنج و درد اک غمِ مختار بن گیا — دیدہ بدیدہ ترقیہ آزاد بن گیا
رشکِ جبالِ ارض جو وہ جار بنگیا — کیا بوقبیس مطلعِ انوار بن گیا
بالائی دوش مرقدِ عالی وقار ہے — ذی قوت اس سے گاوِ زمیندار بنگیا
رنجِ سفر وہ راحتِ جان ہو گیا وہان — مژگانِ چشمِ عشق ہر اک خار بنگیا
رتبے حجار جنکی بنا مین ہوئی قبول ہے — ہر سنگریزہ مسندِ دربار بن گیا
ہی حرف حرف سلکِ صلوۃ و سلام مین — ہر شعر میرا سبحۂ ابرار بن گیا
ہے زندہ دل جو تارکِ دارِ فنا ہے آج — بیدار شعر وہ ہے جو بے دار بن گیا
تسبیح مین صلوۃ مین جو سرِ دل ہے محو — وہ بال بال مخزنِ اسرار بنگیا

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰ | جس شہر مین ضمیر کا دیوان لیگئے<br>بازار اسکا مصر کا بازار بن گیا | ٩ |

مقابل مین بنِ احمد کے کوئی ملعون نہ ٹھیریگا — حضورِ طفلِ ابجد خوان ہی افلاطون نہ ٹھیریگا
بقیع طیبہ مین جبتک یہ مدفون نہ ٹھیریگا — الٰہی میرے دل کا درد روز افزون نہ ٹھیریگا
جو صحرائے مدینہ خواب مین اک لحظہ آجائے — فضائے کوچۂ لیلیٰ مین پھر مجنون نہ ٹھیریگا
یہ حبِ مال ہے وہ اضطرابِ دائمی دیکھو — قیامت تک کہیں زیرِ زمین قارون نہ ٹھیریگا
شفاعت یون سُناتی ہے کہ اسکا نام ہی لکھکر — جو نام اپنے گنہ ہونگا ہی مین لکھدون نہ ٹھیریگا

جو دیکھے شہرِ سلطانِ عرب کو دل کی آنکھوں سے — عجم میں پھر کہیں اُسکا دلِ مفتون نہ ٹھیریگا
مدینے کا بیان بے اختیار آئے نہ کیوں ہر دم — یہ نالہ ہی جو اسکو ضبط کر رکھوں نہ ٹھیریگا
خدایا سرخرو رکھنا طفیلِ مصطفٰے اُسدن — کہ جسدن خوف سے آنکھوں میں اشکِ تر نہ ٹھیریگا

| ٢١ | ہوئی بحر و زمین شعر بحرِ فضل و ارضِ لطف<br>فقیر اب کیوں یہاں ہر مدح کا مضمون ٹھیریگا | ٩ |
|---|---|---|

نہ کیوں ہو دل سے زباں پر ہزار شکرِ خدا — دکھایا شہرِ نبی لاکھ بار شکرِ خدا
مزارِ شافعِ روزِ شمار دکھلایا — کروں میں کیوں نہ ادا بیشمار شکرِ خدا
یہ قربِ رحمتِ حق تھا اور اُسکی قدرت تھی — ادا ہوا جو قریبِ مزار شکرِ خدا
دکھائے مجکو مدینے کی رات دن اُس نے — تو مجھپہ فرض ہے لیل و نہار شکرِ خدا
مزا مدینے کے پانی کا یاد آتا ہے — تو یہ زبان ہے اور بار بار شکرِ خدا
علاوہ نعمتِ حق ایک بیک نہ سمجھے — نہ کر سکا دلِ بے اختیار شکرِ خدا
فزوں ہو شکر سے نعمت تو قرب احمد ہو — کہ کر رہا ہے یہ امیدوار شکرِ خدا
دکھایا شہرِ محمد کا کاروبار مجھے — تو کیوں نہو لبِ مرا کاروبار شکرِ خدا

| ٢٢ | فقیر ایک زیارت ہی لاکھ نعمت ہے<br>ہزار شکرِ خدا صد ہزار شکرِ خدا | ٧ |
|---|---|---|

ذاتِ نبی پہ لاکھ نازِ دم میں ہو جودِ کبریا — اُنپہ درودِ کبریا اُنپہ درودِ کبریا
کیوں نہو آپکے لئے بیحد و بیشمار اجر — آپ ہیں حشر تک ہے یہ نظمِ حدودِ کبریا
جنکو ہے حبِ احمدی بس وہی ہیں خدا کے دوست — جو ہیں حسودِ مصطفٰے وہ ہیں حسودِ کبریا
آپ شفاعتِ نبی کاش وہاں ملی ہمیں — کیونکہ بہت ہی گرم ہے نار و وقودِ کبریا

ہوئے مدینۂ رسول کیوں نہ کافر دینہ فہم — حسین عرصۂ حسین تجھ میں جنود کبریا

مسجدِ مصطفےٰ میں بھی سجدہ ہو مجھے نصیب — چاہئے شکر میں ہم سر بسجود کبریا

۲۳ گنگ ہے خوش وہ زبان پائیں بہرے ایسے کان
جن سے سنے لئے نہ فقیر گفت و شنود کبریا ۱۳

کسی نے نفس کو پھر سفر مارا تو کیا مارا — قدم راہِ مدینہ چھوڑ کر مارا تو کیا مارا

یہ سر مست جا گھسکر مسجدِ حرمین پہ دل کاش — یہاں کی سجدوں میں جبیں سے سر مارا تو کیا مارا

مدینے کی ہوا سے ہمدمی اک دم بھی کافی ہے — گلستاں کا دم آبادِ سحر مارا تو کیا مارا

کہاں تک اک ہوا دل کا کہاں تک گنبدِ خضرا — جو نعرہ تو نے آ و لیے تر مارا تو کیا مارا

علاج لیے جنوں کا خارِ صحرائے مدینہ ہے — کسی فصاد نے یہاں نشتر مارا تو کیا مارا

نہ آیا صیدِ عشقِ مصطفےٰ گر شکنجۂ جان میں — یہاں اس جال سے ہر صید گر مارا تو کیا مارا

مقابل یک نگاہِ روزنِ پڑ کے وہاں لیے — کسی معشوق نے تیرِ نظر مارا تو کیا مارا

رہا حسرت کے داغ دل سے ہاں بے قرار رہیں — خدا جانے درِ محبوب مارا تو کیا مارا

کہاں شبِ خضر کی نظر سے وہ خنک چشمی — یہاں ابلکوں میں غمِ طہ چشم تر مارا تو کیا مارا

بجھائی نارِ قہرِ حق ہماری آہ سرد اے کاش — جو اس نے زہرۂ نارِ سقر مارا تو کیا مارا

غنی دم ہو نہ لگے سب جو کعبہ دیکھ لو جھیں — غنا کا دم اگر یہاں عمر بھر مارا تو کیا مارا

ہوس خاکِ طیبہ ہو تو آپ ہی کیمیا بنجائے — یہاں سیماب پھر سیم و زر مارا تو کیا مارا

۲۴ فقیر اک لفظ سے تیرے عدو بھاگی تو یہ تو کی
لبِ کل رجمِ شیطاں پھینک کر مارا تو کیا مارا ۱۳

جب ہیں سے ادھر غیر نے منہ پھیر لیا — چشمِ زوار سے تنویر نے منہ پھیر لیا

طلب

طفلِ اشک اپنے رہین لئے آپ مدینہ بے تاب
گریۂ اطفال سے اس شیر نے منہ پھیر لیا

جسم سیر نہوا خاکِ مدینہ افسوس
اس مسِ عیب سے اکسیر نے منہ پھیر لیا

ہم مسافر ہوئے جب گنبدِ خضریٰ سے قریب
کیا ہی ہر شکل سے تغییر نے منہ پھیر لیا

پھر نے کیا جالیوں سے دیدۂ محوِ دیدار
کہیں دیکھا ہے کہ تصویر نے منہ پھیر لیا

ہوئی تکمیل صلوٰۃ ایسی مدینہ میں حبیب
(یعنے عرض سلام بکثرت ۱۲)
مجھسے ڈر کر مری تقصیر نے منہ پھیر لیا
(بسبب کیفیت الدرود وسلام ۱۲)

حبِّ دنیا ہی جسے طیبۂ اطہر میں ہے
(یعنے وہان رہکر ۱۲)
نجس العین سے تطہیر نے منہ پھیر لیا

جسکی تقدیر میں دیدار و شفاعت سے نہیں
سچ ہے اس شخص کی تقدیر نے منہ پھیر لیا

چلتے کیا پاؤں مدینہ سے ادھر کو جو ادھر
(سوئے روضۂ مطہرہ ۱۲)
دمبدم زائرِ دلگیر نے منہ پھیر لیا

دیکھئے وصلِ مدینہ کبھی پھر ہو کہ نہو
یہاں مری آہ سے تاثیر نے منہ پھیر لیا

اہلِ غفلت کو مدینہ کا سفر کیوں ہو نصیب
انکے بدخواب سے تعبیر نے منہ پھیر لیا

کاش تحریرِ رقابت اس سے ہو گر جانبِ نعت
ہر طرف سے مری تحریر نے منہ پھیر لیا

۲۵ | تو ہے مداحِ رسولِ عربی آج فقیر
کس کے دل سے تری تقریر نے منہ پھیر لیا | ۱۴۱

وصل میں حیرتِ دیدار نے سونے نہ دیا
ہجرِ طیبہ میں دلِ زار نے سونے نہ دیا

شادیِ مژدۂ رحمت سے ہے گویا بیخواب
جسکو دردِ شہِ ابرار نے سونے نہ دیا

ایسے یا ہم رہے یہاں محوِ صلوٰۃ و تسلیم
چشمِ زوار کو زوار نے سونے نہ دیا

خفتہ بخت آہ مدینہ سے ہم آئے اٹھکر
کیوں ہیں پا لوکو رفتار نے سونے نہ دیا

بے مدینہ ہے یہی نالۂ دل یہاں افسوس
فتنۂ دل کو غمِ یار نے سونے نہ دیا

بخت بیدار مدینے میں رہی یوں اپنے
گویا بیدار کو بیدار نے سونے نہ دیا

طائرِ جان کا وہ ام دہان وہ شکر نا نور کیون نہوا

ہوتا ہے سبب تقدیر خدا سے سن تو قصیر خستہ جگر

۲۷ لحظہ بلحظہ کہہ دیتا ہے تو یہی کیونکر کیون نہوا

یہ مجھ سے پوچھتے کیا ہو مدینہ کیسا مکان تھا
کہ اسکو دیکھکے سینہ مین پہر کے دل ہی کہان تھا

بہار وصل مدینہ کا اب بہی ہے وہی ارمان
ہو تھا غنچۂ دل خندہ زن کہ وقت خزان تھا

نگاہ دیدۂ حسرت بھی ہر طرف دم رخصت
مدینہ سے تو نکلنا بشکل نزع روان تھا

بقیع طیبہ مین ایجان کیون رہ گئی تو بھی
مسافرون کے لئے وہ مقام راحت جان تھا

پیام بوسۂ حور جنان تھا اپنے لئے وہ
لگا صراحی طیبہ سے جب اپنا دہان تھا

وہ تیرے تیغ رحمت مین سوز دلسی سلامت
جو اشک نیر بہی وہان اور سلام ورد زبان تھا

ہلال تیغ نبی بدر مین ہوا جو نمایان
تو دم مین لشکر کفار غرق آسمان تھا

شہادت حمزہ نہ کیون ہو حجت باری
کہ دیدۂ نبوی اسپہ کیسا اشک فشان تھا

ہزارون گلشن ہند و عجم نثار ہین اسپہ
مدینہ مین جو سبز ہر نگاہ برگ خزان تھا

الٰہی ارض و سما کو گواہ حشر بنا دے
کہ یہان جہان کہین تھا مین رہا ہے نیک بیان تھا

وہان سے آگیا پھر یہان قصیر وہ بہی تو دن بھر
کہ تو بہی کر کے سفر ایک دن یہان سے وہان تھا

## ۲۸ دوائے تپِ غمِ دیرینہ بذکر آبِ مدینہ ۱۷

ہوا وہ زندہ دل جس نے پیا پانی مدینہ کا
کہ ہے صد غیرت آب بقا پانی مدینہ کا

مری دلسے آہ سرد یون اکثر نکلتی ہے
کہ یاد آتا ہے مجکو برف سا پانی مدینے کا

جو ہوتا اسے سکندر ڈھونڈتا کیوں آب حیوان کو
چکھا دیتا اگر اپنا مزا پانی مدینے کا

ہوئی سب پانی پانی شربت قند و نبات آگے
یہی کہتا ہے جس نے پی لیا پانی مدینے کا

مدینہ ہے زمین پر جنۃ الفردوس کی تصویر
نمونہ سلسبیل خلد کا پانی مدینے کا

صراحی جو وہاں ساقی لیے مسجد میں پھرتی ہیں
الٰہی اُس نے پھر مجکو پلا پانی مدینے کا

مدینہ کی صراحی کی صورت ہے ہر یک کا دل
صراحی جھکے پیتا ہی رہا پانی مدینے کا

ہوا پاکیزہ داماں دل اُسکا داغ عصیاں سے
کہ جسکو ایک چلو لگیا پانی مدینے کا

یہ دل مشتاق ہے جسکا ہمیشہ مثل مستسقی
پلا یارب یہی دار الشفا پانی مدینے کا

یہی جی چاہتا ہے پیا تاک بچھا کبھی آنکھیں
بڑھاتا ہے کچھ ایسی تشنگی پانی مدینے کا

مری ہو تشنگو ہر دم جاتی ہیں جان و دل سے
پیا جب سے انہوں نے خوش مزا پانی مدینے کا

وہاں اک باغ ایمان سبز و خندان تا کہ جنت ہے
زمین دل میں جسکی ہے گیا پانی مدینے کا

چلا آتا ہو یمن نہار جنت سے یہ کہتا ہے
زبان حال سے خود ماجرا پانی مدینے کا

یہ وہ امر ہے اسکا بیان کیونکر زبان سے ہو
کہ میٹھا ہے تو کیسا ہے بھلا پانی مدینے کا

جو وقت قتل وہاں یہ ہرن یاد آیا مجکو وہ پانی
تو کافی ہوئی سیر اخوان بہا پانی مدینے کا

نہو ما ر الحیات انہوں نے کسطور وہ پانی
کہ پیتے تھے جناب مصطفیٰ پانی مدینے کا

فقیر اپنا نصیب اب تو سکندر سے بھی بہتر ہے
نہ تھا محروم رہ ہم کو ملا پانی مدینے کا

۲۰ ۲۱

بلا ہم درد مندوں کی دوا پانی مدینے کا
ہوا اس روح مضطر کی غذا پانی مدینے کا

صراحی کا دہن چشم زبان آئے اسمیں حکمت ہے
کہ ہے اسرار کی انہار کا پانی مدینے کا

جو اسکو پی چکے پھر وہیں لذات جنت سے
وہ کیا سمجھیں کیا چیز تھا پانی مدینے کا

بڑھاتا ہے جو پینا اسکا ہر دم رغبتِ دل کو
بڑھائے کیوں نہ تاثیرِ دعا پانی مدینے کا

نہ ہوئی عاصیوں کو پیاس پھر محشر میں سارے دن
جو ہو جائے کچھ اسدن ناشتا پانی مدینے کا

عجب آبِ مصفی ہی کہ اپنی شکل دم بھر میں
بنا دیتا ہی دلکو باصفا پانی مدینے کا

عجب کیا عینِ دل کو نورِ ایمان کی ترقی میں
بتائے چشمۂ شمس الضحیٰ پانی مدینے کا

تمنا ہے کہ ملجاؤں کہیں خاکِ مدینہ میں
ہری مرقد پہ ہو چھڑکا ہوا پانی مدینے کا

نظر آنے لگے گویا ہماری صورتِ اصلی
جب آیا سامنے آئینہ سا پانی مدینے کا

زبان حسرت میں مثلِ ماہیِ بے آب ہے بیتاب
کہ اس منہ سے نہ ہوا ا کدم جدا پانی مدینے کا

ہمیں اب سبدم رونا نہ آئی کسطرح دل سے
رقیق اپنا سا دل کو کر چکا پانی مدینے کا

لگائی جامِ کوثر کے سوا کیا اپنے منہ سے وہ
ہمیشہ جسکے منہ لگتا رہا پانی مدینے کا

عجب کیا بال بال اسکا بچے نارِ جہنم سے
پسینا جسن بنکا بنگیا پانی مدینے کا

مزا آبِ زندگی کا ہوا کہ میری ہر رگ و پی میں
بشکلِ جانِ شیرین ہو سما پانی مدینے کا

عزیزو یہ وصیت ہے جو وقتِ نزع ممکن ہو
تو میرے حلق میں نہ زمزم ہو یا پانی مدینے کا

زبانِ تشنہ کامِ شوق بیتاب اس ہی بھئی ہے
سبو لے کے زبان سی جب ملا پانی مدینے کا

گناہوں کی ندامت سے مرا دل پانی پانی ہے
کیا غفار نے جب سے عطا پانی مدینے کا

مشرف قربِ احمد سی ہی یہ بھی کیا تعجب ہے
کہ ہو کوثر تلک اپنا رہنما پانی مدینے کا

عجب کیا دوزخ اسکے گرد ہی سب ہو جاوے
یہاں سے پی گیا جو قافلا پانی مدینے کا

یہ آبِ وقت انکی حق میں آبِ مرد دوزخ ہی
غنی جو جانتے ہیں بے مزا پانی مدینے کا

حقیر آب و ہوا لے ہند پھر کیونکر موافق ہو
جو یاد آئے مدینے کی ہوا پانی مدینے کا

## ٣٠ حصہ دوم راحتِ روح خزینہ در ذکرِ شوقِ ہوائے مدینہ ١٣

کاش اکدن پھر چلی آئے مدینے کی ہوا
اور اڑا کر مجکو لیجائے مدینے کی ہوا

گرمیٔ حرص و ہوائے نفس سب جاتی رہی
جو مسلمان اک ذرا کھائے مدینے کی ہوا

راستمن ہے جسکا گلزارِ محمد مین گزر
پھر ہوا پر کیون نہ اترائے مدینے کی ہوا

جان ہو جائے کفر و شرک کی جو ہند مین
ایکدم تکلیف فرمائے مدینے کی ہوا

ہند مین کیونکر جیے عاشق اگر دم کی طرح
اپنے سینے مین نہ بھر لائے مدینے کی ہوا

جان ہوا ہو جائے جبدم یا خدا اس جسم سے
وہان جائے جہان پائے مدینے کی ہوا

برگ افتادہ کی صورت مسجد احمدؐ مین کاش
دل مرا لیجا کے ٹھیرائے مدینے کی ہوا

جارہی جو خاکِ عاشق بھی مدینے کے قریب
کیون مدینے مین نہ پہنچائے مدینے کی ہوا

ہر تعلق سے ہمارا دامنِ دل کھینچکر
کاش وہان کانٹون مین الجھائے مدینے کی ہوا

کون دے سکتا مدینے کا تبرک ہمکو آج
تپ زدہ تمکو کون چھو لائے مدینے کی ہوا

کس طرح جائے مدینے سے کہین عاشق کی طرح
کیا مدینے ہی سے گھبرائے مدینے کی ہوا

جو ہوئی نفس مدینہ مین اغنیا محفوظ کاش
انکو حسن لینا بھی کھلائے مدینے کی ہوا

٣١
تب شفا ہووے حقیر اپنے دلِ بیمار کو
اک ذرا دم اسپہ کر جائے مدینے کی ہوا
١٥

جسکو ہے طیبۂ نبیؐ کا مزا
وصلِ جنت ہے جنتی کا مزا

جسکے عاشق ہزارون ہین انکو
ہے محمدؐ کی عاشقی کا مزا

دل لگا کر مدینے سے عشاق
بھول جاتے ہین دل لگی کا مزا

بے مدینہ ہو کسطرح دل خوش — ہر خوشی مین ہے یہان غمی کا مزا
ذوقِ دین کی ہان ہے روز ہی — وہان تمر مین ہے کشمش بہی کا مزا
بوسۂ حور کا نمونہ ہے — اُس صراحیّ صندلی کا مزا
ہم تو اس رونے کو بھی ترستے ہین — وہانکے رونے مین تھا خوشی کا مزا
جسکو مجائے شربتِ دیدار — عسلِ خلد کا ہے پھیکا مزا
مجکو آبِ و تمر مین ہند کی ہی — آبِ زقّوم دوزخی کا مزا
ورحم پا سفر مین عیش ہین — اغنیا کو ہو فقر بہی کا مزا
شہد لے احذ مین ہو کر دفن — موت سے آئے زندگی کا مزا
عاصیو دیکھنا قیامت مین — عرضِ یا ربِّ اُمّتی کا مزا
مثلِ بوجہل فی عذاب اللّٰہ — ہے وہ جسکو ہے دشمنی کا مزا
مثلِ جنت سکونِ دل ہی وہان — کیا کہون مسکنِ نبیؐ کا مزا

۲۲ ہے خدا دوست اے فقیر وہی
جسکو ہے حُبِّ احمدیؐ کا مزا ۱۵

مین نے جب دور سے وہ گنبدِ اخضر دیکھا — چشمِ حیران کو جو دیکھا تو بہت تر دیکھا
کیون خوشی سے نہوئی جان مرے تن سے باہر — مین نے نقش اپنا جب اُس شہر کے اندر دیکھا
آپ پر عاشق و معشوق سبھی عاشق ہین — وہان زن و مرد کو بیتاب برابر دیکھا
کون ہی روضۂ انور ہی وہ معشوق نہان — مہوشون کو بھی جہان عاشقِ مضطر دیکھا
کاش آنکھین مری وہ دیدۂ سوزن ہوتین — پردۂ کعبہ وہان جسنے سراسر دیکھا
چومون چشمِ شباکِ درِ مرقد جسنے — جلوۂ خاص کو دیوار سے ملکر دیکھا

بیدماغ اس چمنِ دہر سے ہین جتنے کبھی
طیبہ کو طیبِ محمدؐ سے معطر دیکھا

انکو امید ہے جنت کو بھی ہم دیکھین گے
روضۂ جنتی و حجرۂ و منبر دیکھا

دلمین یا آنکھون مین کھلین ہی جچی جاتا
مرقدِ خاصؐ مرغوب سراسر دیکھا

ہیچ پر روزِ شفاعت کا نمونہ تھا وہ
اسقدر وہان دلِ عالم کو مسخر دیکھا

سیرِ دنیا کی تمنا نہی بس دل کو
کیا نہ دیکھا جو وہان قربِ پیمبر دیکھا

شادیٔ وصل سے بیتاب تھا اور بھی
مین نے اس جالیکو جو ہات لگاکر دیکھا

ایک ہفتہ مین تو غمہائے نہفتہ نہ گئے
شکر صد شکر کہ تھا جو کہ مقدر دیکھا

چھوڑ کر بھاگ گئے دل کو مرے پیر تو ہان
ہجر کے دن غمِ احمدؐ کا جو لشکر دیکھا

۳۳
کیونکے دل سیر ہو حضرت کی زیارت سے فقیر
عمر بھر دیکھا تو گویا آنہین دم بھر دیکھا
۱۱

ق

جس سے دل نے بھی وہ روضۂ انور دیکھا
آفتابِ دلِ تاریک منور دیکھا

دل سے کہتا تھا جو مین مرقدِ انور کے حضور
رخِ مقصود یہان اے دلِ مضطر دیکھا

تو جواب اسکا یہ دیتا تھا کہ بس مجھسے نہ پوچھ
کیا کہون مین کہ وہی یہ ہے تو کیونکر دیکھا

کوئی جائے تو کہان جائے مدینہ کے سوا
کس نے عالم مین کوئی آپ سے بہتر دیکھا

سخت حیران تھا مین اپنے نصیبون کی وہان
کیا مری آنکھون نے ہی مرقدِ اطہر دیکھا

اللہ اللہ ری نسیمِ سحری کی قسمت
کہ مدینے مین ہمیشہ وہ گلِ تر دیکھا

بجھ گئی آگ مری دل کی بہت رونے سے
چشمِ پُر آب کو وہان چشمۂ کوثر دیکھا

یہ بھی کیا خونِ شہیدانِ اُحد کا ہے اثر
کہ جو وہ رنگِ اُحد سرخ سراسر دیکھا

خاک پر ریزہ گرا کیون وہین آنسو بنکر
دل نہ دیکھا تجھے اے دل کوئی پتھر دیکھا

کاسۂ سرتان ہین فرمی شان جہان کی کہ وہات
کفش بردار ہر اک صاحب افسر دیکھا

ساتھ رکھیے اپنے ہجومِ صلوات آج فقیر
ابھی تو نے نہین ہنگامۂ محشر دیکھا

۳۴ ۱۳

کچھ نہ پوچھو وصلِ محبوبِ خدا کیونکر ہوا
مین ہی دلسے پوچھتا ہون کیا ہوا کیونکر ہوا

دستِ کوتہ جالیون تک خود رسا کیونکر ہوا
مین گنہگار اس طرح کا پارسا کیونکر ہوا

رہتی ہی ہر دم وہین جنکی نگاہِ چشمِ دل
انسے پوشیدہ مزارِ مصطفےٰ کیونکر ہوا

زائرِ خیر البشر ہین رشکِ اہلِ سلطنت
ہم فقیرون کو بھی یہ رتبہ عطا کیونکر ہوا

کہتے تھے ہم مردہ دل حیرت سے وہان روزِ وصال
مسکن اپنا آج یہ دار البقا کیونکر ہوا

خاکِ نعلینِ طبیب صبح گر آئیمین تھین
پھر تیمم اس خاک کا خاکِ شفا کیونکر ہوا

رو دیا بے اختیار اور دلسے نکلی آہِ سرد
جسنے پوچھا ہجر کے دن ماجرا کیونکر ہوا

دلسے کیا پوچھون کہ ہے بے زبان کیا کہہ سکے
کیا ہو حاصل زیارت کا مزا کیونکر ہوا

رہ گئین اس حیرت مین مر جاتا تو کچھ حیرت نہ تھی
یک بیک پھیر یہ طلعتِ کبریا کیونکر ہوا

گھستے گھستے مسجدِ احمد مین بس مٹ جائے سر
ورنہ کیا جانو نمین ہان سجدہ ادا کیونکر ہوا

وہ ترقیِ مدارج مین ہین ہمشیل و سہیم
آپ پر دیکھو تر دلِ والضحیٰ کیونکر ہوا

سایۂ حسنِ قدم ہی حسنِ حادث ورنہ یہہ
سب فرشتون کو بھی عشق انسان کا کیونکر ہوا

جب تلک کہتا تھا اگر جاؤن تو مر جاؤن وہین
پھر فقیر اب تو مدینے سے جدا کیونکر ہوا

غزل در ذکر خوبیہا مسجد قبا کہ قریب مدینہ منورہ است علی ساکنہا التحیۃ والثنا

بنے مسجدِ رسولِ خدا مسجدِ قبا
یا ربنا فصلِ علی مسجدِ قبا

وہان کیون نہ دل لگے کہ وہ جا ہے سرور کی
بہرِ انام ہر دو سرا مسجدِ قبا

ہر چند ہے قریب قبا حسن سے دور ہین
وہ ساکنین دورِ قبا مسجدِ قبا

وہ اُس حبیبِ داعیِ جنت کا ہے اثر
ہے متوقع قبولِ دعا مسجدِ قبا

دیکھے اگر وہ قبۂ جنت تو کیا عجب
جو ایکبار دیکھ چکا مسجدِ قبا

اُترے قبا پہ رحمتِ حق کیون نہ آئے ٹہیک
ہو پہر دید جنکو عطا مسجدِ قبا

جی چاہتا ہے پہر وہین سجدہ ادا کرون
اللہ مجکو پہر بہی دکھا مسجدِ قبا

ہر دم مدینہ وہان نظر آتا ہے سامنے
اے کاش اگر وطن ہو مرا مسجدِ قبا

یہ تن بہی اگر وہین کہین جاروب کش بنے
ہو باعثِ حصولِ صفا مسجدِ قبا

آثارِ مصطفےٰ کی زیارات ہین بہت
اُس راہ مین مدینہ سے تا مسجدِ قبا

افزون ہے شان و رفعتِ حسنی سے معنوی
ہے غیرتِ قبابِ سما مسجدِ قبا

عاشق بدن سے کیون نہ لگائین وہانکی خاک
کہلوائے کیون نہ بیتِ قبا مسجدِ قبا

۳۶

یارب فقیر کو بطفیلِ مدینہ پہر
دکھلائے کون تیرے سوا مسجدِ قبا

۱۱

اے روحِ دین شناس مدینہ سے دل لگا
رہ مصطفےٰ کے پاس مدینہ سے دل لگا

جنت مین کبہی سنا ہے کہین تو نے رنج و غم
رہتا ہی کیون ہے دامن مدینہ سے دل لگا

دنیا سے دل لگا کے پریشان نہ کر تو دل
رکھ دل لگا کے اپنے پاس مدینہ سے دل لگا

امید ہے کہ جائے وہ جنت کو بے خطر
یہان جسکا ہے ہر اس مدینہ سے دل لگا

وہان دل لگی ہمیشہ سی روح الامین کی
اے روح کر قیاس مدینہ سے دل لگا

خاکِ شفا وہ خاک ہی آبِ بقا ہی آب — اُس وقت جو اسِ مدینے سے دل لگا
یارب کبھی نہو مری دنیا سی دل لگی — بس ہے یہ التماس مدینے سے دل لگا
امید ہے بر آئیگی اُمید ایک دن — جسکا بغیر یاس مدینے سے دل لگا
کعبے سے دل لگا ہی تو اللہ کے لئے — ہے بہرِ خیرِ ناس مدینے سی دل لگا
گر تجکو آرزو ہی کہ جنت میں گھر بنے — اے نفسِ ناسپاس نبی سی دل لگا

۳۷ چل اے فقیر چھوڑ دے آرامِ ہند کو — کمبل کا رکھ لباس مدینے سے دل لگا ۷

دیکھ آئے ہم مدینے کا مزا — ہند میں اب کیا ہی جینے کا مزا
روضۂ انور میں پایا ہی وہ چین — کیا رہا اب لکو سینے کا مزا
ٹھنڈی ٹھنڈی ہر صراحی کیا کہوں — اور وہاں پانی کو پینے کا مزا
کسوتِ احمد پہ قرباں کیجے خلد — جسنے چکھا اُس پسینے کا مزا
ماہِ ذی قعدہ کو خالی کہتے ہیں — کیا کہوں اُس میں مہینے کا مزا
آج مدفن ملگیا جسکو بقیع — اُس نے دیکھا مر کے جینے کا مزا

۳۸ بحرِ غم سے تھا فقیر اپنا عبور — کیونکہ بھولوں میں سفینے کا مزا ۱۳

اِس سفر میں ترا دل ہی یہ قابو میرا — کہ جو تھمتا نہیں دم بھر کبھی آنسو میرا
اب تو مکہ بھی ہی نزدیک مدینہ بھی قریب — چھوڑ دامن کہیں بیتابیِ دل تو میرا
لیے پھر سر آنکھوں پہ جو خاک پڑی ہی یارب — ہوئے ہر ذرہ وہاں سنگِ ترازو میرا
کیا عنایت ہے کہ ہوں آہ مدینہ میں ابھی — لگگئی آکے دل اُس شہر کی خوشبو میرا

سا مری خاکِ مدینہ کو جو دیکھے تو کہے
اثر اس خاک میں کرتا نہیں جادو میرا

جستجو اس دلِ جویا کی کہاں جاتی ہے
نظر آتا نہیں جبتک کہ وہ دلجو میرا

شکر ہے ایک طرف دل ہے یہاں تو ہر دم
تھا پریشان یہ دل ہند میں ہر سو میرا

دستگیری کا توکل ہوئی کافی مجھکو
ورن تھا ورنہ کہیں قوتِ بازو میرا

ہیں عرب میں مرے اشعار طفیلِ عربی
گرچہ ہندی ہوں میں اور ہے سخن اردو میرا

لگ رہی ہے اسے خاکِ درِ محبوبِ خدا
بیچکے چل بادِ صبا تو نہ بدن چھو میرا

تب ہی اس راہ میں رونے سے نہوئی تسکین
آنکھ نہ جانے اگر آج ہر اک مو میرا

یا خدا راحتِ عقبیٰ ہو سفر کی تکلیف
کہ نہو نفس یہاں مغرور فقد و تو میرا

39 | اس سفر میں کہیں ہو نفس کی اصلاح فقیر
یار ہوئے کہیں یہ دشمنِ پہلو میرا | 17

جب تو تھا ہجرِ محمد کی غمی کا رونا
آج آتا ہے بہت مجکو خوشی کا رونا

حال یہ ہے کبھی ہنستا ہوں کبھی روتا ہوں
گویا ہمزاد ہی تھا میری ہنسی کا رونا

چھوڑ اے عاشقِ دنیا یہ ہنسی ہر ساعت
کہ نتیجہ ہے یہاں خندہ زنی کا رونا

جنکے آنسو ابھی نہ جاوں یہ جی چاہتا ہے
ق یاد آتا ہے مجھے جبکہ نبی کا رونا

یعنی ثابت ہے حدیثِ نبوی سے ہمکو
غمِ امت میں رسولِ عربی کا رونا

جو کہ بیدرد ہیں ہنستے ہیں وہ کیا جانتے ہیں
کس مزے کا ہے مرا دردِ دلی کا رونا

آخرت کے لئے روتے ہیں تو مردانِ سعید
غمِ دنیا میں ہے نامردِ شقی کا رونا

ایسا ہو جاوں خدایا کہ مجھے تیرے سوا
نہ خوشی مجھکو کسی کی نہ کسیکا رونا

خندۂ باغِ جنان انکو مبارک ہووے
جنکو حاصل ہے یہاں عشقِ نبی کا رونا

رونے سے رحمتِ حق جوشمین آجاتی ہی
باعثِ رحمتِ مادر ہے صبی کا رونا

ابھی دیدارِ درِ خاص ہمین ہی لیکن
آرہا ہے مری آنکھون مین کبھی کا رونا

دیکھیے رہتی ہین آنکھین بہی زیارت کے لیے
دمبدم جوشمین ہے مضطربی کا رونا

کاش جلدی وہ بیابانِ مدینہ آجائے
مین ہون ہان اور مرا نالہ کشی کا رونا

زخمِ دل پر نمکِ حبِّ محمدؐ ہو تو خوب
کہ بغیر اُسکے جو رونا ہے تو پھیکا رونا

پانی دیتے ہین یہان اشک نہالِ جان کو
گویا آرام بنا ہے مرے جی کا رونا

ضبط کرتے تھے ہم اُس روضہ پہ یون نالۂ دل
کہ نہ ہوجائے کہین بے ادبی کا رونا

(طفل ۱۲ — روضۂ منورہ ۱۲ — سفر مین ۱۲ — وقتِ زیارت ۱۲)

روتے ہین خاکِ مدینہ کے لیے ہم تو فقیر
ہوئیگا مال کی اُلفت مین غنی کا رونا

## غزلِ مستزاد در مدحِ خلفاءِ راشدین واہلبیت رضوان اللہ علیہم اجمعین

بہ — ۱۷

جو مدینے کے قرین داخلِ کہسار ہوا + آپ کا جار ہوا
منصبِ حصنِ ولایت کا سزاوار ہوا + شاہِ امصار ہوا

جب ہوا اپنا مدینے کی زیارت کا سفر + تھا وہ قربت کا سفر
مژۂ دیدۂ دل راہ مین ہر خار ہوا + نورِ ابصار ہوا

سنگریزے بھی مدینے کے تو ہین کیسے خوب + کہ ہین مرآتِ قلوب
جس سے بینائے خطا نفسِ خطاکار ہوا + دل کا معیار ہوا

جادۂ راہِ مقاماتِ کرامت سمجھو + زخم اُسکو نہ کہو
دل محمدؐ کی محبت سے جو اُنگار ہوا + کانِ اسرار ہوا

آبِ کوثر ہے وہ آبِ دُرِ دندانِ نبیؐ + کہ تبسم سے دری
جس سے خندان وہ لبِ سیدِ ابرار ہوا + مصطفیؐ ثار ہوا

کسقدر آہ و فغان کرتے رہے سب عشاق + جب ہوا روزِ فراق
آخری جب درِ محبوبؐ کا دیدار ہوا + چلنا دشوار ہوا

درجاتِ جبلِ ثور ہین عالی بیشک + غیرتِ تورِ فلک
مغربِ شمس صلعم و قمر جب وہ پُر اسرار ہوا + کانِ انوار ہوا

دیکھنا حضرتِ صدیقؓ کی شانِ مقبول + ہوکے ہمراہِ رسولؐ
رتبۂ ثانی اثنین جو فی الغار ہوا + قربِ جبار ہوا

نطقِ حق وہ جو زبان حضرتِ فاروقؓ کی تھی + ناطقِ حق ہی ہی
قولِ حق کے سبب اُنکا نہ کوئی یار ہوا + وہ حق اظہار ہوا

دیکھنا حضرتِ عثمانؓ کا وہ نفسِ نفیس + کس حیا کا ہے انیس
ہر فرشتہ بھی جہان آکے حیا کار ہوا + کیا حیادار ہوا

دیکھنا شانِ علیؓ کو کہ بدرگاہِ رسولؐ + وہ مع حسنِ قبول
محرمِ رازِ دلِ دخترِ مختار ہوا + فخرِ اخیار ہوا

کیا ہی واللہ حسنؓ سے ہوئی دین کی اصلاح + اور ہر خیر و فلاح
باعثِ صلح جو وہ صاحبِ ایثار ہوا + خیرِ ابرار ہوا

اللہ اللہ وہ صبر اور حسینؓ بن علیؓ + کیا مصیبت نہ سہی

شہدا مین کوئی ایسا نہیں صبار ہو جو وہ کرّار ہوا

عصمتِ حضرتِ صدیقہ بنتِ الصدیقؓ ہوئی تصدیق انکی

جسکا قرآن کی آیات سے اِشعار ہوا + فضلِ غفار ہوا

حضرتِ سیدہ اُمِ حسنؑ و بنتِ رسولؐ ہوئین کیا کچھ مقبول

سورۂ دہر مین فضل اُنکا جو اظہار ہوا + خیر اخبار ہوا

اہلِ بیتِ نبوی سب ہین نجاتِ اُمت + کشتیٔ نوح صفت

ہر صحابی ہین وہ نجمِ پُرانوار ہوا + ہادیٔ کار ہوا

۲۱ مسقطِ راس ہی خاکِ عرب کیون نہوئی بس ہے افسوس یہی
اے قیصر اپنا وطن ہندِ پُرآزار ہوا + دل ہی بیمار ہوا ۱۹

رسولِ حق کا ثنا خوان سب زمانہ ہوا — زمانہ کیون نہو خود خالقِ یگانہ ہوا (یعنے ثناخوان ہوا ۱۲)
وہ ہین مُصدّقِ خیر الامور اوسطہا — اِسی لیے قدِ موزون بھی درمیانہ ہوا
کیا بہشت کو گویا کہ جیتے جی وہ بشر — کہ جو مدینہ کو ایمان سی روانہ ہوا
وہ کب نشیمنِ طوبیٰ سی خوش ہو طائرِ دل — کہ جسکا نخلِ مدینہ پر آشیانہ ہوا
نہ آستین ہی اُس چشمِ تر پہ کیون ہو دم — نصیب جسکو نہ دیدارِ آستانہ ہوا (روضۂ منورہ ۱۲)
مری ہی خاک الٰہی غبار کیون نہوئی — سُنا مدینہ کو جب قافلہ روانہ ہوا
نظر مین اُسکی ہی مانندِ خس یہ خرمنِ دہر — نصیب جسکو مدینہ کا ایک دانہ ہوا
ثواب ہوئینگے لاکھون نماز دن کے جنھے — مدینہ مین ہی ادا فرضِ پنجگانہ ہوا
وہ شاخسارۂ طوبیٰ نہ کیون ہو شاخِ درخت (سدرۃ المنتہیٰ ۱۲) — کہ جس سے انکے سرِ مصطفےٰ مین شانہ ہوا
خدا نے جس سے نکالا حدیث و قرآن کو — وہ سینہ آپکا کس نور کا خزانہ ہوا

رہا نشان بھی تو اس کا فریقین کا کہین
جہان مین تیر محمد کا جو نشانہ ہوا

ق
بنا وہ جا سے زیارت ابو لبابہ سے
قبول توبہ کا باعث جو استوانہ ہوا

مجھے بھی باندھ دے لیجا کے اس ستون سے کوئی
علاج مجھ سے بیان کچھ بھی نفس کا نہ ہوا

الٰہی جائے پاس بادشاہ دین کے حضور
مرا سلام جو معروض غائبانہ ہوا

پہنچ گئے ہین مدینہ تلک مرے اشعار
تو میری جان سے بہتر مرا فسانہ ہوا

سفر ہوا نہ ادھر کا کبھی اگرچہ مدام
یہان قیام وطن بھی مسافرانہ ہوا

رسول حق پہ گئے جسنے جان و مال نثار
ملی حیات ابد موت کا بہانہ ہوا

وہان بھی خدمت عالی مین ہین عتیق و عمر
ادا یہ دونون سے کیا حق خادمانہ ہوا

۴۲
یہ سچ بتا ترے دل مین بھی ای فقیر ہے عشق
بیان زبان سے تو مضمون عاشقانہ ہوا
۱۳

فردوس کا چمن ہے مدینہ رسول کا
کیونکر نہو وطن ہے مدینہ رسول کا

جا پہنچے میری خاک ہی اڑکر وہان کہین
مقصود خستہ تن ہے مدینہ رسول کا

کیا زندگی ہے اسکی مدینہ کی ہجر مین
جس جان کا بدن ہے مدینہ رسول کا

خیر الوریٰ ہین عاشق و معشوق کے حبیب
محبوب دوزن ہے مدینہ رسول کا

اہل نفاق بھاگتے ہین اسسے کسقدر
بے اہل مکر و فن ہے مدینہ رسول کا

اک ہم سے بے نصیب ہین ابرار ایک دو بھی ہین
جنکے لیے وطن ہے مدینہ رسول کا

وہان طوطیون کا صلِ علی المصطفیٰ ہے ورد
بے زاغ و بے زغن ہے مدینہ رسول کا

اسم نام کے مزے سے ہین لب بند کیا کہون
جو لذت دہن ہے مدینہ رسول کا

ہر رہگذر مین آپکے رہتی ہے بوئے مشک
صد غیرت ختن ہے مدینہ رسول کا

وہان کذب و افترا نہین ہان شور و غل نہین
جنت کی انجمن ہی مدینہ رسول کا

کیا دل مرا اُسیر نہ بنے ہان وہ جہان کے دل
وہ شہرِ دل نگین ہے مدینہ رسول کا

کیا نورِ پُرسرور وہان ہی کہ شب کو بھی
ہی جون صبح خندہ زن ہے مدینہ رسول کا

۴۳ وصف مدینہ سے تری شہرت ہوئی فقیر
کیا رونقِ سخن ہے مدینہ رسول کا ۹

جلدی خدا دکھائے مدینہ رسول کا
لبریزِ شوق ہے مرا سینہ رسول کا

موسیٰ نے جو سنا اُسے دیکھا رسول نے
جب تھا وہ قربِ خاص قرینہ رسول کا

قرآن کے حرف وہان ہین تو اسرار ہین یہان
اشرف ہے لوحِ پاک سے سینہ رسول کا

تسکین دو جہان کی وہان ہی تو کسقدر
ہی شہرِ پُرسرور سکینہ رسول کا

دریاے غم سے دونون جہان کی نجات ہو
دے جسکو کچھ بھی جاے سفینہ رسول کا

عشقِ نبی مین دیگئی جان حضرت بلال رضی
بوجہل جیسے لیگئے کینہ رسول کا

اے کاش دفن ہون شہدا اُحد رض کے پاس
محفوظ ہے جہان وہ دفینہ رسول کا
یعنی گنج شہیدانِ احد ۱۲

جو گم ہین اُس طرف سے وہ پاتے ہین سکو بس
اسرارِ آخرت ہین خزینہ رسول کا

۴۴ کیا جانے اُس علو کو یہ فکرِ خاکسار
وصاف ہو فقیر کمینہ رسول کا ۹

منظر ہی عرش چرخ ہی زینا رسول کا
ناظر ہے کسکا دیدۂ بینا رسول کا

ہے الف شہر ہند سے بہتر جو عشقبان
دیکھین ہزار ایک مہینا رسول کا

مشک و گلاب و عطر مین خوشبو جو بس گئی
کیا اِسمین ملگیا ہے پسینا رسول کا

کافی ہی اک اشارۂ مژگانِ لطف سے
اُسکے دل کے زخم کو سینا رسول کا

شمشیرِ فتح مکہ یہ کہتی تھی کفر کو — پھر ہمنے تجھسے شہر یہ چھینا رسولؐ کا

بینائی آخرت ہے جوا یمان سے ایکبار — دیکھے دیار دیدۂ بینا رسولؐ کا

بعدِ وفات کیونکہ نہو مردہ دل جہان — تھی زندگی قلوب کی جینا رسولؐ کا

امید ہے کہ خضرؑ نہ چھوڑی جو ل سکی — آبِ طہور پاک کے پینا رسولؐ کا

| ۵۴ | اے مردہ دل پھر تجھیں ہند سے نکل<br>چل تیری زندگی ہے مدینا رسولؐ کا | ۱۵ |
|---|---|---|

کیا ہی صفِ مصطفےؐ مین نامہ رنگین ہو گیا — اور قلم گویا کہ رشکِ دستِ گلچین ہو گیا

بادشاہِ جنت الفردوس وہ کیونکر نہو — سبقت کرکے جو احمدؐ سے مسکین ہو گیا

کیا نظر آئے اُسے سنت کی خوبی اب کہین — جو سراپا عیب ہو کر آپ خود بین ہو گیا

ہوتے موسیٰؑ بھی تو رہتے تابعِ احمدؐ ضرور — کسقدر مقبول سب دیں سے یہ دین ہو گیا

جا رہیگا ایک دن وہ روضۂ احمدؐ تلک — جسکی قسمت مین قدم رعدِ نخستین ہو گیا

کیا اثر ہے اُس لعابِ پاک مین جسکی سبب — شیر خوردہ سیر آبِ شور شیرین ہو گیا

کیا ہی معمورہ مدینہ طیبہ ہے کیا کہون — دیکھتے ہی جسکو دل معمورِ تسکین ہو گیا

کیون معذب ہونگے زائر جواذن اسکے بعد — آبِ طیبہ وہان علاجِ نار و غسلین ہو گیا

ہان جو خرمائے مدینہ کا مزا تو چکھ چکی — اب تو سچ ایجان تیرا نام شیرین ہو گیا

کاش سنگستانِ طیبہ مین ہو دل نرم — نرم اسکے یہان تجھ دل ہی سنگین ہو گیا

بام سلطانِ مدینہ پر ہوا مین ہی مدام — اب تو میرا مرغِ دل گویا کہ شاہین ہو گیا

کیون نہ وہ دیدِ سرا ہو اُنکو زیرِ سر بالین عشق — جنکا وہان سنگِ درِ محبوب بالین ہو گیا

روضۂ محبوب کے سایہ مین ہین اہلِ بقیع — انکو مرنا غیرتِ صد خواب شیرین ہو گیا

| | |
|---|---|
| جب یہ دیکھکر دل خوش ہوتھا جسقدر | اب یہ چھوڑکر اتنا ہی غمگین ہوگیا |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۶ | جب سے حسنِ احسن الکونین کا مداح ہوں<br>اے فقیر اپنا سخن شایانِ تحسین ہوگیا | ۱۵ |

فضلِ عظیم ہے وہ خدائے عظیم کا — غم جسکو ہے رسولِ رؤف و رحیم کا

جو دل ہے وردمند رسولِ کریم کا — وہ وِرد ہے حجابِ عذابِ الیم کا

اسلام میں جو دل ہیں سلامت حشر تک — پرتو ہی سب آپکی قلبِ سلیم کا

رتبہ ہے کو اس شفیعِ خلائق کی دیکھنا — محشر میں جب ظہور ہوا امید و بیم کا

رہتا ہے آستانِ محمدیہ جو کوئی — گویا وہ ہے مقیم ریاضِ نعیم کا

میراث جنتوں کی عطا جسکو ہوگئی — رتبہ ہی یہ نبی کے سوا کس یتیم کا

خوشبو میں کیتی نافۂ تاتار کی مجال — ہمسر ہو تارِ گیسوئے عنبر شمیم کا

اللہ نے مصطفیٰ کے لیے جبرئیل کو — بھیجا ہی یہ ہے رمز الف لام میم کا

ساری جہان کے قاسم و سخاب میں ہیں — جو لطف ہے مدینہ میں رکھ کر گلیم کا

امی کو اتنا علم عطا ہوئی دیکھنا — یہ ہے نمونہ قدرتِ ربِ علیم کا

یارو وہ خاکِ راہِ نبی لاکی دوا ابھی — منظور ہی علاج اگر اس سقیم کا

بستر یہ وہ رسولِ خدا کو ملا شرف — جو کچھ تھا کوہِ طور یہ رتبہ کلیم کا

فردوس کی ہوا سی جو خود باتیں کرتی ہی — وہ رتبہ ہے مدینے میں بادِ نسیم کا

جا پہنچے آپ سرِ شفاعت تو کیا عجب — مانندِ مزاج ہو نارِ جحیم کا

| | | |
|---|---|---|
| ۴۷ | کب دیکھیے فقیر یہ میری زبان ہو اور<br>روضہ یہ عرض ہوئے سلام اس اثیم کا | ۱۷ |

جس دل میں ہے محبت پیغمبر خدا | حق اسکا ہے شفاعت پیغمبر خدا
ایمان ہے صدق حضرت پیغمبر خدا | اور ہے صلوۃ قربت پیغمبر خدا
گر مار ڈالے فرقت پیغمبر خدا | پھر ہے ضرور وصلت پیغمبر خدا
ہے حال روئے شب قمر اسکے سامنے | جو حسن میں ہے شہرت پیغمبر خدا
تسکین دل کی اب کوئی صورت نہیں ہے ام | یارب دکھائے صورت پیغمبر خدا
جنت ہی کیا جگہ ہے کہ دیدار حق ہو جہاں | اور اسمیں ہے زیارت پیغمبر خدا
زیبا ہے گر خزانۂ عرش آپکا نام ہو | اب ہے جہاں سکونت پیغمبر خدا
تھا مسکرانا آپکا مانند صبح عید | اللہ رے وہ فرحت پیغمبر خدا
کیا خوش نصیب بندے تھے جب ان دنوں میں | مکے سے آئے حضرت پیغمبر خدا
مکے میں اہل دین پہ قیامت گزر گئی | وہاں سے ہوئی جو ہجرت پیغمبر خدا
قرآن کو دیکھتا ہے دن رات وہ یہاں | ق | جسکو نہیں ہے رویت پیغمبر خدا
کیونکر کہ یہ ہی ہے جو سینہ میں آج تک | سنتا تھا پھر حکایت پیغمبر خدا
ہو جائیں کیوں نہ بندہ وہ لب بیانئے آج | مل جائے جنکو لذت پیغمبر خدا
کیا پوچھتے ہو آپکے اخلاق کی صفت | قرآن ہے سب عادت پیغمبر خدا
لیجائیں الٰہی فرشتے مرا سلام | جب جائیں وہ بخلوت پیغمبر خدا
کہتا ہے کبریا کہ تری جان کی قسم | کتنی بڑی ہی عزت پیغمبر خدا

۴۸ احمد یہ ہو سلام فقیر ادا اپنے بھی
جنکو رہی تھی صحبت پیغمبر خدا ۱۵

نعلین مصطفے کا جسے تاج مل گیا | تمغہ غنا ہے نفس کا کل راج مل گیا

جب کچھ غبارِ قافلۂ حاج مل گیا
شیطان خاک مین مع افواج ملگیا

آبِ مدینہ قطرہ جسے آج مل گیا
کیا حوتِ دلکو بحرِ پُر امواج ملگیا

جب ملگیا مقام لقائے جمالِ قدس
کیا کیا نہ آپکو شبِ معراج مل گیا

سب زادِ راہ مانگ لیا تجھسے ای غنی
یہ نفس ایسا راہ مین محتاج مل گیا

یہان جو فریفتہ ہین حریرِ غنا پر آج
اُنکو یہ عنا بوت سا نسّاج مل گیا

عاشق یہ سمجھے راہ مین لُٹ جانیکا ثواب
گویا کہ مالِ رفتۂ تاراج مل گیا

اطفالِ دل تھے مرحمتِ اُمّہات مین
زوّار کو جو مرقدِ ازواج مل گیا

ہر منزلِ رضا و بقا آگئی نظر
عشقِ نبی ﷺ وہ ہادیِ منہاج ملگیا

قولِ خلافِ شرعِ محمد ﷺ کا بس جواب
تجکو زبانِ دار سے حلّاج مل گیا

گویا وہ جنّتی ملے باہم بہشت مین
حجّاج کو جو مجمعِ حجّاج مل گیا

روشن ہے آفتاب تو کیا یہ مدینہ مین
تیرِ شعاع ذرّہ کو آماج مل گیا

ہے رات بھی مدینہ کی صد رشکِ روئے زاہد
اور یہانکے دن سے رنگِ شبِ داج ملگیا

دیوانِ مدحِ پیر ہے وہ لذتِ نگاہ
ہر صفحہ گویا بات کو دیباج مل گیا

۴۹
ہم جانتے تھے مسجدِ احمد ﷺ مین اے فقیر
فردوس کا قیام ہمین آج مل گیا
۱۴

یون تو دنیا مین ہاے کیا نہوا
گھر مرا شہرِ مصطفےٰ نہ ہوا

جو مدینے تلک رسا نہوا
پارسا بھی تو پارسا نہ ہوا

ہم نمازِ حرم مین مرتے گئے
ہمسے سجدہ ہی کچھ ادا نہ ہوا

عمر بھر بیٹھ وہانکا خاک نشین
نہوا مرضیِ خدا نہ ہوا

کیا ہوا جنتِ جنان سی سرور (بہشتِ دنیا ہے)
جو مدینے کا بوریا نہ ہوا

وہ زیارت قبول ہے جبین
بیرپائی ہوئی رہا نہ ہوا

خطوۂ راہِ طیبہ سے کسدن (کسدم)
ہر خطا کار بے خطا نہوا

ہاے حسرت جو مدینے دم بہی نصیب
وہ مدینہ رسول کا نہوا

خیر ارضِ مدینہ سے محروم
ہے وہان جو برہنہ پا نہوا

کون نخلِ مدینہ دیکھ کے آج
باغِ دنیا سے بے مزا نہوا

کب ہے وہ فنِ عشق مین کامل
جو مدینے مین خود فنا نہوا

مین یہان ہون مرا سخن ہے وہان
میری غیرت مرا فسانہ ہوا

۵۰ | مدح سلطانِ دوسرا مین فقیر
دوسرا یون غزل سرا نہوا (دیگر) | ۱۱

عاشقِ دنیا بہی کعبہ کی طرف جائینگے کیا
بیحیا ایسے کہین مولے سے شرمائینگے کیا

اغنیا ہے مردہ دل گویا ہین مقبوبانِ ہند
اب ہم کو اٹھ کے مرقدے بہی چلے جائینگے کیا

دلسے جائینگے جو اہلِ دل مدینے مین تو وہ
پھر ادہر آجائینگے تو دل بہی لے آئینگے کیا

وہان بہی خرمائے مدینہ گر نہ ہونگے تنزل
گویا اہلِ عشق جنت مین بہی کہائینگے کیا

جلوۂ حسنِ مقدم ہے گر نصیبو مین تو ہم (جمالی)
چشمِ دلکو روضۂ فردوس کہلائینگے کیا

خوش تو ہین ملبوس جنت سے پر اندیشہ ہی یہہ
ہم مدینہ کا گلیم آسمین پہنائینگے کیا

آگیا جسکی سمجھ مین شہرِ احمد کا سکوت
سنع ہجرت مین ناسو احباب سمجھائینگے کیا

کچھ بھی فرمانِ محمد کی ہوئی فرمانبری
ہے نافرمانونکو وہان آپ فرمائینگے کیا

نام روشن آپکا وہان ہی فرشتونکا سوال
بس تو ہم تاریکئ مرقد مین گبہرائینگے کیا

پیچھے رہجاتے ہین خوش ہوکر جو حج کعبہ سے | پیچھے رہکر وہ بہشتون سے نہ پچھتا ئینگے کیا

۵۱ | روضۂ انور مین ہو یہ اے صبا عرضِ فہیم<br>آپ اس بیدست و پا کو پھر بھی بلوا ئینگے کیا | ۱۵

دل بے مدینہ نالہ و افغان مین رہگیا | ہر لحظہ اشک دیدۂ حیران مین رہگیا

وہان زیرِ خاک تپ زدۂ عشق جو کہ ہو | گویا کہ ظلِ رحمتِ رحمان مین رہگیا

معمورۂ جہان سے ہے وحشت زدہ وہی | جو عشقباز وہانکے بیابان مین رہگیا

جو رہگیا مدینۂ دار السلام مین | ایمان کی شکل قلبِ مسلمان مین رہگیا

جانِ جہان یہ عشقِ محمدؐ ہے اس لیے | ہمرنگِ جان قالبِ انسان مین رہگیا

اسکی نجات رویتِ چاہِ مدینہ سے | جو دل غریقِ چاہِ زنخدان مین رہگیا

ہے دودِ شمع روضۂ احمدؐ علاجِ دل | یہان جو بتون کی زلفِ پریشان مین رہگیا

کولی زنانِ مصر کو اسکے مدینہ مین | دل جنکا محو شاہرِ کنعان مین رہگیا

کیونکر غبارِ روضۂ احمدؐ نصیب ہو | جو مثلِ کحل دیدۂ دربان مین رہگیا

دل اور سر بلا ہوئے بے دور برجِ سبز | گردابِ غم مین یہ تو وہ دوران مین رہگیا

نہرِ مدینہ کی وہ خنک چشمی اب کہان | یہان اشکِ گرم دیدۂ گریان مین رہگیا

ہی شور و غل عذاب کا بالین سے اسکی دور | چپکا سا وہان جو شہرِ خموشان مین رہگیا

مفلس ہے آخرت مین غنی اس سفر بغیر | مشغول یہان جو عیش کے سامان مین رہگیا

قسطاسِ اجر مین حرمین اسقدر وسیع | ہر کوہ جنکا سنگ سا میزان مین رہگیا

دیوانِ لطف دیکھ لیا ہمنے اے فہیم<br>ہمکو تو کچھ مزا ترے دیوان مین رہگیا

# ردِّ شرکیاتِ لطفِ بریلوی در مدحِ حضرت غوثِ اعظم رحمۃ اللہ الولی

## نقلِ اشعارِ دیوانِ لطفِ بریلوی

ہوا ہے دلکو عشق خالِ روئے قطبِ عالم کا
ہوا طالع مرا طالع ستارہ بخت کا چمکا

مجھے ہولِ قیامت ہے عبث واعظ نہ تو دمکا
خبر ہے تجھکو بردہ ہوں کسکا غوثِ اعظم کا

ہر اک مشکل ہوئی آسان بجز اجل شدۂ اجل
کیا ہے ورد جسنے آپکے اسمِ معظم کا

وہ قابل ہیں کہ مرقد میں ملائک کیا قابل
فرشتوں نے بدولت انکی جانا رتبہ عالم کا

دلِ مردہ کو زندہ کر محی الدین جیلانی
خبر لے اے مسیحائے زماں ہم جاں بلب کا

مجھے مرنے کا اپنے لطف تب کچھ لطف حاصل ہو
دمِ آخر زباں سے نام نکلے غوثِ اعظم کا

## ۵۲ قصیدۂ فقیر در ردِّ اشعارِ مذکورہ ۲۷

زبانِ دلکو دی ذوق اک عظیم اس اسمِ اعظم کا
اگر ہو شوقِ جنت حفظ ہو نارِ جہنم کا

یہ نجمِ بخت کس کمبخت کا عالم میں کیا چمکا
خدا کو چھوڑ کر بندہ بنا جو غوثِ اعظم کا

جو کہتا ہے قیامت سے نہ مجکو واعظا دمکا
خبر بھی اسکو ہے ہاں تک نسق ہی ہر کرم کا

غلامی میں اسی احمد کی کفش برداری میں جن کی
یہ محی الدین نے پایا لقب ہوں قطبِ عالم کا

فتوح الغیب اُن کی سمجھ تو اے بے خبر کیا ہے
رہا ہے اتباعِ شرع شیوہ اس معظم کا

ذرا غنیہ بھی دیکھا کر کتاب انکی جو مجبر ہے
کہ کیا ہی اتباع انکو تھا حکمِ ربِّ اکرم کا

تصانیف انکی ہیں مشہورِ عالم مہرِ انور سان
مگر تجھ ہم ہو رتبہ کہاں بدعت کی شبنم کا

غضب ہے دین انسے کچھ نہ سیکھا اہلِ بدعت نے
اگر سیکھا تو شرک اور ارتکابِ امر محرم کا

کبھی کہتے ہیں ہر مشکل انہیں سے ہو گئی آسان
کیا ہے جسنے دل سے ورد انکے اسمِ افخم کا

معاذ اللہ علایان خدا کا نام ہوئے ورد
وظیفے کے لیے ہے خاص نام اس رب ارحم کا

کبھی کہتے ہین وہ شیٔ للہ ہم انکی بدولت ہین
نہین ہے معتقد محتاج کوئی دام و درہم کا

یہ بسط و قلت ارزاق جہان ہے دست قدرت مین
کہان بندے کی یہ طاقت کہ ہو رزاق عالم کا

علاوہ سیہ ہر ذی مال انکا معتقد کب ہے
کہ جو دینار کا بندہ ہے اور بندہ ہے درہم کا

سرور مال و دولت مین نشا مے کا سا ہوتا ہے
یہ اکثر شیوہ ہے ذی مال ہو کر ابن آدم کا

کہ میخوارون کی صورت بکتے ہین جو جہین آتی ہے
غضب ہے ورد ہے خدا اور نام ہوئے غوث اعظم کا

جو بیدینار ہین وہ بیزار وہ ہین معتقد انکے
کہان ہے اغنیا کو شوق اس فقر مجسم کا

جو کہتا ہے کیا قائل فرشتونکو بھی مقدین
تو کذب و افترا کیونکر نہو قول ایسے ملزم کا

کہو کون ایسا آیا عالم برزخ سے انکے پاس
صداقت مین جو ہمسر ہو گیا وحی مکرم کا

جو کہتا ہے کہ ہے مردہ دل کو زندہ کر یا غوث
خبر لے ہے مسیحا دم کہ مہمان ہے ان کوئی دم کا

کبھی کہتا ہے مجکو سوت کا تب لطف حاصل ہے
کہ مرتے دم زبان ہے نام نکلے غوث اعظم کا

معاذ اللہ توبہ ہے الٰہی اس عقیدہ سے
کہ دل ہو زندہ ایمان تو اسمین ہے اثر سم کا

اسی کو شرک کہتے ہین اسی کا نام بدعت ہے
کہ پیش غیر جنکی پشت مین پیچ عیب ہے خم کا

عبث نیش عقرب کھا رہے اس اقرب سے ہو کر دو
کہ نام پاک حق ورد زبان ہے ہر درد و ہر غم کا

نہو نگے غوث اعظم ہرگز ایسے خوش قیامت مین
کہ اس محمود سے انکو عقیدہ ہے مذمم کا

جو تعظیم خدا ہے اس سے وہ اپنی لیے خوش ہو
بھلا یہ کام ملحد کے سوا ہے کس معظم کا

خدا مجکو جناب غوث اعظم کی سی دے ہمت
تو نام شرک و بدعت کیون نہو مبغوض عالم کا

بعون اللہ اہل شرک و بدعت بھاگ جائینگے
فقیر اب وہ کفریات مین تیغ قلم چمکا

## ردّ شرکیاتِ شہیدی کہ در منقبت علی رضی اللہ عنہ از و سر زدہ

## نقل اشعارِ دیوانِ شہیدی

یہ قدرت نقب ہے میری کلک گوہر فشاں کا
بیاضِ صبح اک سادہ ورق ہے میرے دیوان کا

مری زیر قدم ہے تخت شاہی جس ولایت میں
وہاں کے ادہم در کو عار ہے منصب سلیمان کا

بشر کے قالب خاکی میں جو میں جلوہ فرما ہوں
تماشا دیکھنا منظور ہے نیرنگ امکان کا

فنا فی المرتضیٰ کے وصف سے ہی جسکو آگاہی
مقام اس شخص پر ہرگز نہ میری عزت شاں کا

کیا پرستش جو اسکا مرتبہ پیر طریقت سے
بنایا کافرین مجکو علی ہے نام یزدان کا

بتوں کی گور ستے میں سے ابراہیم بت شکنا
اگر ہوتا نہ زیر پا کتف شاہ رسولان کا

توارد کے یہ معنی جب لکھا شعر اسکی مدحت میں
مرے مضمون سے مضمون لڑ گیا ہے نظم قرآن کا

بنا دیتا ہے سلطان آپ سا جسپر تفقد ہو
خدا سے کم نہیں عز و جلال اس دین سلطان کا

شہیدی مصطفےٰ کا لاڈلا حیدر کا پیارا ہوں
مجھے کیا خوف ہے بردہ ہوں حسین شاہ شہیدان کا

| ۵۳ | قصیدۂ فقیر در ردّ اشعارِ مذکورہ | ۴۵ |
|---|---|---|

قلم میرا ہے گویا نیزۂ دست ہر مسلمان کا
زبان شعر مقتل شاعرانِ اہل طغیان کا

مرا مشک سیاہ آتش ہی داغ اہل بدعت پر
مرا کافوری کاغذ ہے حنوط اعدائے ایمان کا

یہاں ہر بحرِ شعر اب سقدر ہی قلزم توحید
کہ جو مہلک ہے ہر فرعون کفر و شرک و عصیان کا

مرا ہر حرف طرفہ ہی ہر شرک و بدعت کو
شرار انداز ہی ہر لفظ میرا کفر کی جان کا

غضب ہے یہ جو شاعر مدعی ہیں مدح خوانی کے
محل کفر ہی حال انکے اقوال پریشان کا

سراپا ذم ہی وہ حسن کسی ممدوح کے حق میں
جو ٹھیرائے کسی بندہ کو ہمسر شان یزدان کا

جو فرمائیں وہ آزاد ہیں ان شاعری میں ہم
کہ ہے معفو ہی ہر اک انکا بس کفر و عصیان کا

جو آپہی کرلیا آزاد اپنا نفس امارہ
تو آزادی نہین وہ آخذ ہی بیچون سبحان کا

یہ کیا وہ آپہی مولی ہین او آپہی بندے ہین
ہوا انکو جو آپہی اختیار آزادی جان کا

جو فرماتے ہین کہ مرفوع القلم ہین شاعری ہین ہم
کہ فکر شعر مین ہی مثل مجنون حال انسان کا

یہ کیا ہر شعر موزون قافیہ چہار ردیف اچھی
کمال شعر مین ہرگز نہ آیا نام نقصان کا

مگر ایمان جائے کفر آئے کچھ نہو پروا
خدا پر اتنی جرأت اور کام ایسے سخندان کا

یہان اسید آزادی ہتین ابلیس کی مانند
جنون کا ہیکو ہی قہر خدا ہے طوق شیطان کا

یہ مرفوع القلم کا ہیکے ہین ہشیار مطلب کے
روان ہے نیر قلم ہر دم ہے کاتب کفر و عصیان کا

یہ سنتے ہین شہیدی مرگیا راہ مدینہ مین
تو کیا حیرت جو یون مولی کی حرمت نے اسے ڈہانکا

کہ سب اقوال کفریہ سے توبہ ہوگئی ہوگی
ہوا ہو ویگا وہ امید ہے مرحوم حسان کا

مگر یہ شعر مذحیبہ تو اسکے رہ گئے کافر
کہ جنکو اسنے دیباچہ بنایا اپنے دیوان کا

ید قدرت بنایا خامۂ مقدور کو دیکھو
کہان قادر کہان مقدور یعنی نفس انسان کا

بنایا تخت شان اپنا وہ عالی شان اسفل نے
مخمر بنگیا خود شان معصوم سلیمان کا

معاذ اللہ اک دنی اتی شان نبوت مین
ترکھے اسطرح گستاخ ہو کر پاس ایمان کا

بشر کے جسم مین آیا ہی یون آپہی خدا بنکر
تماشا دیکھتا ہی آپ ہی یہان اپنے امکان کا

کبھی نمرود و شداد اور فرعون ایسے تھے
اب اس امت مین بھی دعی ہی شان سبحان کا

فنا فی المرتضی ہو کر جو انکا مرتبہ پوچھا
کہا پیر طریقت نے علی ہی نام یزدان کا

خدا ہی کبریا کو اور علی کو یون بتا کر ایک
بتانا کام تھا خود چھپانا راز پنہان کا

کہ تا واقف نہو جائین مسلمان انکے مطلب سے
کہ ہی وسواس خناس اور یہ ہے سب مکر شیطان کا

تعجب کیا ہی جو ایسے ہین غریق لجۂ کفران
کہ مثل قوم نوح انپر عذاب آجائے طوفان کا

خلیل اللہ جب مصطفےٰ کا مرتبہ دیکھو | بڑھایا ہمسری سے انکی رتبہ شاہ مردان کا
نبی سے جو ولی کا رتبہ عالی سمجھو کافر ہے | جو اسپر مر گیا ہی آپنے وہان ونسخ کو جا جھانکا
فصیحان عرب بہت سمجھتے افسوس اک ہندی | بنالے اپنے مضمون کو مساوی نظم قرآن کا
توارد سے کہیں وارد نہ ہو جائے عذاب اسپر | جو لے اندیشہ ہی یون مرتکب تحقیر فرقان کا
یہ افراط ثنا نے مرتضیٰ مین کہہ دیا دیکھو | خدا سے کم نہیں عز و جلال اس دین کے سلطان کا
وہ سارے شعر کافر تھے تو اک شعر الکفر ہے | نصیری[لہ] کا سا ایمان ہی عیان ایسے ثنا خوان کا
علیؓ کو وہ خدا کہتے ہین یعنی جو نصیری ہین | غضب ہے ذات حق پر افترا اس کذب و بہتان کا
کہ وہ بھی ایک ہی بندون کو شریک اپنا بناتا ہی | یقینی کفر ہی واللہ ایسے اہل طغیان کا
جو سارے آسمان پھٹ جائین شق ہوی زمین یکسر | بنے ہمدستان ہر جبل ریگ بیابان کا
تو کب حیرت کے قابل ہی جو ایسا امر حادث ہو | کہ قول کفر ہی ایسا ہی باعث قہر یزدان کا
معاذ اللہ توبہ ہے معاذ اللہ توبہ ہے | مسلمانی کا دعوی اور عقیدہ نامسلمان کا
علیؓ کی مدح یہ کاہیکو ہی یہ سراسر ذم ہے | کیا انکو مساوی حضرت بیچون و سبحان کا
علیؓ ہوتے تو ایسے تشنۂ مدح و ثنا کو آج | وہین کر ڈالتے سیراب آب تیغ برّان کا
وہی ہیں مصطفےٰ کا لاڈلا اور سب کا پیارا بس | کہ حفظ جانتے ہی محبوب جسکو حفظ ایمان کا
شہیدی کی جو کافر شعر تھے مشہور عالم مین | سراپا انکو یون قیچد نخیم سے بیان ڈھانکا
کہ کوئی اہل ایمان انکے دم مین اب نہ آ جائے | کہ سمجھاتے ہین جو یہ سب از بر دم ام شیطان کا
الٰہی بندۂ عاصی کی رحمت پر وہ رحمت ہو | لقب ہے جسکے دفتر توحید و سنت کے دیوان کا
الٰہی میرا قول ایسا قبول اہل ایمان ہو | کہ ہو حفظ مراتب عقیدہ ہر مسلمان کا

قصیر ایسی ملی تجکو یہ شرح صدر کی نعمت | بیان کس منہ سے ہو ایسکے انعام و احسان کا

## ردِ شرکیاتِ مومن کہ در اکثر مقطع ہای غزلیاتِ دیوانش ازو سرزدہ

## نقل اشعارِ دیوانِ مومن

بتخانے سے نہ کعبے کی تکلیف دے مجھے — مومن بس اب معاف کہ یہاں جی بہل گیا

ذکرِ بتاں سے پہلی سی نفرت نہیں ہی — کچھ اب تو کفرِ مومنِ دیندار کم ہوا

حوریں نہیں مومن کے نصیبوں میں جو نہیں — بتخانہ ہی سے کیوں یہ بدانجام نکلتا

کعبے سے جانبِ بتخانہ پھر آیا مومن — کیا کرے جی نہ کسی طرح سے زنہار لگا

طوافِ کعبے کا خوگر ہے دیکھو صدقے ہونے دو — بتو سمجھو ذرا مومن ہی مومن یوں نہ ٹھیریگا

چھوڑ کر بتخانہ مومن سجدہ کعبے میں نہ کر — خاک میں ظالم نہ یوں قدرِ جبیں سائی ملا

دیر و کعبہ یکساں ہی عاشقوں کو ای مومن — ہو رہے وہیں کے ہم جی لگا جہاں اپنا

اللہ رے گمرہی بت و بتخانہ چھوڑ کر — مومن چلا ہے کعبے کو اک پارسا کے ساتھ

کیسے آرام پسِ مرگ مگر کافر تو — اہلِ اسلام کا ہے دشمنِ جاں ای واعظ

سجدہ نہ کہیں کرنا مومن قدمِ بت پے — کعبے ہی میں ہوتی ہی بیہودہ سری اتنی

وصلِ بتاں کے دن تو نہیں یہ کہ ہو بال — مومن نماز قصر کریں کیوں سفر میں ہم

۵۴ | قصیدہ فقیر در ردِ اشعارِ مذکور | ۵۱

ہم پر ظہورِ فتنۂ آخر زماں ہوا — ایماں ہمارے عہد میں کیا بے اماں ہوا

توحید و سنتِ نبوی ہی بلائے جان — اور کفر و شرک راحتِ جانِ جہاں ہوا

تحسینِ کفر میں نہ قباحت کہیں رہی — توہینِ دین ہر کہیں حسنِ بیاں ہوا

سنت کا ذکر آیا تو سنتے ہی سن ہوئی — بدعت کا ذکر نغمۂ حورِ جناں ہوا

کیا شاعرونپہ قہر خدا ہے کہ فن شعر — انکے لئے سعادت کون ومکان ہوا
یہان انبساط روح کوئی دم ہوا ابھی — وہان انقباض روح پئے جاودان ہوا
سمجھا انہون نے ایک سا ایمان و کفر کو — دیکھو تو انسے فرق مراتب کہان ہوا
ایمان پر یہ دیتے ہین ترجیح کفر کو — بتخانہ انکا کعبۂ مقصود یہان ہوا
کعبے سے ہے منافی تکلیف کی طلب — کیون قائل اسکا عبد صنم ناگہان ہوا
نصرت بتون کی کفر ہی جب ہو گئی — ایمان انکا رغبت ذکر بتان ہوا
اپر پھر کے بتکدے مین چلے آئے بیقرار — کعبے مین جا کے دل ہی نہ کچھ شادمان ہوا
حورین کہان نصیب مین بیت الصنم بغیر — بتخانے سے نکلکے بدانجام وہان ہوا
آجائیگا مزا ابھی انجام کار مین — انجام تیری کفر کا کیا اے فہان ہوا
ایمان ہو تو شاد ہو کعبے مین جا کے دل — مرغوب کافری سے بتون کا مکان ہوا
خوئے طواف کعبہ جو الحاد مین ہوئی — اس خو سے بس تعلیم طوف بتان ہوا
جب صدقے ہونا سیکھ کے کعبے سے آگئے — آسان صدقے ہونا بتون پر یہان ہوا
جب شعلہ ہاے نار کرینگے ترا طواف — تب تب اپنا دیکھیو کیسا وہان ہوا
دوزخ بتائین لیکے یہ پوچھے تو کیا عجب — تو خوش ہی میری پیاس سے اپنے سیری جان ہوا
کعبے مین سجدہ کرنا صنم خانہ چھوڑ کر — جسکی جبین کاذبہ پر یون گران ہوا
دیکھیگا ایسا ناصیۂ کاذبہ ضرور — ماخوذ کس عذاب مین وہ بدگمان ہوا
یکسان ہین پر وکعبہ تو اس اعتقاد سے — جنت کا اور نار کا یکسان مکان ہوا
کھلجائیگا یہ فرق جہنم مین اسکو بس — ایسا عقیدہ جسکا یہان الامان ہوا
ہے جسکو ترک دیر و رہ کعبہ گمرہی — کو پارسا کے ساتھ اودھر کو روان ہوا

جسدن روانہ ہوئیگا دوزخ کو وہ شقی
پائیگا اس بیان کا نتیجہ عیان ہوا

کافر لقب وہ اعظم دین کا ہی کفر ہی
ایمان سی مُکرنے پر جو لبِ شیرِ جنان ہوا

آرام خلد کا ہی جو سنکر یقین جان
کچھ اسمین شک نہین کہ وہ مومن کہان ہوا

کہتا ہی سجدہ کعبی مین ہووگی ہی یون
یہان پیشِ بت وہ بے ادبی کا نشان ہوا

کعبے مین جس سے کرتے ہین تعظیم ذوالجلال
وہ تیشہ بنکے کا سرِ شانِ بتان ہوا

اللہ رے کفر پر تری جرأت خبر تو لی
اس قول سی تو دشمنِ خلاقِ جان ہوا

جو سنگ بت سے آگ نکلکر تجھے جلائے
حیرت نہین کہ تجھ سے وہ کفر الامان ہوا

ٹھیری نماز وصلِ بتا نمین وبالِ جان
اور قصر سی سفر مین تو دل شادمان ہوا

کیا کام پر قصور کو قصر تمام سے
اک بات کے بنانے کو یہ بھی بیان ہوا

تخفیفِ حق قبول نہو صد ہزار حیف
سنگِ بتان سی شاد جو نا شاد یہان ہوا

اُسکے لئے وہ بارِ عذابِ الیم ہے
جو بوجھ ثقلِ ہفت مین سے گران ہوا

کیا لطف حق ہی دیکھیے ایسی ہی جرم پر
حنفِ زمین ابھی ہی نہ شق آسمان ہوا

دونون کے حنف و شق مین نہین دیر کچھ کو لی
مصروفِ ذنب لس ہوا یا کہ جان ہوا

پر یہ نظر ہی اب ہی اگر تو یہ ہو نصیب
تو یہ ہوئی قبول خدا مہربان ہوا

ارض و سما کو مانع تعجیل اس لئے
رحمت سے اپنی خالقِ کون و مکان ہوا

ورنہ یہ آسمان و زمین ہر گناہ پر
ہر آدمی کو چھوڑتے یہان لیے نشان ہوا

اب بھی اگر نہو کوئی تائب ہزار حیف
کیا سنگلاخ ہائے دلِ عاصیان ہوا

مومن نے توبہ کی ہی تو بانا کہ پھر وہان
مفتوح اُسکی قبر مین بابِ جنان ہوا

پر حیف جسکا نام تو مومن اور اُسکا قول
ہر مقطعِ غزل مین جو کافر عیان ہوا

اپنے کلام کو بھی مؤمن بنایا کیوں
مومن کا قول کفر سے کیوں ہمعنان ہوا

مومن ہے وہ عدم کو گیا ہو مگر جو شعر
لیکن وجودِ کفر سے شبہہ پر عیان ہوا

رد اسکا اب یہ فرض ہوا ہم پر اسلیے
اور دلمیں جوشِ غیرتِ ایمان کو ہان ہوا

دیوان اسکا دفترِ اصحابِ فیل ہے
جو بوتے تھیں کعبۂ ایمانیان ہوا

اقوالِ کفر اور رد ان کے بھی ایسے ہیں بہت
عبرت کو یہ بیان تبھی کافی یہان ہوا

ہے محتسب عونِ حق کہ ضعیف اور ردِّ کفر
اک کوہ ضربِ کاہ سے ریگِ روان ہوا

اس خاکسارِ ضعیف صفت کا یہ حرف حرف
یارب کہا حجارۂ سجیل سان ہوا

جس سے جہان میں لشکرِ اشعارِ کفر و شرک
ماکولِ عصف سان ہو عدم میں نہان ہوا

| | | |
|---|---|---|
| ۵۵ | ہان اے فقیر پھر کہیں کچھ مدح کی غزل<br>بس اتنا ردِّ کفر کا کافی بیان ہوا | ۱۴ |

مدینہ جو ہے سید المرسلین کا
وہ دنیا مین سایہ ہے عرشِ بریں کا

یہی بخیہ ہے چاکِ قلبِ حزین کا
کہ پیوند ہو جائے وہان کی زمین کا

زیارت سے تارِ نظر زائرین کا
بجا ہے ملقب ہو حبل المتین کا

مدینے سے تا بعدم چلے آئے پھر کر
نمونہ تھا ہر دم دمِ واپسین کا

جو نخلِ عسل دیکھے نہرِ مدینہ
تو دھوئے وہ دل سے خیالِ انگبین کا

مدینہ کا ہر دانہ ہے خرمنِ بہشت
وہان غنچہ گلزار ہے یاسمین کا

وہ قطرہ بھی امت کو ہے آبِ کوثر
شفیعِ قیامت کی روشن جبین کا

بنا روضۂ خاص یون قلب سے
یہ ہے رمز دارین کے دل نشین کا

جو ہر سنگریزہ احد مین ہے کب وہ
تجمل صدف مین ہے دُرِّ ثمین کا

جو گئے مدینے کو دیکھا تو دیکھا
وہ مانندِ اسود ہے بوسون کے قابل
ولی النبی ہے وہ جو متقی ہے

مزا دیدۂ دل نے عین الیقین کا
ہوا نقشِ نامِ نبی جس نگین کا
وہ ساکن ہے گو منتہائے زمین کا

| | | |
|---|---|---|
| ٥٦ | فقیر اپنی باتون سے الحمد للہ<br>جو خوشنود ہوتا ہے دل اہلِ دین کا | ١١ |

ہر لحظہ جو یون ملہمِ سبوح نہوتا — یہ قالبِ ہندی عربی روح نہوتا
مفتاحِ عنایت جو محمد کی نہ ملتی — وہان بابِ شفاعت کوئی مفتوح نہوتا
بیتاب ہے دل ایک زیارت سے جو ہر دم — کچھ دلکو سکون بے عمرِ نوح نہوتا
ملتا جو مجھے قالبِ قربانیٔ حجاج — کیا مین بھی منا مین کہین مذبوح نہوتا
ملتے لبِ کوثر بھی اگر میرے بیان کو — کچھ مدح سرائی لبِ ممدوح نہوتا
خدام صحابہ مین بھی ہوتا تو پھر ای نفس — کیا تیغِ شہادت سے تو مجروح نہوتا
حسنِ حرمین آنکھ سے جا دیکھتا یکبار — پھر رسالِ غنی بھی کبھی مقبوح نہوتا
غواصیٔ کوثر کی پھر امید نہوتی — سر آبِ وضو سے جو یہ ممسوح نہوتا
مختار کئے جاتے جو دیدار و جنان مین — ناجی کوئی وہان حور سے منکوح نہوتا
یہان اشکِ ندامت بھی یہ ناپاک نہوتے — ناپاک کہین جو دمِ مسفوح نہوتا

ہوتا جو فقیر اک حجرِ کوہِ مدینہ
کیا تو بھی وہان خاک مین مطروح نہوتا

| | | |
|---|---|---|
| ٥٧ | غزل صوفیانہ | ١١ |

پرِ نعمِ فیضِ توکل سے ہی بس خوان اپنا
کچھ نہین لذتِ دنیا کا ارمان اپنا

تلخی صبر مین ہی اتنی حلاوت دیکھو
شکرِ شکر سے شیرین ہے لبِ جان اپنا

طوقِ تسلیم و رضا کے لئے حاضر گردن
تیغِ تسلیم ہی اور سر ہے یہ قربان اپنا

بھوک ہی اپنی غذا پیاس تری کا شربت
توتِ بیا کے غنی ہے تنِ عریان اپنا

پائمالی ہے یہان شوکتِ سرِ شاہی
سر بسر بے سر و سامانی ہے سامان اپنا

سیرِ گلزارِ جہان کی نہین حسرت باقی
سینہ ہے داغِ محبت سے گلستان اپنا

مسکن اپنا ہی جو وہ گوشۂ تاریک لحد
بس تو یہان سایۂ دیوار ہی ایوان اپنا

جا سکے غیر کہ اِس خلوتِ مخصوص مین آج
درِ دل پہ غمِ محبوب ہے دربان اپنا

اب ہمین حاجتِ غمخوار نہ ہمدرد کا کام
غم ہی غمخوار ہے اور درد ہے درمان اپنا

وسعتِ دل کی کیا کرتے ہین ہم سیر مدام
لغتِ واسعِ بیچون ہے یہ میدان اپنا

اے فقیرِ ایسی فقیرانہ غزل ہی لکھی
خالی کس بات سے رکھا کہو دیوان اپنا

| | | |
|---|---|---|
| ۵۸ | ردیف باے موحدہ | ۱۷ |

مدینے کی وہ صورت جب نظر سے ہو گئی غائب
نظر گویا ہماری چشمِ تر سے ہو گئی غائب

نظر اب ہند مین کیا آئے کو آنکھین مین پھر
لگا دل آدھر حاضر ادھر سے ہو گئی غائب

گئی شکلِ مدینہ دیکھتے ہی دل کی تاریکی
سیاہی رات کی نورِ سحر سے ہو گئی غائب

دل بیدردِ عشقِ مصطفےٰ کس کام کا دل ہے
ثمر کیا ہے جو شیرینی ثمر سے ہو گئی غائب

وہ خارِ راہِ طیبہ کیون نہ کھائے آ غنی تو نے
رگِ جان کیون شفا کی نیشتر سے ہو گئی غائب

مدینے کے سفر میں ہر مصیبت لطف ہی آ ہو حسرت
حقِ عاشق میں تکلیف اُس سفر سے ہو گئی غائب

نگاہِ شوق ایسا کچھ معشوقی ہے برجِ اختر کو
کہ شکلِ سروِ جنت وہ کدِ صرصری ہو گئی غائب

حسد ہے جانِ جاناں میں جسکہ جاصر جانے ہو غش آ
یہ حیرت تھی کہ جان اپنی خبر سی ہو گئی غائب

وفاتِ مصطفےٰ کے بعد تاریکی ہی عالم میں (روضۂ منورہ ۱۲)
وہ کیا شے دیدۂ حسن و بشر سی ہو گئی غائب

مدینے میں جو دل کا حال تھا اُٹھ یہاں کب ہے
کہ شکل آہ اُس نور اثر سی ہو گئی غائب

نگاہِ چشمِ دل ہر لحظہ اُنکی محوِ حیرت ہے
یہ گو آنکھ اپنی اُس دیوار و در سے ہو گئی غائب

بہارِ دائمی ہے روضۂ فردوس کی صورت
خزاں یوں روضۂ خیر البشر سے ہو گئی غائب

غبارِ طیبہ کا مرہم روح میں جسکی ہوا نا غذ
حلاوت اُس کی ہر ہر میں ہر شکر سی ہو گئی غائب

نہ تھی ملبوس کی حاجت ہمیں راہِ مدینہ میں
کہ عریانی وہاں خاکِ سفر سے ہو گئی غائب

زبان و دل ہیں غافل فکر سی کیسا فساد آیا
جو خیرت تھی ہماری بحر و بر سے ہو گئی غائب

ہماری خامۂ نعتِ محمد صلعم کے مقابل ہیں
حلاوت آج روحِ نیشکر سے ہو گئی غائب

| | | |
|---|---|---|
| ۵۹ | فقیر اب کچھ تو کر دل کی سیاہی کا علاج آخر<br>یہ دیکھا اب تو سیاہی موئے سر سے ہو گئی غائب | ۵ |

مدینہ میں جو ہمیں نہ بیسر ہو خشت نصیب
تو کیا عجب ہے کہ ہو افسرِ بہشت نصیب (تاج ۱۲)

جو خوش نصیب بھی ہوتے تو ہوتی ہم کو ...
ہزار حیف کہ ہندی ہیں ہم تو زشت نصیب

ملا ہے ہمکو یہ مصطفےٰ سے وہ قرآن
کسیکو ہوئیگی ایسی کہاں نوشت نصیب (۱۲)

نظر ہی آیا تھا رزرِ کو حج سبز مجھے
کہ ہوتے پائی نہ کچھ وہ بہارِ کشت نصیب

یعنے بہار کشت زیارت ۱۲

| | | |
|---|---|---|
| ۶۰ | فقیر قبر بنے گی تری مدینے میں<br>جو ہو چکی ہے اسی خاک سے سرشت نصیب (خمیر جسم ۱۲) | ۱۱ |

کاش جلدی ہو مری منزل مدینے کے قریب
جاؤں میں مثلِ خیالِ دل مدینے کے قریب

اے صبا کر خاک کو میری غبارِ قافلہ
اور لگا لیچل مجھے شامل مدینے کے قریب

جاتے ہیں جو رحمۃ للعالمین کے شوق میں
رحمتِ حق کا ہے اُنپر ظل مدینے کے قریب

کیا عجب آئیں فرشتے وہاں یارب کے لیے
ہو جہاں زوّار کی محفل مدینے کے قریب

جب ساعت آئیگی یارب کہیں گے ہمسفر
آج جا کھولینگے ہم محمل مدینے کے قریب

سنتے ہیں ایسے دُرِ اشک اپنی آرتے ہیں تمام
آنکھیں ہو جاتی ہیں دریا دل مدینے کے قریب

کیا ہی جلوے پاک ہے نامِ خدا جسکے سبب
دور ہو جاتا ہے دل سے غل مدینے کے قریب

یہاں ہی گویا عاشقونکو سایۂ طوبیٰ ملا
ہو کے نخلستان میں داخل مدینے کے قریب

روضۂ انور نظر آئے تو پھر ممکن نہیں
غیر منظر بھی ہی شامل مدینے کے قریب

پا شکستہ ہوں مری مشکل خدا آسان کرے
ورنہ جانا کام ہے مشکل مدینے کے قریب

61 بادشاہی ہے فقیری ہی اُنکی اے فقیر
چھوڑ سب کو چل تو اے غافل مدینے کے قریب ۱۳

گر مدینہ جائے رحمت ہے تو احمد کے سبب
پر شفا اُسکی ہو تربت ہے تو احمد کے سبب

اہلِ سنت کی محبت ہے تو احمد کے سبب
اہلِ بدعت کی عداوت ہے تو احمد کے سبب

درمیانِ حجرہ و منبر تم جانو یقین
روضۂ بستانِ جنت ہے تو احمد کے سبب

پھرتی ہے خوشبو سے اِترائی مدینہ کی ہوا
آسمیں یہ کچھ ناز و نکہت ہے تو احمد کے سبب

دیکھنے والو کبھی احمد کی مثال آفتاب
سارے عالم میں جو شہرت ہے تو احمد کے سبب

عالموں کو حافظوں کو اولیا کو اُنکے بعد
حشر میں اذنِ شفاعت ہے تو احمد کے سبب

میں بقیعِ پاک کے مدفون مغفورِ خدا
مغفرت انکی نہایت ہے تو احمد کے سبب

کردیا ہی شوق نی نزدیک گو وہ دور ہے ۔ اس سفر سی دل کو رغبت ہے تو احمد کی سبب

اس سفر کی تشنگی مین ہی اک تسکین دل ۔ شل راحت رنج و محنت ہے تو احمد کی سبب

دلکو احمد کیطرف ہی مسجد احمد کا شوق ۔ اور مدینی سی جو الفت ہے تو احمد کی سبب

اپنی اپنی جان کا ہی فکر سبکو حشر مین ۔ گر کہلا باب شفاعت ہے تو احمد کی سبب

وہان کی صحرا کا مساجد کا جبل کا نخل کا ۔ دل جو مشتاق زیارت ہے تو احمد کی سبب

٦٢

اور کچھہ باعث نظر آتا نہین اسکا فقیر
ہند سی مجکو جو نفرت ہے تو احمد کی سبب

١١

جس خطا کار کو مطلوب ہے تریاق ذنوب ۔ صلوات نبوی خوب ہے تریاق ذنوب

ذکر خاصان الہی ہی گناہون سی نجات ۔ یاد صبّاری ایوب ہے تریاق ذنوب

فوت مرغوب ہے قسمت کی شکایت ہے گناہ ۔ قصہ حضرت یعقوب ہے تریاق ذنوب

دلکی بیمار ونکو وہان آب مدینہ ہی شفا ۔ عاصی دل انکو وہ مشروب ہے تریاق ذنوب

عفو ہو جاتین ہین حضّار کی تقصیرین وہان ۔ قرب جا خاک در محبوب ہے تریاق ذنوب

ہی نجات اوسکی وہان جسکا عصا آسان ہی ۔ بس یہی قسمت محسوب ہے تریاق ذنوب

استقدر نسخہ اکسیر مین تاثیر کہان ۔ جو احادیث کا مکتوب ہے تریاق ذنوب

دور ہی دین خائن سی غبار طیبہ ۔ ہان گنہگارو سے محجوب ہے تریاق ذنوب

ای غنی سوی حرم فرض ہی ضرب الاقدام ۔ لب غیم و ضم عضر وہ ہے تریاق ذنوب

دہوتی جاتی ہین یہی نہر مدینہ سی گناہ ۔ ہمکو وہ چشمہ مسکوب ہے تریاق ذنوب

کاسب مدح محمد ہی فقیر عاصی
ہوئی مقبول تو مکسوب ہے تریاق ذنوب

| ۹ | ردیف تاے مثناۃ | مولود |
|---|---|---|

مدینہ مین کسقدر تھی نازل ہمارے دل پر خدا کی رحمت
کہ ہردم اپنے یہ دیدۂ تر تھے مثلِ کوثر خدا کی رحمت

جہان مین ذاتِ نبیِ رحمت مدینہ کبریا ہے ہم کو
ہمارے پاس آئی ہے محمدؐ کی شکل بنکر خدا کی رحمت

گناہ کیونکر نہ جمع ہوجائین گو وہ لاکھون ہی ہوئین ہم سے
ادہر خدا جہان ہمارا ادہر ہمیشہ خدا کی رحمت

بشکلِ دوزخ بنے کفر سے خود یہ بند قہر و غضب اسکا
مدینہ دیکھو تو شکلِ جنت ہے بس سراسر خدا کی رحمت

نہ خوفِ یاجوج کا گزر وہان نہ کفرِ دجال کا اثر و نشان
کہ ہے قیامت تلک مدینہ کے گرد لشکر خدا کی رحمت

سکونِ ظلِ جدارِ احمدؐ مین سوزِ دل کی دوا ہے واللہ
مدینہ پاسکینہ ہے بہرِ قلبِ مضطر خدا کی رحمت

نگاہِ دل اسکی دیکھنے سے گئی جو نزدیکِ نورِ انوار
تو چشمِ عشاق کے لئے ہے وہ برجِ اخضر خدا کی رحمت

خدا کی رحمت کا مینہ برستا ہے اہلِ ایمان پر اپنے منہ سے
ملا ہے ابرِ زبان کو وہ یہ درودِ مسرور خدا کی رحمت

| ۱۵ | رسولِ عالم جہان کا روحِ روان ہے نبیِ رحمت لئے جانفشان ہے<br>فقیر تجھیر خدا کی رحمت فقیر تجھیر خدا کی رحمت | ۱۶۴ |
|---|---|---|

اللہ کی رحمت ہی مدینے کی زیارت ۔۔۔ جنت کی زیارت ہے مدینے کی زیارت

تریاقِ شقاوت ہے مدینے کی زیارت ۔۔۔ اکسیرِ سعادت ہے مدینے کی زیارت

اک ہفتہ مین غمہائے نہفتہ گئے لاکھون ۔۔۔ اتنی بھی غنیمت ہے مدینے کی زیارت

وہان زندگی نوح سے سیری نہین ممکن ۔۔۔ وہ روح کی لذت ہے مدینے کی زیارت

ق

کس شان کا ہے فرضِ خدا حج حرم اور ۔۔۔ کس شان کی سنت ہے مدینے کی زیارت

افسوس جو غافل ہین انہین موت ہے یہ حج ۔۔۔ اور سخت مصیبت ہے مدینے کی زیارت

وہان یاد رہا رنجِ سفینہ نہ غمِ راہ ۔۔۔ کیا دافعِ کلفت ہے مدینے کی زیارت

وہان جی لگو مزا آتا ہے اسلام کا واللہ ۔۔۔ ایمان کی حلاوت ہے مدینے کی زیارت

دیکھا جو وہان دیدۂ دل سے کوئی پوچھے ۔۔۔ کیا نورِ بصیرت ہے مدینے کی زیارت

اللہ کے محبوب سے کر دیتی ہے نزدیک ۔۔۔ خالق کی عبادت ہے مدینے کی زیارت

کیا جان گھٹی جاتی تھی جب کہتے تھے احباب ۔۔۔ اب تھوڑی سی مدت ہے مدینے کی زیارت

کیا روئین ہین آنکھین جو مزورنی کہا وہان ۔۔۔ لو آج تو رخصت ہے مدینے کی زیارت (اور باقی ہے ۱۲)

جا دیکھ مدینہ کہین اے اُمتِ عاصی ۔۔۔ تصویرِ شفاعت ہے مدینے کی زیارت

کھلتا ہے وہان قفلِ دلِ زیغی و گمراہ ۔۔۔ مفتاحِ ہدایت ہے مدینے کی زیارت

حیران تھا فقیر اپنے نصیبون سے کہ واللہ
کس شاہ کی قربت ہے مدینے کی زیارت

## ۶۵ سراجِ وہاج ذکرِ شبِ معراج ۱۵

واہ کیا رات تھی جو رات تھی معراج کی رات ۔۔۔ شہرۂ ارض و سماوات تھی معراج کی رات

اگر خیالِ مدینہ ہی پر کبھی خیالی — تو چھوڑ دیتا کفش سی کے مرنکال کی بات
وہ بات دہو چکی آلودگیِ عصیان سی — کر آئی نہرِ مدینہ مین جو کہنگال کی بات
نظر کے بات تھے وہان ایسی محوِ دامنِ دید — کہ جسطرح کبھی ہلتی نہین شمال کی بات
حضورِ روضہ کہان ایسی ہوش پر قدرت — نا آئی جو نگہِ دید عمرال کی بات
وہ کسکا دامنِ حسن آگیا تہا ان کی قریب — جو آنکھین رکھین مژگان سے لمبی لہانکال کی بات
کہان ہی جاہی کی طاقت بغضِ عشق کو آج — وصولِ شہرِ محمد ہی ذوالجلال کی بات
بہت جوانون کے چلنے سے پانو توڑ دیئے — کٹین محبتِ دنیا ہی پیرزال کی بات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦٧ | ستون توبہ سی اکیاش کوئی باندہ دلبس | قمیر مجرم پامالِ انفعال کی بات | ١٥ |

## مدحِ ولادت گاہِ عالیجاہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بمکہ معظمہ است

نہو مشرق کبھی ہمہ آستانِ مولدِ حضرت — کہ یہ اک مطلعِ خور ہی وہ شانِ مولدِ حضرت
مجہی الہام ہی وہ وصفِ بیانِ مولدِ حضرت — نہین اطہر ہی مسوسِ آستانِ مولدِ حضرت
اودھر جو بدعتی ہی ہمت کعبہ سجدہ کرتی ہین — محب کا ہیکلی ہین وہ دشمنانِ مولدِ حضرت
الٰہی شکر ہی تونی طفیلِ خانۂ کعبہ — دکھایا مجکو مکہ مین مکانِ مولدِ حضرت
ہوا آنکھون مین پیدا نور دل مین قوتِ ایمان — وہان جسدم گئی ہم زائرانِ مولدِ حضرت
مگر افسوس ہے جاکر وہان بہی بدعتی کتنی — رہی سنت ہی غایب ضرا مولدِ حضرت
نجانی دون کبہی اک بدعتی کو وان جو گئی ہین — خدا مجکو بنا دی پاسبانِ مولدِ حضرت
کبہی سجدہ نکرنی دون کسیی مشرک کو مین جو اتہہ — اگر ملجای مجکو آستانِ مولدِ حضرت
جو سنت کے ادب سے جاہین مین خادم رہون ان کا — کہ عاقل قدر ہین قدردانِ مولدِ حضرت
مدینہ پر ہمیشہ شک رہتا پھر تو سے کے کو — نہوتی ان نشانی گر نشانِ مولدِ حضرت

وہان جاکر ہماری جان مین کچھ نہ آئی جان    کہ جسم کعبہ مین داخل ہے جان مولدِ حضرت
خوشی سے دل ہمارا پہلو مین گنج یا آسمانمین تھا    زیارت کو گئی ہم جب میانِ مولدِ حضرت
ہزارون طفلِ اشک آنکھون سے نکلے جب دیا دیکھا    کہ دو شیرِ مادرِ رحمت لیے پستانِ مولدِ حضرت
وہان خدام کا ایمان گویا جسمِ ناجی ہے    علی ہے جنکے ایمان کو امانِ مولدِ حضرت

٦٨    طبیعت کی ضعیفی مین قوی مضمون ہوئے پیدا
فقیر ایسا ہوا تو مدح خوانِ مولدِ حضرت    ١١

مدینہ کی شبِ تیرہ مین ہے مہتاب کی لذت    وہانکی دھوپ مین ہے شبنمِ شاداب کی لذت
مدینہ کی صراحی مین نہان کیا آبِ کوثر تھا    کہ جاتی ہی نہین دل سے کبھی جس آب کی لذت
اُٹھانیکو نہین جی چاہتا تھا رکھکر سجدہ مین    عجب پائی ہے سر کو تیرے اُس سجدۂ محراب کی لذت
یہان غم کیون نہ پی جائے کہ جب آئے مدینہ سے    ہوئی میری لہو مین شربتِ عناب کی لذت
اگر خشتِ مدینہ زیرِ سر انکو میسر ہو    تو بھولیجائین بالشِ کمخواب کی لذت
لگی جن عاشقونکی آنکھ اُس جا لیکی آنکھونسے    وہ بھولے فاصبرنا الطرفا و اتراب کی لذت
جمالِ شاہِ یوسف خواب مین جو دیکھتے ہین ہم    کہان چشمِ زلیخا کو نصیب اُس خواب کی لذت
کیا تابِ جمالِ روضۂ احمد نے جو بیتاب    بیان کیا ہو دلِ بیتاب سے اُس تاب کی لذت
وہان تارِ نظر مین جنبشِ مژگان سے ہر لحظہ    ملی صد ساز کے تارِ نغمہ و مضراب کی لذت
وہ ساقی مسجدِ احمد مین جو پانی پلاتے ہے    ہے غلمان سے گویا ملکی زِ اکواب کی لذت

٦٩    فقیر اپنا سخن ہے مدحِ خالص کیون نہ ہو پُر ذوق
کہ افزون ہوتی ہے ہر میوۂ کمیاب کی لذت    ١٩

## مدحِ سنتِ سنیہ حضرتِ خیر البریہ علیہ الصلوٰۃ والتحیہ

مقامِ قرب و احسان ہے رسول اللہ کی سنت
وصولِ دارِ رضوان ہے رسول اللہ کی سنت

نزولِ فضلِ سبحان ہے رسول اللہ کی سنت
نجومِ رجمِ شیطان ہے رسول اللہ کی سنت

غذائے طوطیِ جان ہے رسول اللہ کی سنت
خلودی شکرستان ہے رسول اللہ کی سنت

کہیں آفاق میں آرامگاہ اسکو نہیں اے حیف
کدہر جائے یہ حیران ہے رسول اللہ کی سنت

غریبِ اسلام ہے اب ہم غریبونکو مبارک ہو
کہ محبوبِ غریبان ہے رسول اللہ کی سنت

ہزاروں اہلِ عشقِ سنت ہوئے ہیں اس نام کو سنکر
کہ انکی دشمنِ جان ہے رسول اللہ کی سنت

طلب میں حضرتِ عیسیٰ کے ہے اور انتظار میں
پئے مہدیِ پنہان ہے رسول اللہ کی سنت

اطاعت اسکی ہے ہمراستانِ مرضیِ مولے
یہی ممدوحِ قرآن ہے رسول اللہ کی سنت

نہ کیونکر طالبِ ظلمت ہیں خفاش بدعت کے
کہ یہان مہرِ درخشان ہے رسول اللہ کی سنت

معطر جن و انسان و ملک ہیں جسکے عامل سے
وہ عطرِ جیب و دامان ہے رسول اللہ کی سنت

یہ مانا تاہم تکلیفاتِ شرعی اسکا ہے لیکن
سراسر راحتِ جان ہے رسول اللہ کی سنت

اگر فرضِ الٰہی بادشاہِ جملہ عالم ہے
وزیرِ ملکِ سلطان ہے رسول اللہ کی سنت

یہ امت کیلئے وہ رزقِ حکمت ہے غذائے روح
کہ لقمہ لقمان ہے رسول اللہ کی سنت

ستم ہے قیامت میں جو نقصانِ فرائض کے
تو کیا کچھ جبرِ نقصان ہے رسول اللہ کی سنت

اگر اعمائے دل بھی اسکا عامل ہو تو بینا ہو
وہ نورِ قلبِ عمیان ہے رسول اللہ کی سنت

مسخر جسکے سب جن و ملک انسان و حیوان ہیں
یہ وہ تختِ سلیمان ہے رسول اللہ کی سنت

رسائی حضرتِ قدس تک ہے اتباع اسکے
نہیں ممکن کہ دربان ہے رسول اللہ کی سنت

ہمیشہ عاملِ سنت ہیں سب توحید کے عاشق
وہ حرز و حفظِ ایمان ہے رسول اللہ کی سنت

فقیر امید ہے ہر انتظامِ دین و دنیا کی
اگر منظورِ دیوان ہے رسول اللہ کی سنت

## مذمتِ بدعتِ شنیعہ مخالفِ سنتِ علیہ نبویہ علیہ التحیہ

۲۵

جو ہین تشویقِ بدعت کی منادی رہبرِ بدعت
نویدِ غیظِ دوزخ ہی نہیق ہر خبرِ بدعت

ہوا سلطانِ ظلم اپنا اگر غارتگرِ بدعت
تو دیکھین گے سب اپنا قافیہ تنگ از سرِ بدعت

نصیبِ اہلِ سنت باب جنت بابِ سنت ہے
کھلا ہی اہلِ بدعت پر درِ دوزخ درِ بدعت

یہ ذہنی جس گل کو خیرہ عصمت سمجھتے ہین
وہین دیکھو بشکلِ فاحشہ ہی پیکرِ بدعت

کھو کیا نار و جنت ان دونون یکسان ہین جو کہتی ہو
کہ بدعت ہمسرِ سنت ہے سنت ہمسرِ بدعت

کہان حفظِ عمل کی تاب اہلِ شرک و بدعت کو
اڑا دیگی وہان جو خاک شرک سر بر بسترِ بدعت

بہت سے صرفی و نحوی ہین آج ایسی یہ دیکھو تم
کہ اکثر فاعلِ عصیان ہین اور مصدرِ بدعت

وہ گویا ہفت دوزخ تک جنت سے بدلتا ہے
جو اک ویرانہ سنت سے بدلی کشورِ بدعت

متاعِ سنتِ احمد کی جو تھی تجارت سے
کہان ہی اب کہ اکثر بن گئی سوداگرِ بدعت

جو ہر دم منتظر ہین کوئی بدعت کی سند لیجائی
وہ آنکھین اہلِ بدعت کی ہین تم مخبرِ بدعت

ہوا اک بے کہ قصداً رزقِ سنت چھوڑ کر حاضر
بنی ہر دارِ کھانی والی اکثر مضطرِ بدعت

خیالِ اہلِ بدعت سے نئی بدفعل پیدا ہین
تو ہی آدم دلِ غم انکی ہی گویا مادرِ بدعت

نہالِ دینِ حق کا ہر ورق ہی فخرِ عرفان
اور اک برگِ خزان سے سبزِ باغِ دفترِ بدعت

الٰہی مہدیٔ موعود کب آئینگے دنیا مین
کہ انکی سیفِ سنت سے ہو قطع ہر سرِ بدعت

یہ غیر اللہ کو بھی حاضر و ناظر سمجھتے ہین
معاذ اللہ یہانتک پہنچا امرِ منکرِ بدعت

ہزار دن بدعتی آج اپنی صورت کے بنا ڈالے
عجب یہ منکرِ سنت ہی ہین جادوگرِ بدعت

تشریح میری سنت کی بیان کا کچھ بھی ہو جائے
تو ڈھونڈی محفلِ مولد مین ہو ہر مجمرِ بدعت

جہان مجمع تھی رند و خوش آواز امرد تھی مین یہان
بنائی کیون نہ بدل آج ان کو دلبر بدعت

ملی ہی دختر رز جیسی میخوار دن کو معشوقہ
ملی ہی اہل بدعت کو یہ محفل دختر بدعت

عقیدہ کی نجاست سے نہان محفل کی زینت مین
روان ہی بادہ قاذورات زیر ممبر بدعت

مقابل ہو تو بس یہان ایک سنت وہ جماعت سے
نظر آجائی وان تنہا وہ بیکس لشکر بدعت

بنا برجم شیاطین نظم اہل حق کا ہر نقطہ
تو بس آفاق مین اب سوختہ ہی اختر بدعت

یہ جا بیٹھے بنائین یاوری یہ جائینگے اوس سی
جو سنت سے وری بھاتی ہین یہ یاور بدعت

طفیل احمد و بہر خلیل اللہ یا اللہ
مری حجت سے ہو مبہوت جو ہو آذر بدعت

| ثای مثلثہ | | ردیف |
|---|---|---|
| | فقیر اللہ یہ وہ تیر افگنی ہی رد بدعت مین<br>ہمشتبک ہو گیا ہی جس سی ہر زردآدر بدعت | |
| ١١ | | ١٧ |

ہوئی جب ابعض کہ بین رسول کبریا مبعوث
تو دین مردہ بہی ساری جہان کا ہو گیا مبعوث

محبت مین رسول اللہ کی مر جائیو ای نفس
کہ تو مرجائیگا جسمین آو مین ہوئیگا مبعوث

رہی قسمت مسلمانون کی جنت مین ہو دعوت
رسول اللہ کو اللہ نی داعی کیا مبعوث

یہ بعثت عشر پر ایمان کسدن لائینگی کفار
کہ اب تو ہو چکی عالم مین ختم الانبیا مبعوث

رسول اللہ کی سنت سے ہے پیش نظر ہردم
تو ہو پیشانی خندان سے تو پیش خدا مبعوث

مسلمانو دل و جان سی اسی کہو سر آنکہون پر
یہ انعام خدا شکل محمد مین ہوا مبعوث

تمنا ہی کہ جی اٹھون کہین خاک مدینہ سی
وہ ہوئین مرقد عالی سی جب خیر الوری مبعوث

جو امداد خدا اور فضل و رحمت ہی محمد پر
ہوا ہی اور نہ ہوگا کوئی ایسا دوسرا مبعوث

جنود رحمت حق جابجا اونکی مددگار تھی
جنود مصطفے اعدا پے تھی جب جابجا مبعوث

قصاص پاتا مقصود تھی اللہ کی مرضی
وہ حسن خلق کی تمام کو تھی مصطفے مبعوث

| | | |
|---|---|---|
| ۷۲ | الٰہی یہ تمنا ہے فقیرِ خستہ خاطر کی بھی<br>بقیعِ پاک کی قبروں مین ہو روزِ جزا مبعوث | ۲۱ |

## سخن در مدحِ حدیثِ سید المرسلین علیہ صلوات من اللّٰہ رب العلمین
## و ثنائی مجتہدین و محدثین و پندِ منکرینِ تقلیدِ ائمہ

آسمانِ دین ہی اور مہرِ درخشانِ حدیث
کب کسیکی وصف کی محتاج ہی شانِ حدیث

پر ضرورت اس بیان کی اسلیے ہمکو ہوئی
ہمکو دشمن جانتی ہین دشمنِ جانِ حدیث

یون صریحا مثلِ قدہی قریعِ صحاح
دشمنو دشمن ہو تم ہم ہین محبانِ حدیث

مثلِ شیعہ لیکے نامِ اہلِ بیتِ مصطفیٰ
کہتے ہو گمراہ بن بن کر ثناخوانِ حدیث

دیکھو اس ہی راہ پر ہوتی ہی تجدیدِ دین
کس مجدد نے کیا ہی ایسا تبیانِ حدیث

جسطرح تم اس تئی تحدیث کی احداث مین
دین کے مفسد ہو بنکر میرِ سامانِ حدیث

سارے اہلِ اجتہاد اور سب فقیہانِ جہان
ہین تمہاری فہم مین نا فہم عنوانِ حدیث

فقہ کو کہتے ہو قرآن و خبر سے تم خلاف
ہوش کی باتین کرو ای ترجمہ خوانِ حدیث

معنئ قرآن و اخبارِ نبی کا علم و فہم
کسکو ہی بے فقہ ای ہر طفلِ نادانِ حدیث

ق
ظالمو وہ جو ہین اہلِ مدہ اس علم کے
اور نہین تمکو نصیبا اک زلہ خوانِ حدیث

وہ تو ہے علمِ حدیث اور تم محدث باکمال
کونسی منصب اسکو تو لیکے میزانِ حدیث

جو خسِ کاہ جیسیں اک کوہ کی نسبت ہو تم
وہ تو آتی تم سری حکمت شناسانِ حدیث

ہین محدث حافظِ الفاظ و سندِ یہ محتسب
معنی و اسرار مین ہین سب سمجھانِ حدیث

سب کے احسانات کا ممنون ہونا چاہیئے
خود سری سی کیا لئے پھرتے ہو لحسانِ حدیث

خبر امت بو حنیفہ اور تمہارا اُنپہ طعن
تم محدث ہو جو محض اک ترجمہ دانِ حدیث

حشر تک فہمِ خبر جنکے سبب آسان ہوا
جنسے لاکھون ہوگئی یہان اہلِ عرفانِ حدیث

شکرِ احسان چھوڑکر انپر تبرا ہی مدام
یہ بھی کیا اُترا ہی تمپر کوئی فرمانِ حدیث

جلد کہ لم یشکر الناس آپنے دیکھا نہین
دیدۂ غائر ہی کیون محرومِ امعانِ حدیث

ہی بجاے شکرِ تعلیمِ ائمہ دشمنی
دلکی آنکھین ہین بہت گونکی عمیانِ حدیث

ہین معلم مجتہد اور علمِ قرآن و خبر
ہم ہین مداحِ ائمہ اور ثناخوانِ حدیث

۴۲ ای فقیر اب لکھ کہین نعتِ حدیثِ مصطفیٰ
ہو چکی بس گیرودارِ فعلِ وزدانِ حدیث ۱۱

ہے پناہِ نورِ ایمان زیرِ دامانِ حدیث
شانِ ایمان شمع ہی فانوس ہی شانِ حدیث

چشم گریان ہوئی جب نازل ہو بارانِ حدیث
زخمِ دل خندان ہون پیش ہی گلستانِ حدیث

دمبدم افزون ہی ہمپر بارِ احسانِ حدیث
سر اُٹھا سکتے ہین کب ہم پیشِ فرمانِ حدیث

بس یہی جی چاہتا ہی دلمین کھلون اُسکے مین
جان بجاے جسم ہو اور اُسمین ہو جانِ حدیث

عینِ بحرِ قلزم اک چھوٹا سا نقطہ ہو تو ہو
اذن فرما ہو جو اُسکو تو عرفانِ حدیث

واہ وا کس منہ کی ہین اور واہ کیا باتین ہین یہ
جان ہو قربانِ محمد دل ہو قربانِ حدیث

کفر و شرک و معصیت کیسے ملک ویران ہو گئے
جب گزر فرما ہوا عالم مین سلطانِ حدیث

سینۂ ہر اہلِ بدعت مین سنانِ خارہ ہے
امرِ سنت مین جو ہلجاتی ہی مژگانِ حدیث

کیون گریبان پھاڑتے ہین محدث آجکے
چھوڑتے ہین کب ہم اہلِ فقہ دامانِ حدیث

ہے طبیبِ کاملِ اس توحید و سنت کے طفیل
کفرِ افلاطون کا اک طفلِ دبستانِ حدیث

معنیِ قال النبی ہین فقہ سارے اے فقیر
بالیقین ہم سب مقلد ہین مطیعانِ حدیث

مجتہدین کان علم فقہ وارکان حدیث
مہبط جبریل پر نازل ہوا قرآن حق
مطلع تفسیر فرقان عظیم اصحاب ہین
باب جنت کیوں نہو مفتوح ان سب کے لیے
جو تبحر انکی اک شاگرد دادنی مین ہوا
کسقدر احسان انکا سب جہان پر آج ہے
خوشگوار اوسی نکہون سوں بتھا علم دین
مثل مو ناتوان ہین جو محدث ہند کے
صورت .دباہ اب جو سید کلب نفس ہین
مین وہی اسرار حق مین ملک بے طل گران
ہین مطیعان الٰہی جان نثاران رسول
آج کل کی کوچہ گرد لذت نفس و ہوا

دافع ہر ترش ہین مسیار عقیلان حدیث
اور صحابہ پر ہوا وارد وہ فرقان حدیث
مجتہدین مظہر تفسیر قرآن حدیث
زندگی بھر جو رہے دربان سلطان حدیث
یہان نہین ہین سب قطرہ بحر فراوان حدیث
جن سے ہی کشوف باب فقہ و تبیان حدیث
ہین حکیم علم قرآن ہی وہ لقمان حدیث
کس سے ہوسکتی ہی تکریم سلیمان حدیث
مور سے ان سے کی اک شیر بیابان حدیث
جو قوی بازو ہوئی تھا لے میزان حدیث
یعنی اہل اجتہاد دین مطیعان حدیث
قدر کیا جانیں کیا تھی مرد میدان حدیث

۷۵
اے فقیر اب تاج شاہی پھر ہند دو عظ خلق
سر پہ رکھ فرمان قرآن اور فرمان حدیث
۱۳

رہبر دل ہے مصطفٰے کی حدیث
دافع زغل ہے مصطفٰے کی حدیث
عمل اس کا ہے قربت مولے
فقہ ہو تو حدیث آسان ہے
اوسکی پروانی ہین فرشتے جہان

رہبر کامل ہے مصطفٰے کی حدیث
دافع باطل ہے مصطفٰے کی حدیث
قرب منزل ہے مصطفٰے کی حدیث
ورنہ مشکل ہے مصطفٰے کی حدیث
شمع محفل ہے مصطفٰے کی حدیث

بعد قرآن کی رکھو شغل اسکا
اُسکو حاصل ہے مرضئ مولے

شغل ہی ہیجو سابقین جنکا
فکر عمل ہے مصطفےٰ کی حدیث

قلب مومن مین مثل حور جنان
جسکو حاصل ہے مصطفےٰ کی حدیث

کیون نہو زندہ جسم فقہ جہان
اونکی قاتل ہے مصطفےٰ کی حدیث

آج کل کی محدثین کے ساتھ
کیا ہی راحل ہے مصطفےٰ کی حدیث

کیا عمل ہے حدیث پر ان کا
روح داخل ہے مصطفےٰ کی حدیث

یہ جو شاغل ہے مصطفےٰ کی حدیث
انپہ عامل ہے مصطفےٰ کی حدیث

۷۶
فصل اعدا کو بھی فقیر بس آج
شاہ عادل ہے مصطفےٰ کی حدیث
۱۳

غائب فقہ مین ہی روح جو معنای حدیث
تو مفسر کتب فقہ مین ماوای حدیث

مدعی ساری ہین اور محض کچھہ اسما حدیث
اہل حق اور سماے معلای حدیث

جیسے سلطان دو عالم کی ہین صدیق وزیر
فقہ بی شک ہی از زیر رتبہ والای حدیث

اہل سنی ہین وہی اہل زیادہ ہین وہی
جنکو ہی حسن کل کی لیی حسنای حدیث

بو حنیفہ نہین ہوتی کبھی مقرون قیاس
جب تلک ثابت کہین اونکو ضعیف آی حدیث

ضعف ایمان کا سبب ہے یہ کلام اعدا
کہ اگر پیش نظر اونکی ہو افوای حدیث

تو بھی وہ رای کو کہتی ہین مقابل اوسکی
کہین مقبول نہین آپکو بی رای حدیث

رای بدچھی تری ای منکر تقلید عنید
سنکے محض اہم حدیث اک نجھے آجای حدیث

اور نہو بر آسی ممتاز حدیث اونکی لیے
جو کہ ہین خود دیم عرفان مسمای حدیث

کہتی ہین شمن دین یہ کہ نہین مانتی ہم
بو حنیفہ سی اگر لاکھہ ہون دانای حدیث

ہو گئے بنکے عدو ایک تمہارے تباہ | ق | وہ بہی ہوتے اگر ایسے چمن آرائے حدیث
صورتِ برگِ خزان پیر تو و قوم و گلشن | ہوتی ہر جا بجز تم اسے پیروِ اعدائے حدیث

۷۷ | فقط زہی عظمت و شان ایسی نہ کیونکر ہو فقیر
کہ نصیب سکو ہوا مأخذِ عطاسئے حدیث | ۱۱

ہم زلیخا کی طرح رہتے ہین شیدائے حدیث | مثلِ یوسف ہی گرامی ہین متوالئے حدیث
فقط فانوس ہے اور شمع سراپائے حدیث | کیون جدا اسکے عدو کرتے ہین اطفائے حدیث
جو یہ کہتے ہین کہ کافی ہے مسترائے حدیث | ق | ہمکو حاشا کہ ہو مطلوب محابائے حدیث
جو نہوتے یہ حواشی بہی تو حاشا بللہ | تمسے اُمّی نہ سمجھتے کہین معنائے حدیث
بتدا سے نہین ممتاز خبر جن کے لیئے | ابتو گویا وہی ہین ماہرِ اقصائے حدیث
نیرِ عالمِ ایمان ہے سبحان اللہ | شمسِ عرفان ہے توصیفِ سمائے حدیث
ایسے سلطانِ بیان کی ہین مقربا جی | زلفِ حور انکے لئے کیون نہو زلفائے حدیث
کیون یہ بدر آئے ہین لٹنے فقہا پیر طاعن | فہم معنی کو ہین فی ورائی وہ قرائے حدیث
سودا رین لیا نقدِ دل و جان دیکر | لائی بازار محمدؐ سے جو سودائے حدیث
جا بجا فتنہ و آشوب ہے اور خاک نہین | کیون نہو جنکے ذرا دل مین نہین جائے حدیث

۷۸ | اے فقیر آج بہت جلسئی فروشانِ فساد
ہین نہ لٹنے کو لگائے ہوئے دیبائے حدیث | ۱۷

دہنِ پاکِ محمدؐ سے ہین در ہائے حدیث | کیون نہون دیدہ و دل محو تماشائے حدیث
مظہرِ نورِ قدم ہے رخِ زیبائے حدیث | کاش مجلائے ہمین نعمتِ عظمائے حدیث
یا خدا آنکھین اگر ہوئین تو بینائے حدیث | اور جو دل ہو سینے تو لبریز تمنائے حدیث

بعد قرآن کے لازم ہے تلاوت اسکی
کیونکہ ہے سورۂ قرآن سے ملائے حدیث

یہ کلام اُنکا ہے جو کرتے ہیں آپ کلام
ہے فقط حکمِ الٰہی سے انشائے حدیث

شورِ عرفانِ قدم عالمِ بالا تک ہے
جبکہ حادث ہے جہاں میں قدِ بالائے حدیث

اسکی لذت میں کہ کس مرتبہ لب سے نکلا
دیکھتا رہتا ہوں میں چہرۂ زیبائے حدیث

جیسے سجتا ہے جہاں آپ رسولِ حق ہیں
سخنِ غیر بھی ہرگز نہیں بھاتا ہے حدیث

کیا فصاحت ہے احادیث میں سبحان اللہ
ہیں فصیحانِ جہاں محوِ الٰہ و شیدائے حدیث

ہم غریبوں کا ٹھکانا کوئی کیا پوچھتا ہے
یہی ملجائے غریباں ہے کہ ملجائے حدیث

سر جھکاتا ہی نہیں چاہیے سر جائے تو جائے
دیکھ پائیں جو ذری جنبشِ لبہائے حدیث

فہم پر ناز نہیں اپنا عمل ہے اُس پر
فقہ سمجھاتی ہے جو کچھ ہمیں سمجھائے حدیث

رنگ ہر منکرِ تقلید کا فق ہوتا ہے
دیکھکر ہمکو تہِ تیغ سراپائے حدیث

لبِ خنداں کا سخن ہوں یہ کہے دیتا ہے
خندۂ زیرِ لبِ لعلِ شکر خائے حدیث

زندہ ہو جائینگے لاکھوں دلِ مردہ انکے
قاتلِ عدوِ بدعت ہے مسیحائے حدیث

آجکل قاصرِ ہمت یہ محدث جو ہیں
یہ کہاں اور کہاں قصرِ معلائے حدیث

۶۹

اے قیصر آج ترا بحرِ سخن جوش میں ہے
ملگیا اسمیں کوئی قطرۂ دریائے حدیث

۱۷

اولو الابصار ہیں وہ جو کہ ہیں بینائے حدیث
وہی ہشیار ہیں جو ہو چکے شیدائے حدیث

بہرے ہو جائیں وہ کان اُس سے جو بے بہرہ ہوئے
پھوٹیں آنکھیں جو نہوں محوِ تجلائے حدیث

ٹوٹیں وہ پاؤں جو کرتے نہیں سنت کا سفر
سر وہ کٹ جائے کہ جسمیں نہو سودائے حدیث

ہاتھ شل ہوئیں جو لکھتے نہیں ملفوظ رسولؐ
وہ زبان گنگ ہو جس سے نہو افشائے حدیث

جسم بیجان ہے وہ جسمین نہین ہے روح نفیس
دل تپہری نہین جسمین تمنائی حدیث

زندگی موت سے بدتر ہی جو یہ شوق نہین
موت جینے سے بہتر ہی بتولائی حدیث

کیا بخاری نی کیا سرد بخارا حداث
جائین جو دو جہان رسی چمن آرائی حدیث

رہین مسلم بھی قیامت مین سلامت یارب
رہین یہ دربان در خیمۂ سلمائی حدیث

مثل مجنون تہی یہ سب بادیہ پیما کیا کچھ
کاش ملجائی کہین ناقۂ لیلائی حدیث

کونسی نخل مبارک کے ثمر ہین یارب
ساری عالم مین تبرک ہے جو خرمائی حدیث

کور ہی دین فرعون سماند ہرجائے
جلوہ افروز ہی جب سے ید بیضائی حدیث

حیف قرای صحاح آج مطیعان ہوا
تشنہ لب گرتی ہین کربلۂ یا ئی حدیث

ہین وہ ہین مجتہدین نسخہ نویسان شفا
جس مطب مین ہے عیان شان اطبائی حدیث

کسقدر قسمت نعمان ہی نتیجہ واللہ
پاس جس شکل مین ہو عنصری کبرائی حدیث

اسکی تارک ہین ہلاک اہل عمل ناجی ہین
حب سنت سے ملا جنکو یہ منجائی حدیث

یہ بیان اپنی رسوخ سے کہی یادین منہ سی
کان انوار رسالت ہے جو مینائی حدیث

| | | |
|---|---|---|
| ۸۰ | بادشاہی ہے فقیری مین فقیر اپنی سلیے<br>مل گیئے مجکو جو یہ نعمت عظمائے حدیث | ۱۳ |

کاش مجنون ہون مین بادیہ پیمائی حدیث
دل ہو میرا جرس ناقۂ لیلائی حدیث

مجھ سے مسکین کی گہر مین بہی قدم رنجہ کیا
یہی جی چاہتا ہی چوم لون پائی حدیث

فرش ہی شکر کہ جنت کا نمونہ آیا
آج گہر گہر مین جو ہی سایۂ طوبائی حدیث

ناشناسا رہون مخلوق ہی مین یا اللہ
مین ہون ماہر قرآن و شناسائی حدیث

اسمین فرقان الہی ہی جو آتا کمشّہ
دیکھو قرآن ہی کیا کچھ ہے تعزائی حدیث

واہ کیا متنِ حدیثِ نبوی ہے قرآن
کیا ہی قرآن کی تفسیر ہے انشائے حدیث

فقہ تفسیرِ احادیث ہے ماشاء اللہ
گو قبول اسکو نہ سمجھے کوئی اعمائے حدیث

لِلّٰہ الحمد کہ ہم سارے حنیفی حنفی
فقہ کو جانتے ہیں معنی و فحوائے حدیث

سخنِ شرک یہ سالب ہے یہ ہم پر بہتان
ہم نہیں کہتے کہ ہے فقہ ہی ہمتائے حدیث

منکرو کون اماموں کو نبی کہتا ہے
دشمنو تم نہیں تم ہمارا احبائے حدیث

پر یقینی ہیں وہ سارے علماء کے اُستاد
تم تو بیچارے ہو لیکن کا سیکھے دانائے حدیث

وہ نہ ہوتے تو تمہارے یہ محدث سارے
پھر سمجھ سکتے بھلا کچھ کہیں معنائے حدیث

٨١ ہیں فقیر اُسمیں قنادیلِ جمالِ رحمت
ذکرِ احمد ہے جہاں انجمن آرائے حدیث ٩

یوں ہو محویتِ اسمار و سمائے حدیث
سرِّ دل کو دمِ معنی ہو تو دل جائے حدیث

دل سے پوچھے کوئی پھر راز کی باتیں جس دم
خلوتِ دل میں در گوش ہی آجائے حدیث

چشمِ دل دیکھتی ہے گویا محمد کا جمال
دیکھتی ہیں جو یہ آنکھیں رخِ زیبائے حدیث

کاش اس لذتِ دیدار میں بیہوش رہوں
طورِ دل پر رہے ہر لحظہ تجلّائے حدیث

اُنظُرُوا یَا اُولِی الاَبصَارِ اِلیٰ رَوضَتِہٖ
کیسے خوشبو کے ہیں کس رنگ ہیں گلہائے حدیث

قصہ کوتہ ہے اگر طولِ امل کے بدلے
یہاں ملے علم و عمل میں یدِ طولائے حدیث

چاہیئیں کان اُدھر آنکھیں اُدھر ہر لحظہ
کس طرف کو ہو ہمارے لیے ایمائے حدیث

گرچہ مسکین ہیں پر ہیں وہی سلطانِ جہان
مل گئی جنکو یہاں دولتِ کبرائے حدیث

٨٢ اے فقیر اپنا یہی زادِ سفر ہے واللہ
جمع کرتا ہوں کہ دارین میں کام آئے حدیث ١٧

حسن فقہ وحسینِ علم فرمائے حدیث
کیا ہی کہتے ہین خنک دیدۂ زہرا ہے حدیث

گویا آفاق مین ہین شمعِ عزیز آج تلک
یعنی یہ فقہ کے دشمن ہین جو اعدائے حدیث

کہتے ہین بعض تراویح کو بدعت ہے یہ
کیا کہین شیعہ سے سیکھا ہے کچھ اخفائے حدیث

ابنِ ماجہ مین وہان ہے نقلِ حدیثِ عشرین
ہان ذرا دیکھو تو مالک کی تو موطائے حدیث

دلکے بیمارونکو وہ تین عمل کر لیے بس
مرضِ غضب کی طرح آتی ہے تمنائے حدیث

اُسمین اُڑ جاتے ہین ہوش انکو تماشا کی
کچھ سے کچھ اسلیے بکتے ہین وہ سودائے حدیث

اشقیا کہتے ہین جو فعلِ عمرؓ کو بدعت
وقتِ کفران ہین وہ سنکر آلائے حدیث

کیون جی مذموم ہوئی یون خلفا کی سنت
ہمسر اپنا ہے جیسے تعمیل مین فرمائے حدیث

کہین ہو جائے نہ اصحابِ شمال انکا خطاب
اب جا ہے فزون جنکو ہے دعوائے حدیث

ہین قرأت مین سماعت مین سند سے محروم
اور معیار رکھا ہے آفاق مین عنقائے حدیث

عالم شہرۂ آفاق محمد اسحاقؒ
ہند مین جنسے روان ہوگیا دریائے حدیث

اُنکے شاگردونکو یہ دعویٰ ہے کہ جو ہم ہین سو ہین
نہوا اُنسے بھی عالم مین کچھ افشائے حدیث

میرے اُستاد محدث ہین محمد قاسمؒ
جامع علم و عمل ہین ید طولائے حدیث

وصفِ صدر انکا مناسب صفِ عرفان ہے
دلکی توصیف بجا ہے دُرِ یکتائے حدیث

میرے وہ مرشدِ کامل جو رشید احمد ہین
آج انکی سی یہان کوئی تو سمجھائے حدیث

ہند مین حضرتِ نعمان ہین گویا موجود
عارفِ دین حنیفی و مسمائے حدیث

| | | |
|---|---|---|
| ۸۴ | اے فقیر اب جو غنی ہے یہ مشغلے میرا<br>کیون نہو یون رہے جب پیر علیا حدیث | ۱۳ |

غزل فارسی در مدح حدیث فارق الطیب من الخبیث

از ما جو در وجود در قم مشنو حدیث
حقا که زاد راه عدم مشنو حدیث

با کعبهٔ اشتیاق محمد شنیده ایم
جلاب جان بسوی حرم مشنو حدیث

سرهای اہل بدعت طغیان قلم ازو
وقتیکه بر زبان قلم مشنو حدیث

ما را نوید مسکن بے خوف حزن داد
اینجا ز دل چو مانع غم مشنو حدیث

سوگند کس سلامت حور اگر بود
کافیش بهر حل قسم مشنو حدیث

در حسب ال ز اہل حدیث ہوائے نفس
دلے برائے حبیب درہم مشنو حدیث

صد حقه ز مشک و عبیرش نثار باد
در سینه کیسه بہم مشنو حدیث

حرفے ز باد شاه عرب چون همی رسد
شاه کلاه حجله عجم مشنو حدیث

ما را حدیث مدعیان کے قبول از انکه
مقبول بعد لا و نعم مشنو حدیث

رحمت بر اغنیاست که اصحاب فیل از
رحمت بر اعیان غنم مشنو حدیث

دانسته ایم از انکه بما فتح باب شد
کشاف الف باب حکم مشنو حدیث

از بهر ما شفاعت عرفان همی کند
چون وارد از شفیع امم مشنو حدیث

| | | |
|---|---|---|
| ۸۴ | در سر دل چراغ نهم جمع اے فقیر<br>چون حرف حرف نور رقم مشنو حدیث | ۱۳ |

## چیزی بیان الخوبی تقلید ائمهٔ مجتہدین رضوان الله علیهم اجمعین

وہ جو کہتے ہین کہ سب اجتہاد و قیاس مجتہدین عبث تا
تو ضرور یون ہی کہینگے وہ کہ یہ آسمان و زمین عبث
یہ جو خاکسار می اتباع ہے کیمیاے نجات ہے

نہین ایسے خاک نشین عبث نہین ایسے خاک نشین عبث

نہین جنکو فہم کتاب کچھ عمل اپنی فہم پر اُن کو حیف +

یہ دراز سائے جہول ہے پئے اخذ حبل متین عبث +

یہ جو بحر مصحف و سنت نبوی عمیق عظیم ہے +

جو ائمہ اس سے نکالتے ہین نہین وہ دُرِّ ثمین عبث

یہ ہمیشہ فقہ و اصولِ فقہ پناہِ فہم غلط سے ہین +

مگر اتباعِ ہوا سے ہے یہ امانِ حصنِ حصین عبث

اُنہین خوف و حزن وہان نہین وہ جو مصلحین ہین مخلصین

جو ہمیشہ غم مین اسی کے تھے تو نہ تھا دل اُنکا حزین عبث

جو خفا ہین رونقِ دین سے یہان وہ عبوس یوم عبوس ہین

نہین اُنکی چینِ جبین عبث نہین اُنکی چینِ جبین عبث

سنو اے فریقِ متفرقین کہ یہ اجتماعِ نجات ہے +

یہ نہین عبث یہ نہین عبث یہ نہین عبث یہ نہین عبث

روشِ خفاق و نفاق تم چلو اے معاندو لاکھ بار

یہ کبھی نہوئیگی حشر تک روشِ اکابرِ دین عبث +

یہ جو کہتے ہو کہ مقلدین ہین مشرکین تو کہو گے ہان

ہوئی آفرینشِ کبریا وہ نعیم خلدِ برین عبث

یہ جو محض چند نفوس تم ہی رہوگے وہان تو قلیل ہو

جو وسیعِ ارض و سما کی شکل ہے ہو نہ جائے کہین عبث

جو جیسم لذت نفس ہین تو وہ مستحق جحیم ہین
ہوا انکا حشر مین ادعاے غم حمایت دین عبث

| ۸۵ | نمک جراحت مفسدین ہی یہ اہل دین کا بیان ہی آج<br>نہین اے قیصر جہا نمین اب تو ترا سخن نمکین عبث | ۱۱ |
|---|---|---|

آفاق مین اک چین ہے تقلید کے باعث
کیا راحت دارین ہے تقلید کے باعث
کیا متن احادیث کی ہے فقہ مفسر
دل مجمع بحرین ہے تقلید کے باعث
ہر فہم نہین قابل قرآن و حدیث آج
آسانی حزین ہے تقلید کے باعث
تقلید مقالید فتوح دوجہان ہے
مسعودی کونین ہے تقلید کے باعث
احسان ائمہ ہے بہت سارے جہان پر
شکر انکا بھی ہان فرض ہے تقلید کے باعث
ہر مسئلہ مشکل نظر آجاتا ہے آسان
کیا قرۃ عینین ہے تقلید کے باعث
وہ شانی دین شان ہے ہر عیب کی شان
جس شان کو یہان شین ہے تقلید کے باعث
ہان طوع نبی طوع ائمہ یہ بنا بت
خود ثانی اثنین ہے تقلید کے باعث
ہین اس سے حجاز و یمن و شام مزین
اور زین عراقین ہے تقلید کے باعث
ترک و عجم و چین و چکل سندھ سند
ہر ایک کو یان زین ہے تقلید کے باعث

| ۸۶ | تقلید کی خوبی ہے قیصر امر بدیہی<br>کیون جنگ فریقین ہے تقلید کے باعث | ۱۵ |
|---|---|---|

## ردِ کلماتِ بریلوی در الغیاث بمضمون شرک واحداث

اہل دین کو بس ہی درگاہ خدا مین الغیاث
مشرکون کو غیر سے ہی ہر بلا مین الغیاث

ہے خدا سے محض قلبِ پارسا یا معین الغیاث
غیر سے ہوتی ہے قلبِ اشقیا یا معین الغیاث

خود رسول اللہؐ کے نزدیک مشرک ہیں وہ لوگ
جو کرتے ہیں جنابِ مصطفےٰ یا معین الغیاث

عاشقِ صادق نہیں کذاب ہیں دشمن ہیں وہ
جنکو ہے حضرت سے اوقات سا یا معین الغیاث

یہ دعا مغزِ عبادت ہے بارشادِ رسولؐ
چاہئے درگاہِ بیچون و چرا یا معین الغیاث

کیونکہ وہ معبود ہے اور آپکے عابد ہیں رسولؐ
انکو خود ہے حق سے ہر آن دعا یا معین الغیاث

جو ہوا عابدِ رسول اللہؐ کا مشرک ہوا
آپ نے جسکو ہے دعا میں یا ندا یا معین الغیاث

اپنے عابد سے رسول اللہؐ کب خوش ہونگے
چاہئے خالص جنابِ کبریا یا معین الغیاث

حبِ رسول اللہؐ کی نسبت ہے ایسا کچھ تو پیر
کب روا ہوگی حضورِ اولیا یا معین الغیاث

کیونکہ یہ سب کفش بردارِ رسول اللہؐ ہیں
محو رکھتی ہے انہیں حمد و ثنا یا معین الغیاث

لطف کو دعوی تو یہ حبِ رسول اللہ کا
پر ہے اسکو شانِ محبوبِ خدا یا معین الغیاث

یہ کثافت ہے عداوت ہے رسول اللہؐ کی
منع ہے یوں حضرتِ خیر الوریٰ یا معین الغیاث

حاضر و غائب کب ایسا ہے کوئی وارث ہیں
غیرِ حق جو خود ہے سرِ التجا یا معین الغیاث

اہلِ ایمان کو معاذ اللہ تو یہ ہے کہ ہو
غیرِ حق سے عافیت میں یا بلا یا معین الغیاث

| | | |
|---|---|---|
| ۸۷ | یا غنی یہ مانگتا ہے بس فقیرِ مستغیث<br>تجھ سے ہو لے محض قلبِ پارسا یا معین الغیاث | ۱۷ |

## چیستانِ مدائحِ قرآن و حدیث ممیز الطیب من الخبیث

قلبِ احمدؐ پر ہوئی تنزیلِ قرآن و حدیث
کیوں نہ ہو مرغوبِ دل ترتیلِ قرآن و حدیث

کب کفایت ہوئیگی تقبیلِ قرآن و حدیث
آدمی کو چاہئے تعمیلِ قرآن و حدیث

فلسفی کو آج ہوا استادِ افلاطون بھی — اجہلِ عالم ہے بے تحصیلِ قرآن و حدیث

ذکرِ ملفوظ و مکاتیب انکے آگے ہیچ ہے — آدمی پر فرض ہے تجلیلِ قرآن و حدیث

گبر و ترسا کی طرح مغضوب ہیں گمراہ بھی — بدعتی جو کرتے ہیں تبدیلِ قرآن و حدیث

فقہ و اقوالِ ائمہ ترجمان انکے ہیں بس — دشمنو ہم کب ہیں بے تفضیلِ قرآن و حدیث

کیا محدث ہیں وہ محدث ہرزہ گو جو کہتے ہیں — حضرتِ نعمان کو ہے تکمیلِ قرآن و حدیث

فہمِ قرآن و حدیث انکے طفیل آسان ہوا — ورنہ ہوتے سب اور تعطیلِ قرآن و حدیث

کیوں نہ ہو امرِ شدید حشر ان لوگوں کو سہل — راستہ ان کرتے ہیں جو تسہیلِ قرآن و حدیث

ہیں کلامِ کبریا دو نور تو وصف انکا ہے یٰسین — سارے عالم میں نہیں تمثیلِ قرآن و حدیث

راستی راس آئی انکو دو جہان میں جو عدل — با عمل ہیں بعثتِ تعدیلِ قرآن و حدیث

خلد میں ہر عالمِ دین کا تجمل دیکھنا — جلسے عالم میں ہوئی تجمیلِ قرآن و حدیث

مثلِ مہر و نورِ مہر ایدل نصیب اپنے ہیں ہو کا شکر — ہر عمل معلول اور تعلیلِ قرآن و حدیث

جوہرِ شمس و قمر ڈھونڈھے نہ پائیں پھر کہیں — آج اگر روشن نہ ہوں قندیلِ قرآن و حدیث

بالیقین مرجائیں سردی روح جو ہم پھر نہ ہوں — مصرِ عالم میں فرات و نیلِ قرآن و حدیث

ان حسینوں پر ہے یوں عاشق دلِ عالم کہ ہے — سایۂ حسنِ قدیم تشکیلِ قرآن و حدیث

اپنی قسمت کے مکان جنت میں تو خالی نہ چھوڑ
اے فقیر اکرم نہ کر تعطیلِ قرآن و حدیث

## ردیف الجیم

۹ ۸۸

ہوا افلاک پر جب اتفاقِ صاحبِ معراج — تو کس قرب میں تھا انطلاقِ صاحبِ معراج

عجب معشوق ہین جنپر ہین حیران جہان عاشق — ہر اک معشوق کو ہے اشتیاق صاحب معراج

وہ صرف ہمت خیر دو عالم شفاعت مین — کرا اسدن لٹکہنا شد انطباق صاحب معراج

رسول اللہ کا سینہ تجلیگاہ مولیٰ ہے — سراج نور حق ہے اور وثاق صاحب معراج

مزا انکو حیات خلد کا سا زندگی مین ہے — ملا کچھ عشق مین جنکو مذاق صاحب معراج

خدا کے آگے بہی تہی شکل غلامی افتخار انکا — کہ تہی ملبوس مین کشوف ساق صاحب معراج

عیان ہوجائیگا مخلوق پر قیمت شفاعت مین — کہ کیا کچھ ہے اجابت مین خلاق صاحب معراج

اشارا تہا کہ زیر بار سنت کچھ نہو شوخی — جو شوخی سی ہوا نادم براق صاحب معراج

٨٩ مدینہ ہو فقیر اے کاش میری روح کا مسکن — تو مر کر بہی نہو رنج فراق صاحب معراج ١١

رب غفار صاحب معراج — رکھے مجھے جوار صاحب معراج

ہو شفائے عروج خلا اسکو — جو ہے بہار صاحب معراج

کس بلندی صدق پر ہی واہ — شان گفتار صاحب معراج

شب معراج مین رہا کیا کچھ — رحم دربار صاحب معراج

کہین نمازین وہان پچاس پانچ — تہا سزاوار صاحب معراج

کر شفاعات عاصیان حق سی — ہوئین مختار صاحب معراج

یا خدا جانے یا وہ عارج عرش — کیا ہے اسرار صاحب معراج

شان افلاک دیکھنا کہ ہوئی — حامل بار صاحب معراج

راتدن بس سنائے جائے کوئی — مجکو اخبار صاحب معراج

اتری ہین آسمان سے کیا شئے — دیکہو انوار صاحب معراج

| ٩٠ | یا خدا پھر فقیر کو لے جایئے (مدینہ مین ۱۲) شوق دیدار صاحب معراج | ٩ |
|---|---|---|

مُردہ دلکو ہے تو بس یاد خدا دل کا علاج
یون طبیب روح کا مسکن ہو دل کا علاج
سب غلامون کو شفا ہی درد ظلم کفر سے
تھا مدینہ مین رفیق آکر عجم مین ہائے پھر
کس لیے میری دوا کی فکر مین احباب ہین
راہ اظہار صواب و راجر عقبے پائین وہ
ہر دم افزون تھا دل بیمار کو وہان اک سرور
مُردہ دل ہم ہو گئے اب مدینہ چھوڑ کر

تیرہ جان کو ہی دُرود مصطفے دل کا علاج
حسب طرح گلزار دو لہا ہے عنا دل کا علاج (بلبلان ۱۲)
راس آیا اسقدر اُس شاہ عادل کا علاج
سخت یہ دل ہو گیا اب کیجیئے کیا دل کا علاج
لے مدینے جایئے اب کچھ ہو چکا دلکا علاج
ہے درود ایسا مرائی و مجادل کا علاج (ریاکار ۱۲ جنگجو ۱۲)
ہے مدینہ سر بسر راحت فزا دل کا علاج
پھر بلا یا رب ہی آب بقا دل کا علاج

| ٩١ | کیون چلا آیا مدینہ سے فقیر افسوس ہے اب کہان وہ جان محزون کی شفا دل کا علاج | ۱۴۳ |
|---|---|---|

ایدل تو صبح و شام دُرود اور سلام بھیج
یا رب تو میری روح کو میری طرف سے وہان
اے اہل دین ضرور شروع سخن مین تو
غفار سے موارد غفران مین تب ترا
لکھا دکھائے یا کہ سنائے کوئی وہ نام
گر شاد کام ہی دو جہان تجکو چاہیے
اِس داعی سلامتی دارین سے مدام (توابان ۱)

لے لیکے انکا نام دُرود اور سلام بھیج
کر بیک تیز گام دُرود اور سلام بھیج
اور ختم ہر کلام دُرود اور سلام بھیج
عالی رہنے مقام دُرود اور سلام بھیج
ایدل رکھہ التزام دُرود اور سلام بھیج
ہو ہو کے شاد کام دُرود اور سلام بھیج
ہر لحظہ یا سلام دُرود اور سلام بھیج (یا اللہ ۱۲)

یارب تو اُس پیامبر ذوالکرام کو ہر دم مرا پیام درود اور سلام بھیج

آزاد ہو ہموم و غموم جہان سے تو رکھ کے لیے اہتمام درود اور سلام بھیج

تو ساکنانِ خلد کا ہو جائیگا سہیم اے عبید ستہام درود اور سلام بھیج

اُس سرورِ جہاں پہ یارب شبانہ روز با الف احترام درود اور سلام بھیج

اور جو کہ ہیں رسول کے اصحاب اہلِ بیت اُن پر بھی تو مدام درود اور سلام بھیج

اُس شاہِ دین کے در پہ شب روز اے فقیر
رہ صورتِ غلام درود اور سلام بھیج

## ۹۲ ردیف الحاء ۱۱

شہرِ رسول جب نظر آیا علی الصباح کیا نور کبریا نے دکھایا علی الصباح

کیا کیا سرورِ وصلِ حبیبِ قلوب نے وہاں مثلِ صبح ہمکو ہنسایا علی الصباح

ہم کیوں نہ جا بچھاتے وہاں مسجد میں جل برسوں عا کا ہاتھ اٹھایا علی الصباح

کیا رات تھی وہ رات کہ کہتے تھے ہمسفر دیکھینگے ہم مدینہ خدایا علی الصباح

وہ نورِ صبح اور وہ نورِ مدینہ واں کیا لطف چشمِ شوق نے پایا علی الصباح

محمل کہاں ہے ناقہ کہاں ہے کہاں ہے رخت جز روضہ کچھ بھی یاد نہ آیا علی الصباح

وصلِ حبیب اور وہ وقتِ نمازِ صبح کیا نور میں وہ نور ملایا علی الصباح

شبہائے وصل جبکہ گزرنے لگیں تو پھر ہر روز غم نے دلکو جلایا علی الصباح

آخر کو ایک دن جو مقرر تھی آخری ہمکو وہاں سلام پڑھایا علی الصباح

اتنا ہمیں نبھایا تھا صبحِ وصل نے وہاں صبحِ ہجر نے جو رلایا علی الصباح

۹۳ پھر وہاں فقیر شکر کا سجدہ ادا کرے
پھر ہو وہاں یہ بار حیّا یا علی الصّباح ۹

رسولِ حق کا جو شہرِ مکاں ہے راحتِ ارواح ۔۔۔ کوئی شہر مکاں ایسا کہاں ہے راحتِ ارواح
کہاں وہ راحتِ جاں ہے یہاں جو راحتِ جاں ہے ۔۔۔ تو چل ایجان نزع میں یہاں ہے راحتِ ارواح
تمنّا ہے جبالِ طیبہ ہوں اور آہ و زاری ہو ۔۔۔ کہ وہاں عشّاق کو شور و فغاں ہے راحتِ ارواح
وہ ارواحِ خبیثہ ساکنِ سجّین گویا ہیں ۔۔۔ غنی ہو کر جنہیں ہندوستان ہے راحتِ ارواح
وہی سکین ہیں گویا کہ سکّانِ علّیین ۔۔۔ جنہیں قبرِ رسولِ انس و جاں ہے راحتِ ارواح
کہے جاؤ عزیزو جیسے تم باتیں یہیں کی ۔۔۔ کہ جو کچھ ہو مدینہ کا بیاں ہے راحتِ ارواح
ہوائے نفس میں جو تارکِ حج و زیارت ہیں ۔۔۔ تو گویا انکو دوزخ کا دھواں ہے راحتِ ارواح
وہ ارضِ فرات نخل ایسی سرافرازِ عالم ہے ۔۔۔ کہ ہر دم صورتِ باغِ جناں ہے راحتِ ارواح

یعنے زمین مدینہ منورہ ۱۲

۹۴ فقیر اپنا علاجِ دردِ دل ہے مسجدِ احمدؐ
کہ جو فردوس کے ہمداستان ہے راحتِ ارواح ۱۱

پھر بھی قرار پائے مرا دل کسیطرح ۔۔۔ پھر بھی مدینہ ہو مری منزل کسیطرح
ہے وہ مرا علاجِ تپِ جسم و جان و دل ۔۔۔ جو ظلِّ برجِ سبز ہو حاصل کسیطرح
آسان کرے خدا تو بھی وصل سہل ہے ۔۔۔ عاشق تو گو نہیں متساہل کسیطرح
ہے وردِ یا سلام کہ تکرار میں مدام ۔۔۔ عرضِ سلام کو رہوں شامل کسیطرح
(وظیفہ ۱۲ — نام خدا ۱۲)
میں ہوں مدینہ ہو وہیں گھر ہو وہیں ہو قبر ۔۔۔ آسان ہو یا خدا مری مشکل کسیطرح
ہوں غرقِ بحرِ غم نظر آجائے یا خدا ۔۔۔ دریائے غم کا پھر وہی ساحل کسیطرح
پھر کاش جا کے روضۂ جنت میں دیکھ لوں ۔۔۔ وہ مسجدِ رسولؐ کی محفل کسیطرح

ہر دم پیالہ شوق ہو یارب مدینہ کا — مشکلِ وطن پہ میں نہ ہوں مائل کس طرح
وہ طیبہ سے کاش گناہوں سے ہو کر ایک — ہو جاؤں اُس میں سیر کے قابل کس طرح
شغلِ وطن میں دل ہو وہاں یا سفر میں ہو — یارب نہ ہو مدینے سے غافل کس طرح

۹۵ — تجھ سے غبار دل میں ہے کیا اے فقیر — ورنہ وہاں بھی خاک میں تو مل کس طرح — ۱۳

آب و ہوائے شہرِ نبی ہے بقائے روح — وہ ارضِ فیض ات نخل ہے راحت فزائے روح
کھلتی ہیں اُس کے دیکھنے سے چشمہائے دل — آتی ہے بو اُسی کی ہوتی ہے کیا کیا جلائے روح
خارِ مدینہ ہے تو ہے مژگانِ چشمِ عیش — خاکِ درِ یار کی ہے تو ہے کیمیائے روح
آبِ مدینہ ہے تو وہ ہے آبِ زندگی — خرمائے طیبہ ہے تو ہے طیبِ غذائے روح
بیماریِ مدینہ ہے تو ہے شفائے دل — دردِ مدینہ ہے تو وہ ہے بس دوائے روح
کلفت بھی ہے تو باعثِ الفت ہے بس وہاں — وہاں ابتلا بھی ہے تو ہے دفعِ بلائے روح
دفنِ بقیع ہے تو وہ پنہاں ہے راہِ خلد — ہے مرقدِ بقیع تو ہے اک فضائے روح
عرضِ صلوۃ وہاں ہے تو رحمت خدا کی ہے — بر رو کون ہے تو وہاں ہے بہائے روح
طیبہ وطن یہی ہے تو محمد کا ہے وطن — مہماں سرا یہی ہے تو ہے مہماں سرائے روح
فراش ہیں وہاں تو ہیں فرشِ رسولؐ — جاروب کش وہاں ہیں تو ہیں باصفائے روح
اُٹھ جائے کیونکہ مرقدِ عالی سے وہاں حجاب — کیونکر ہو خیرہ چشموں سے کشفِ لقائے روح
غالب ہو میرا قالبِ مرغِ مدینہ کاش — عشقِ خدا و عشقِ نبی ہو بجائے روح

۹۶ — لے جنت البقیع خدا یا فقیر کو — ڈر ہے یہیں کہیں نہ نکل جائے گی یہ روح

| ٩٦ | ردیف الخاء | ١١ |
|---|---|---|

درگاہِ کبریا مین ہے دستِ دعا فراخ
عشقِ نبی مین ہوئے مرا حوصلا فراخ

وسعِ عجم سے یہ دلِ وحشت زدہ ہے تنگ
اسکو تو محض وحشتِ مدینہ ملا فراخ

لیجائے سب مری گلِ تسلیم و آرزو
اتنا کہان ہے دامنِ بادِ صبا فراخ

تنگ آ گئی بدن سے مدینے کو دیکھکر
رنجِ سفر مین ہو گئی تہی جو قبا فراخ

دلوائے حق نے منزلِ فردوس مین مکان
ایسا کیا رسول کا دستِ عطا فراخ

عشقِ شباک کب سے سنان زن ہے سینہ مین
سوراخِ سینہ کیونکہ ہون جا بجا فراخ

وہان دل سب ایک روزنِ (جالی ۱۲) زمین سما گئے
دیکھو تو کسقدر ہے یہ ملکِ خدا فراخ

(شباک روضہ ۱۲)
تنگ آئے سب جہان تو آئے خطر نہین
جب سمتِ رسول مین دل ہو گیا فراخ

جو تنگنا سے دہر مین ہین تابعِ حبیب (رسول اللہ)
جنت ہے انکو (انکے لیے ۱۲) صورتِ ارض و سما فراخ

دیکھا ہے جب سے وسعتِ راہِ مدینہ کو
فکرِ سخن مین ہے روش اپنی بھی کیا فراخ

| ٩٧ | اللہ پھر مدینہ ہو اور یہ تقصیر ہو ٭<br>ہے اِس سوال کے لیے دستِ گدا فراخ | ٩ |
|---|---|---|

نہین اُس روئے روشن پر حجابِ عالمِ برزخ
نظر ہے خیرہ پیشِ آفتابِ عالمِ برزخ

وہان ہین رحمۃ للعالمین ڈرتے ہین کیون عاصی
طفیل انکے نہوئیگا عذابِ عالمِ برزخ

گزرگاہِ نسیمِ مصطفے ہے تو عجب کیا ہے
کہ ہو مثلِ بابِ خلد بابِ عالمِ برزخ

طفیلِ ساکنِ طیبہ سکونِ دل ہو یا اللہ
نہ دیکھین ہم وہ رد و اضطرابِ عالمِ برزخ

بقیعِ پاک کے مرقد سے ہو بیدار بخت اپنا
نصیب اپنے ہو یارب جبکہ خوابِ عالمِ برزخ

عرب ہے مظہرِ شانِ محمدؐ
عجم ہے زیرِ فرمانِ محمدؐ

بحارِ خونِ کفر اک دم مین پی جائین
لبِ شمشیر و پیکانِ محمدؐ

رخِ مہرِ قیامت کا نمونہ
رخِ شمشیرِ عریانِ محمدؐ

گئے اک حرف سے طرفِ سقر مین
ہوئے جو حرف گیرانِ محمدؐ

ادا کیا ہو شکر انکا کہ جو ہین
خدا کے بعد احسانِ محمدؐ

بہت ماں باپ پر ہے میرا احسان
اُنہین کرتا ہون قربانِ محمدؐ

الٰہی کونسا دن ہوئیگا وہ
کہ ہو نمین پھر بھی مہمانِ محمدؐ

الٰہی عاشقانِ باصفا کو
نہ ہو لئے داغِ ہجرانِ محمدؐ

لگا ئین جائے سنگِ آستانے
مجھے ایکاش دربانِ محمدؐ

ق
غمِ اُمت مین تھا اللہ کیا کچھ
وہ جوشِ چشمِ گریانِ محمدؐ

پیام آیا ہم اتنا خوش کرینگے
نہ ہوگی پھر حزین جانِ محمدؐ

یہ جن جانون کا غم ہی جانِ جانکہ
وہ جانین ہوئین قربانِ محمدؐ

ہنسانا ہمکو محشر مین خدایا
طفیلِ روئی خندانِ محمدؐ

بنے قلزم بھی اک چھوٹا سا قطرہ
درونِ نونِ عرفانِ محمدؐ

ق
ہمیشہ مدحِ احمدؐ کے لیے تو
مرے اللہ رحمانِ محمدؐ

بہت سا رکھ مجھ پر احسان مضامین
طفیلِ روحِ حسانِ محمدؐ

| | | |
|---|---|---|
| ١٠٠ | فقیر اپنی کہاں طاقت ہے واللہ<br>کہ ہون مین کچھ ثناخوانِ محمدؐ | ٩ |

نحن نقول ربنا صلِ علی محمدؐ
کان لہ دعاؤنا صلِ علی محمدؐ

دل ہو آرزو مین خم ان وضہ کا تشنہ جا کہون | شام و سحر یہی صدا صل علی محمد
ہے یہی گفتگوئے دل یہی یہی آرزوئے دل | ورد زبان رہے مرا صل علی محمد
جن و بشر کو روز و شب حضرت حق سی ہی طلب | رب غفور مصطفےٰ صل علی محمد
اول و ختم ہر کلام ہے یہ عرب مین التزام[له] | صل علی نبینا صل علی محمد
طیب دینے و سے وہان کان تہی مثل عطردان | جس سے سنا یہی سنا صل علی محمد
عرض صلوۃ کا مزا کیا ہی زبان و دہان کا | جس نے کہا یہی کہا صل علی محمد
نقش ہوا جب و وان ہو سکے لیے رہا یہان | جو کہ قلم سے لکھ گیا صل علی محمد

۱۰ عرض قیصر ہو قبول رحمت خاص ہو نزول
لحظہ بلحظہ یا خدا صل علی محمد ۹

ورد زبان ہو ہر زبان صل علی محمد | کہتی ہو ہر زبان زبان صل علی محمد
حاضر و غائب ایک سا حال مرا ہو یا خدا | کہتا رہون یہان وہان صل علی محمد
میرا ہی ورد یہ نہین کہتی ہین بلکہ سب کہین | حور و ملائک انس و جان صل علی محمد
ویسے ہمیشہ تا ابد ہو یہی شغل روز و شب | ذکر ہو ظاہر و نہان صل علی محمد
رنگیا ہاسے میں طول حضرت قدر رسول | کہنا نصیب ہے کہان صل علی محمد
اُسکی ترازو سے عمل ہوئے ثقیل بے خلل | رطل ہو جسکا بس گران صل علی محمد
کیا ہی عمل درود ہے و نو جہان مین سعد ہے | ہے وہ متاع بے زیان صل علی محمد
سب کی طرف سے بار بار لاکھون درود ہون نثار | رب غفور جاودان صل علی محمد

اسکو خدا یہان نہ رکھ حشر مین منجان نہ رکھ

[له] یعنی وارد ہے ابتدا میں صل علی النبی اور آخر کلام میں بھی صل علی النبی ۱۲

## این غزل اول بی نقط از دوست در مدح مدینہ طیبہ منورہ

| | |
|---|---|
| ہوا دل گرد راہِ مصر احمد | دکھا اللہ راہِ مصر احمد |
| رہا دل حال اوس حرا لمم کا | ہوا وہ دو دآہِ مصر احمد |
| ہوا امو کا کلِ ہر مدعا کا | رگِ ہر کوہ و کاہِ مصر احمد |
| وہ کم ہوا وس سے درسِ علو کو | سما ہو گر کلاہِ مصر احمد |

| ۱۰۳ | فقیر اوس مصر والا کو رسا ہو<br>کہ ہو رحم الٰہ مصر احمد | ۱۳ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| سکونِ دل ہی سکونِ مدینۂ احمد | دلِ جنان سے ہے درونِ مدینۂ احمد |
| ستون ہین مسجدِ احمد کی رکن سقفِ جنان | وہ دستان ہین ستونِ مدینۂ احمد |
| خوشی سی ہوتی ہی جہان لیسی آئینہ گی آسمان | کہ سائتین ہین قرونِ مدینۂ احمد |
| الٰہی سر ہو یہ سودا زدہ مدینے کا | یہ دل ہوا ور جنونِ مدینۂ احمد |
| وہ اہلِ دولتِ دنیا ہین کیسی دون ہمت | کہ جیتی ہین جو بدونِ مدینۂ احمد |
| نہ رنگ بدلی مرا کیون کہ یاد آتی ہے | بہار یہ ہو قلمونِ مدینۂ احمد |
| اشارہ ہی کہ وہ نورِ نبی ہی نورِ قلوب | بجائی دل ہی جو نونِ مدینۂ احمد |
| لگا ہی دل پہ مہیب نیشِ عقربِ ہجران | کہان ہین اہلِ فسونِ مدینۂ احمد |
| غنائی حور پہ مائل ہو کیا دلِ عشاق | جو سن چکی ہین لحونِ مدینۂ احمد |
| ہوا ظواہر طیبہ پہ شیفتہ عالم | تو کیسے ہونگے بطونِ مدینۂ احمد |
| وہان سلامتِ اسلام ہست ایمان ہی | وہ رحمتین ہین حصونِ مدینۂ احمد |
| الٰہی خیر دو عالم مری لیئی افزون | ہو عشق روز فزونِ مدینۂ احمد |

[illegible]

فقیر دل تو درون مدینہ ہے میرا
اگرچہ مین ہون برونِ مدینۂ احمدؐ

## غزلِ ثانی فارسی بے نقط

١٠٤ — ١٣

| | |
|---|---|
| دل اگر محوِ مدعا گردد | حاصلِ راس امرہا گردد |
| اگر آہِ دلم رسا گردد | مطلع — دردِ دل را ہمہ دوا گردد |
| وردِ ما لَا اِلٰہ اِلَّا اللہ | روح و دل را سرورہا گردد |
| گم رود دررہِ محال ار کس | دررہِ مہ رہگرا گردد |
| کاسۂ عمر ما اگر معمور | ق — دررہِ سرورِ ورا گردد |
| گردد اسلام ما درو کامل | درِ دار السلام وا گردد |
| گردد دردِ مہر در دلِ او | ماہِ کامل درو سہا گردد |
| ملک را وسع کو کہ در ہمہ عمر | ماحِ راسِ دو سرا گردد |

طالعم کو فقیر گاہِ وداع
وصلِ مصرِ رسولِ ما گردد

١٠٥ — ١٣

## غزل در مدحِ مسجدِ محترم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

| | |
|---|---|
| نظرگاہِ دو عالم ہے رسول اللہ کی مسجد | کہو جنت سے کیا کم ہے رسول اللہ کی مسجد |
| کبھی سجدہ ادا کرتے تھے اس مسجد مین ہم ہردم | اب اپنے دل مین ہردم ہے رسول اللہ کی مسجد |
| وہی ہے سجدہ گاہ مصطفےٰ طاعات مولیٰ ہیں | عجب جا ہے مکرم ہے رسول اللہ کی مسجد |

کہان آنکھونکی ٹھنڈک اپنا زو ہمین یہان اگر — کہان اے حشیم پرنم ہے رسول اللہ کی مسجد
وہ ذاتِ رحمۃ للعالمین مخفی اُسی مین ہے — وہ رازِ حق کی محرم ہے رسول اللہ کی مسجد
بشکلِ خلد وہان دلکو نتھا مرنیسے خوف و غم — عجب ہی دافعِ غم ہے رسول اللہ کی مسجد
ہم اُسکو دیکھ آئے شکر ہی اکدن یہ کہتے تھے — کہان واللہ اعلم ہے رسول اللہ کی مسجد
ریاضِ جنت اُسمین روضہ اُسمین منبر اُسمین ہے — وہ انوارِ مجسم ہے رسول اللہ کی مسجد
حبابِ بحرِ رحمت صفِ برج سبز ہی زیبا — کہ لطفِ خاص کا یم ہے رسول اللہ کی مسجد
حیاتِ مردگانِ دل ہی اُسمین مثلِ روح اللہ — تو گویا بطنِ مریم ہے رسول اللہ کی مسجد
زیارت مین بشکلِ ضمِّ سورہ فاتحہ کے بعد — رسول اللہ سے ضم ہے رسول اللہ کی مسجد
وہ برج سبز سارے کافرون کو زہر دیتا ہے — حقِ کفار مین سم ہے رسول اللہ کی مسجد

| ۱۰۶ | صفائی قلب کو جاروب کش ہوئی فقیر آمین<br>کہ بس اکسیرِ اعظم ہے رسول اللہ کی مسجد | ۱۳ |
|---|---|---|

## این کلماتست مصدرہ در عشق و مدحِ روضۂ منورہ

نہین آرام اس دلکو کہان ہے روضۂ احمد — کوئی رستا بتا دے جو کہان ہے روضۂ احمد
دلِ غش خوردہ کو رخصت کے دن جب ہوش آتا تھا — تو کہتا تھا کہ دکھلا دو کہان ہے روضۂ احمد
مدینہ مین نگاہِ شوق تھی جالی کی روزن مین — مگر یہان ہائے اے آنکھو کہان ہے روضۂ احمد
کہان ہو چین دلکو دیکھنے کے بعد ہجران مین — تصور ہی جو ہو تو ہو کہان ہے روضۂ احمد
مجھے تم اے رفیقو کسلیے پھر ہانسے لے آئے — تمہارے پاس ہے درد و کہان ہے روضۂ احمد
حضوری مین یہ حیرت تھی کہ مین اپنی ہی آنکھون سے — یہ کہتا تھا کہ دیکھو تو کہان ہے روضۂ احمد

| | |
|---|---|
| غنی ہوکر غلام ہند ہوا ای اغنیا افسوس | ابھی تو ڈھونڈتی جاؤ کہاں ہی روضۂ احمد |
| بہت ایسی ہی ہیں یہاں روضۂ فردوس کے طالب | خبر اب تک نہیں انکو کہاں ہی روضۂ احمد |
| جو وہاں حاضر ہی ہیں اور دل انکا حاضر نہیں انکی | تو وہ کیا جانیں یا ہی یاد کہاں ہی روضۂ احمد |
| نگاہِ شوق کا رخصت کے دن پھر تقاضا تھا | کہ پھر پھر دیکھتی جاؤ کہاں ہی روضۂ احمد |
| پڑا کوہِ الم سر پر ہوا غل جبکہ زیرِ کوہ سلع | نظر سے چھپ گیا ابتو کہاں ہی روضۂ احمد |
| مدینہ میں باقی تہی اوسدن ہم کہینچی تہی ذرا پھر بھی | کوئی پھر جند اکہدو کہاں ہی روضۂ احمد |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۷ | فقیر اب تو مدینی کا ہی رستا دیکھ آئی تم<br>چلو پھر یوں ہی جھینی کیا ہو کہاں ہی روضۂ احمد | ۱۵ |

| | |
|---|---|
| چراغِ صبحِ دیدارِ عاشقاں ہی روضۂ احمد | الٰہی تو وہاں لیچل جہاں ہی روضۂ احمد |
| عجب کیا روضۂ فردوس کو ہی رشک اوس پر | یہیں گے کون اور کس کا مکاں ہی روضۂ احمد |
| دو عالم ہیں معطر جسکی خوشبوئی رسالت سی | وہ عطرِ لطفِ حق کا عطرداں ہی روضۂ احمد |
| مدینہ بارک اللہ کیوں نہ ایسا خوبصورت ہو | وہ قالب ہے مدینہ جسمیں جاں ہی روضۂ احمد |
| قیامت میں دو عالم جسکے زیرِ سایہ ہونگے | اوسی ظلِ کرم کا سائباں ہی روضۂ احمد |
| ہوئی اہلِ نظر سدرہ و یا رب جسمیں جانی سے | وہ کیا گنجینۂ سرِ نہاں ہی روضۂ احمد |
| چراغ و شمع کی محتاج کیوں ہو خاص مسجد ہو | منور جسمیں ہر دم مہرِ جاں ہی روضۂ احمد |
| ہزاروں عاصیاں گرد و وہاں جمع ہر دم ہیں | یہیں گویا شفاعت کا مکاں ہی روضۂ احمد |
| اثر حسنِ قدم کا حسنِ حادث پر پڑے جس سے | زیارتگاہِ خلقِ دو جہاں ہی روضۂ احمد |
| وہاں عاصیاں سی دل فارغ رہا اور خوفِ دوزخ سے | وہ آفاتِ دو عالم کی اماں ہی روضۂ احمد |
| وہ قیوم و توانا پھر کہیں پاس گئے وہاں مجھکو | کہ پھر مقصودِ جانِ ناتواں ہی روضۂ احمد |

| ۱۰۹ | بیانِ مدحِ جبلِ اُحد گذرگاہِ رسول اللہ الصمد | ۱۱ |
|---|---|---|

چشمِ سر ہو اور تماشائے اُحد — طورِ دل ہو اور تجلائے اُحد
موم دل ہو جائے وہاں ہر سنگدل — دیکھکر وہ روئے زیبائے اُحد
کیوں نہ آئے اُحد کا بول بالا ہو مدام — مصطفےٰ جاتے تھے بالائے اُحد
حشر میں عشاقِ احمد کے لیئے — سنگِ میزان کیوں نہ بن جائے اُحد
کسکی الفت کا سبب ہے جس سے ہے — دلمیں ہر دم جوشِ تمنائے اُحد
میں نہ دیکھوں تبتک طوبیٰ کی گل — کیا کہوں وصفِ سراپائے اُحد
یا خدا پھر بھی مدینہ ہو مقام — دمبدم پھر بھی نظر آئے اُحد
وہاں ہو کس رشکِ یوسف کا گذر — ہے دلِ عالم زلیخائے اُحد
مہبطِ نورِ نبی وہ ہے تو پھر — کوہِ عالم کب ہیں ہمتائے اُحد
ہے انیسِ مصطفےٰ تو کیا عجب — خلد میں انسان بنجائے اُحد

| ۱۱۰ | جو ہوا امدادِ مولےٰ اسے فقیر<br>تجھکو پھر بھی کون دکھلائے اُحد | ۱۵ |
|---|---|---|

کیوں نہو موردِ لطفِ خدا شانِ اُحد — لعلِ حبِّ سرورِ عالم ہے پنہانِ اُحد
ہوئیگا اُسکے لیے سنگِ ترازو سے ثواب — بہرِ حبِّ مصطفےٰ ہیں جو محبانِ اُحد
رشک سے ٹکرا کے سر کوہ جہاں کو ہوئیں خاک — کب ہیں وہ ہمسنگِ کاہِ میدانِ اُحد
سر بسر محبوبِ احمد ہے وہ کوہِ پرشکوہ — اور رسول اللہ پر قربان ہے جانِ اُحد
دولتِ ملکِ خدا کو ملگیا خازن آمین — ہے بقیعِ پاک میں گنجِ شہیدانِ اُحد

پھیر ہو غائب مجھے یارب چہرۂ تاریکِ شب
پھیر کھا دے مجکو وہ روئے درخشانِ اُحد

جسکی وسعت مین ہا گلزارِ دیدارِ حبیب
اللہ اللہ یہ فراخی ہائے دامانِ اُحد

رونا آتا ہے اسی غم مین کہ ہو مین پھر بہم
چشمِ گریان میری اور وہ روئے خندانِ اُحد

ہے مرا معمورۂ ہندوستان مین دل خراب
کاش مین دیوانہ ہون در وہ بیابانِ اُحد

کیا اسی غم سے ہوئی ہر سنگ مین آتش نہان
شعلہ زن ہے انکے دلمین نارِ حرمانِ اُحد

ہو چکے ہین جو یہان دیوانۂ حُبِ رسولؐ
کیون نہ وہان لذت سے کھائین سنگِ طفلانِ اُحد

ثقلِ میزانِ محبت مجکو یارب ہو نصیب
دستِ حاسب مین ہون جب سند راسِ میزانِ اُحد

سنگ زیرِ سر ہے انکو غیرتِ بالینِ عیش
جو ہین حُبِ مصطفیٰؐ مین خاکسارانِ اُحد

مجمعِ خیرِ دو عالمؐ ہے وہ کوہِ با صفا
کون کون اُسپر ہے ہمراہِ سلطانِ اُحد

۱۱۱

ہو موم دل ہو جائے یارب یہ فقیرِ سنگدل
بہرِ سلطانِ اُحد بہرِ شہیدانِ اُحد

۱۱

## توصیفِ شانِ شہدائے اُحد علیہم الرضوان من اللہ الاحد

کس طرح عالی نہو جاہِ شہیدانِ اُحد
عمِ خیر الناسؐ ہین شاہِ شہیدانِ اُحد (حمزہؓ ۱۲)

کیون نہو مشہور ہمراہِ شہیدانِ اُحد
جسکو ہے یہان حبِّ اللہ شہیدانِ اُحد

آئینہ احمدؐ کی نماز اور دفن ہونا سامنے
تھا بسر حسبِ دلخواہِ شہیدانِ اُحد

تو لے کیا بارِ عمل انکا ترازوئے عقل کی
کوہِ میزان ہے حسنِ کاہِ شہیدانِ اُحد

آبِ شمشیرِ شہادت کا مزا گویا کہ تھا
سلسبیلِ خلد دافواہِ شہیدانِ اُحد

زخمِ خندان انکے تھی رشکِ لبِ خندانِ عیش
اللہ اللہ جہد فی اللہ شہیدانِ اُحد

سنکر یہ ترقی انکی رتبہ کی اولاد آدمی کی تمین | شاہ ملی تسبیح ہمراہ شہیدان احد
کوکب دین بہنا چہوڈ فوق پشتان آس پاس | اور مزار حمزہ بہی ہاو شہیدان احد
کیون نہ وہ عشاق تو آمون مین ہو ہو کر شہید | مضطرب ہے روح اوراہ شہیدان احد
بس خدا ہی جانتا ہی کیسی وہ مقبول ہین | یاد ل احمد ہی آگاہ شہیدان احد

۱۱۲
چل شہیدون کی زیارت کی لیی پہر اے فقیر
تو بہی ہان دیکہی تو ہی راہ شہیدان احد
۱۳

جو خدا دکہائی ہمکو وہ مدینہ محمد | تو عشق بتائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
نظر اپنی دلکی اونکو نظر آئی اب یہان کیا | جو نظر نہ آئی ہمکو وہ مدینۂ محمد
وہ فشار گور دنکا ہو کنار مادر خلد | جو زمین چہپائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
بہت ایسی ہین کہ آ کر وطن انکو وہ مدینہ | ہمسر اتو تائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
ادہی ہو ندا ہی بہر لبا ہی دیکہی کہ کب تک | کہین تب بہی پائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
چلی جائین پہر ین آتو غیب کیونکی لا مین | جو وہین بتہائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
وہی کاخ جنت بنا ہو جو جمالیں اکدن | کہین وطن لائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
نظر آئی ہند مین پہر ہین شکل کافرون کی | کہین پہر بچائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
وہین صبر پر گ تک ہو سی درد سے خدایا | اگر آزمائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
جو وہ جالیون کی آنکہین اپنی دل مین پہرتی ہین | تو نہ کیون بلائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
وہی خندہ سحر ہو جو تماشا یم پہر سفر ہو | وہین پہر ہنسائی ہمکو وہ مدینۂ محمد
نہ ہو ہجر پہر وہان سی نہ جدا ہو جسم جان سی | نہ کبہی رولائی ہمکو وہ مدینۂ محمد

مین ہزار وقت او سکین نگرائی فقیر افسوس

کہ نذری تو جا بھی ہمکو وہ مدینۂ محمدؐ

وہ حسن و جمالِ محمدؐ
وہ جاہ و جلالِ محمدؐ

وہ عارض صورت مصحف
وہ خط و خالِ محمدؐ

سب ظلِّ حسنِ قدم ہین
اللہ ری کمالِ محمدؐ

ہی ابرِ رحمتِ رحمان
وہ جود و نوالِ محمدؐ

قرآن ہی اگر دیکھو تم
توصیفِ خصالِ محمدؐ

حق جسکا مصدق ہی آپ
وہ حق ہی مقالِ محمدؐ

ہین بدرِ نظرِ عالم کے
وہ میم و دالِ محمدؐ

کیا وصف لکھون عالم مین
ہی کون مثالِ محمدؐ

محشر مین نہو بی یا رب
حرمانِ وصالِ محمدؐ

چون خاکِ مدینہ ہم کاش
ہوتی پامالِ محمدؐ

امت کیلیے تھا کیا کچھ
وہ رنج و ملالِ محمدؐ

تجکو ای امتِ ناشکر
کچھ بھی ہی خیالِ محمدؐ

برای مغفرت طلبی شفاعت ۱۲
اتباع ۱۲

ہر دم ہے قصیر اپنا تو
مولی سے سوالِ محمدؐ

۱۳ ۱۱ — ۹

ہوا مہر آسمان دل و جان رخِ محمدؐ
رخ بی چکون پہ ہے یہ نگران رخِ محمدؐ

وہ نظرہی کتنی عالی کہ جو تہی نصیب اصحاب
وہ جو دیکھتی تھی نورِ دو جہان رخِ محمدؐ

مہ کاملِ شفاعت ہی سب جہان خنک چشم
کہ ہی آفتابِ محشر ہی امان رخِ محمدؐ

وہ بشکلِ مہرِ انور ہی نہان شعاع مین خود
نہین ہان حجاب ہرزرخ مین نہان رخِ محمدؐ

وبایں الحق حسن الجواب
ان جیسا اور اوجی ہی ۱۲
بلند فرماۓ

رخ ستر حق نظر میں ہا خست ہے وہ گویا | رہا خلاب مدینہ میں عیاں رخ محمد
یہ زمین شعر اپنی ہی گلستان فردوس | اگر اسکی نظم میں کچھ ہو بیاں رخ محمد
رخ ہیچگون کو اس سے ہو کیونکہ شان اعراض | جو کسی متقی سے معترض ہو یہاں رخ محمد
ہوا برق قہر مولیٰ وہی کافروں کی جان | ہو مومنوں کو انوار جنان رخ محمد

۹ | یہ فقیر قول ثابت یہ ہو قبر میں خدایا | ۱۱۵
کرد کہا یہیں حبیب نکیرین اسی دہان رخ محمد

قرآن اعجاز محمد | سنیت ہے راز محمد
تھی دل سے صدائے خشیت | اللہ رے نماز محمد
حق ہے اعطاء علو میں | ہے کون انباز محمد
کیا جانیں اہل نہایات | ستر آغاز محمد
اللہ ہمارے دل کو | دے سوز و گداز محمد
بے برگ و نوا ہیں جو ہیں | بے سوز و ساز محمد
وہ دل ہے نگین اسرار | ہے جس میں طراز محمد
حاضر تھے سنگ و شجر بھی | سنکر آواز محمد

۱۱ | مر جاؤں فقیر آخر کاش
میں ہوں جانباز محمد

ذکر مقام محمود جائے ورود رسول اللہ الود ودود

۱۱۶ | یوم موعود کہ آن جائے مقام مین عرش الہی سمت | ۷

کئے محمد سے حقتعالے نے خوش نصیبِ مقامِ محمود

مقامِ محمود ہے حبیب اُنکا وہ حبیبِ مقامِ محمود

اگرچہ محشر وہ دردِ دل ہے کہ اُسمین ہر کوئی مشتغل ہے

مگر دوا بھی تو متصل ہے وہان طبیب مقامِ محمود

مقامِ محمود مین الٰہی جو جلوہ گر ہوئے بعثت اُنکی

تو دیکھتی ہوئی چشم عاصی کہین قریبِ مقامِ محمود

یہ دیکھیے کیسی وہ ثنا ہو وہ کیسے الفاظ مین ادا ہو

جو بہرِ تحمیدِ خوش نوا ہو وہ عندلیبِ مقامِ محمود

وہان ہے وہ بوئے باغِ سرمد کہ ہین معطر اُسکے لبِ محمدؐ

تو ہوئے کسکا سوائے احمدؐ دماغ طیبِ مقامِ محمود

یہ پنجگانہ دعا ہے میری اذان سُن سُن کے یا الٰہی

مقامِ محمود منزل اُنکی ہو یا رقیبِ مقامِ محمود

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۷ | فصیحؔ اُسوقت کوئی دیکھے مقیم ہونگے جب آپ اُسکے<br>قریب ہوگا رخِ نبیؐ سے رخِ عجیبِ مقامِ محمود | ۱۵ |

| | |
|---|---|
| رہِ رویتِ حق دلیلِ محمدؐ | سبیلِ جنان ہر سبیلِ محمدؐ |
| جمالِ قدم کو بھی اللہ ری کیا کچھ | پسند آئی طرزِ جمیلِ محمدؐ |
| وہ مقہورِ قہر و جلالِ خدا ہین | ہوئے جو کہ اعدا قتیلِ محمدؐ |
| جو یہ گبر و ترسا نہ لائینگے ایمان | نہ چھوڑیگا اخذِ دبیلِ محمدؐ |
| وہ یعنی تہِ تیغ آجائینگے سب | جب آئینگے عیسےٰ دلیلِ محمدؐ |

| | |
|---|---|
| بطفیل نجات جہان مصطفیٰ ہی مین | خدائی جہان ہی کفیل محمد |
| نہ ہوتیگا واللہ تا حشر مقطوع | محمد سی اجر جزیل محمد |
| ق تنزیل آیات لام میم اس لیئی ہی | کہ ایمہ سی جبریل محمد |
| محمد پہ لائی برات و کرات | کلام خدائی جلیل محمد |
| سعد رہتا ایمان جن طیبین کا | ہوا اونکو اقوم یہ قیل محمد |
| قوا بر پردلہائی کفار ٹوٹے | سنا جب یہ قول ثقیل محمد |
| کہیں لعل شیل جہان ہی مقبول | وہ جو کچھہ تہی ایل قلیل محمد |
| سہ ہفتہ تہی مصر و تسبیح و تقدیس | محمد نبی تسبیح طویل محمد |
| عنایت تو دیکھو کہ قادر ہی لیکن | نہ تہا خدا الی عدیل محمد |

| | | |
|---|---|---|
| ١١٨ | فقیر اس بدی کہین فضل جان ہو<br>مدینی مین زیر فصیل محمد | ١١ |

| | |
|---|---|
| جو خفیات دلی سی ہی جلی عشق محمد | تو دکھائیگا وہ انوار خفی عشق محمد |
| ہوا نور دل ہر سعد و تقی عشق محمد | نہین عالم مین نہین خط شقی عشق محمد |
| یہان جو لی آیا سعید ازلی عشق محمد | تو ہوا اوسکو حیات ابدی عشق محمد |
| رسن ناقہ لیلی ہوید قیس مین گویا | جو بتائی مجھی تواب نبی عشق محمد |
| ہوئی مقتول جو معشوق تہی عشاق کی قاتل | تری اللہ ری ناوک فگنی عشق محمد |
| یہ مجسم کیون نہو دیوانہ کہ مانند سویدا | ہوا سودائی دل ہر عربی عشق محمد |
| کبھی ای عاشق دنیا نہین دیکھا ہی مدینہ | یہ ہوا کیا نہوا تجکو کبھی عشق محمد |
| ہوا ایمان جسد کی لیئی یہ قوت نامی | ہوا قوت دل ہر پیر و صبی عشق محمد |

| | |
|---|---|
| وہ سمجھتا ہی ہی ملک مین سترِ ملکوتی | کہ بناتا ہی جب انسان کو ذکی عشقِ محمد |
| دلِ عالم مین اگر آج ہو حسبِ الِ سخن کا | تو سمجھنا کہ یہ ہی اوسکو دلی عشقِ محمد |
| ١١٩ کہین ہو جائی فقیر اب غمِ دارین سی فارغ<br>وہ نصیب اسکو ہو یارب یہی عشقِ محمد ١١ | |
| یہ دل ہوئی اور جستجوئی محمد | یہ آنکھین ہون اور شوقِ روئی محمد |
| حدیثِ محمد ہو اور گوشِ دل ہو | زبان ہوئی اور گفتگوئی محمد |
| قدم ہوئین اور گردِ راہِ مدینہ | یہ عاشق ہو اور خاکِ کوئی محمد |
| وہ گلزارِ روضہ ہو اور بلبلِ دل | دماغِ روان اور وہ بوئی محمد |
| یہ ہات اپنی ہوئین وہان جالیون مین | نظر محوِ حیرت ہو سوئی محمد |
| یہ میرا دہن ہوئی اور وہ صراحی | یہ لب ہوئین اور وہ سبوئی محمد |
| وہان رات دن ہوئین اور مین گنہگار | پھرون مثلِ سگ کو بکوئی محمد |
| تمنا ہی اکدن ہو وہان آستان پر | جنازہ مرا اور وبروئی محمد |
| بقیعِ مدینہ مین ہو قبر میرے | پئی تربتِ مشکبوئی محمد |
| محبانِ احمد محبانِ حق ہین | عدوِ خدا ہین عدوئی محمد |
| ١٢٠ فقیر اپنا دل ہے زیارت کے قابل<br>کہ اِس دل مین ہے آرزوئی محمد ١١ | |
| کیون صبر نجائی دلِ ناشاد سی برباد | کیون مجکو مدینی کی کیا یاد سی برباد |
| نہرِ جبلِ طیبہ دکھاتی اگر اوسکو | ہوتا غمِ شیرین دلِ فرہاد سی برباد |
| جو دشمنِ سنت ہین مطیعان ہوا ہین | وہ عاد صفت ہین صفتِ عاد سی برباد |

کیا مجھکو گلستان عجم ہوینگے جس طور — تشداد ہوا گلشن شداد سے برباد
تب مع دل اپنا ہو کہ بہشت مدینہ — اور خاک مری جائے وہان دہر برباد
مخلص کبھی ہجر مدینہ نہین کیون ہو — ہر در ہم خالص پہ نقاد سے برباد
اک خار مدینہ ہی دوا میرے جنون کی — کیون خون کیا نشتر فصاد سے برباد
رہجائے وہ دیدہ و صد پا افتادہ اگر ہم — کب ہند مین ہوتے کسی افتاد سے برباد
جالی مین پھنسا دل تو ہوا طائر فردوس — کیون جائے وہ اس شبکہ صیاد سے برباد
آبادی دل وہ چراغ نبوی ہے — یہان دل ہین جو زلف ستم ایجاد سے برباد

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۱ | ہم یہان کا نرکہ دلمین فقیر اتبو وہان چل<br>کیا ہوئیگا گھر ہجرت آزاد سے برباد | ۷ |

جو نقوش دل ہین اوصاف جمیلہ محمد — نظر آئینگے وہ انوار جلیلہ محمد
ہمین ظلمت قیامت سے خطر ہنین کہ ہمراہ — یہ زجاج دلمین روشن ہی فتیلہ محمد
رہے حال معصیت مین تو حلول قہر ہوگا — کہین ہوسکے حل مشکل تو وسیلہ محمد
وہ اگرچہ ہو فلاطون بھی تو سر بسر ہی احمق — کہ جہان نہ عقل جسکی ہو عقیلہ محمد
نہین طوق فہم انسان شرف کو معراج — کہ نبید ہا براق جنت تطویلہ محمد
مری مصطفی پہ تسلیم و صلوۃ یا خدا او — بجمیع آل و اصحاب و قبیلہ محمد

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۲ | یہ عجب ہنین کہ جنت مین فقیر ہی جو ہمیشہ<br>وہ ملا ہے ہمکو دنیا مین وسیلہ محمد | ۱۹ |

## ترغیب اتباع سنت نبی محمود و رد بدعات محفل مولود

دے خدا وہ محبتِ احمدؐ — دل ہو محوِ اطاعتِ احمدؐ
محض ذکرِ ولادتِ احمدؐ — ہے نہیں اس طور سنتِ احمدؐ
چاہیئے یون ہی اُمتِ احمدؐ — ذکرِ میلاد و رحلتِ احمدؐ (وفات ۱۲)
جیسے کرتے ہو بے رسوم و قیود — ذکرِ اخلاق و سیرتِ احمدؐ
چھوڑکر ہیئتِ کذائیہ — جو کرو ذکرِ حضرتِ احمدؐ
وہ عبادت ہے نور ایمان ہے — اُسمین حاصل ہے رغبتِ احمدؐ
اور یہ بدعتین جو کرتے ہو — تم ہو اور تم پہ نفرتِ احمدؐ
بدعتی بنکے پھر نہ رہنا تم — انتظارِ شفاعتِ احمدؐ
حشر مین بدعتی نہ ہونگے — زیرِ ظلِ کرامتِ احمدؐ
ہمکو کہتے ہین سارے مبتدعین — انکو ہے یہ عداوتِ احمدؐ
کہ جو کہتے ہین یون مجالس مین — نہو ذکرِ ولادتِ احمدؐ
ہم یہ کہتے ہین ہر عدو پر ہے — لعنت اللہ و لعنتِ احمدؐ
ہمکو بدعت سے بس عداوت ہے — ہم ہین شیدائے سنتِ احمدؐ
حالِ دلکو ہمارے جانتا ہے — وہ خدا ربِّ عزتِ احمدؐ
کہ محبانِ مصطفےٰ ہین ہم — مقتضی یون ہے الفتِ احمدؐ
کہ ہر اک اُمتی کو ہو معلوم — راہ و رسمِ شریعتِ احمدؐ
یہ حقیقت کھلیگی محشر مین — خاص وقتِ شفاعتِ احمدؐ
کون جھوٹا ہے کون سچا ہے — کون ہے اہلِ سنتِ احمدؐ

مبصرِ سنت اب ہوا تو فقیر

میری بولن کو جو حاضران محفل مولد — نگار کہیں مجائی عطر دان محفل مولد
تو لوہی سنت آجاوے باغ جائیں اون سب کے — تا پی کنید بدعت ونہ مسیان محفل مولد
یعنی خلوت آیم رسول حق ہی جلوت میں — بڑی گستاخ ہیں عیاملان محفل مولد
ولادت آپکی بس ہوچکی یکبار عالم میں — بڑی جہوٹی ہوای اہل بیان محفل مولد
جو کہتی ہو شبانہ روز اب پیدا ہوے حضرت — یہ کذب افترا ہی وارثان محفل مولد
ہمیشہ کہتی ہو پیدا ہوی اسوقت وہ مرسل — ادا ایسے ہورہی ہی عز و شان محفل مولد
تولد آپکا ہونا ہزاروں بار عالم میں — ذرا انصاف ہو آ عاشقان محفل مولد
کہ عادت ہے یہ کن لوگونکی اور کنکا عقیدہ ہی — نہیں کہتی تو ہو تم دشمنان محفل مولد
نہیں تہارے بے علت ہمارے دشمنی تم سے — کہ ہم خود لیکچی ہیں منتخبان محفل مولد
وہ پیغمبر ہمارے ہیں جو پیدا ہو چکی یکبار — وہ مرسل ہی تمہارا کوئی جان محفل مولد
کہ جسکو دمبدم تم آپ پیدا کرتی ہو ہر روز — بڑی دشمن ہو تم ای دوستان محفل مولد
کوئی مشکل کشا کہتا ہی اس محفل کو توبہ ہی — کوئی حاجت روا مشرکان محفل مولد
وہ بی نام و نشان ایسا تمہارا ہوئیگا کیسے — جو تمکو ہی تمہیں نام و نشان محفل مولد
ہماری مصطفی کی ظہر من الشمس آئی عالم میں — نہیں محتاج بزم و تحدیثان محفل مولد
محبت دلمیں ہے کا ہیکو میر و شیخ و افغان کے — فقط ظاہر کی ہی آہ و فغان محفل مولد
تہیک کر کیا سلادیتی ہی سبکو ذکر سنت سے — کچھ ایسی پر فسون ہے داستان محفل مولد

# ترغیبِ حسنِ صلوٰۃ و سلام بجنابِ سید الانام صلی اللہ علیہ وسلم

لذتِ علے النبی ہی تم تو بہ کروٹ پڑہو درود — بدعت و شرک سی ہی بچتی رہو پڑہو درود
سنتِ مصطفیٰ کو لو بدعتین ساری چہوڑ دو — مبتدعو پڑہو درود مبتدعو پڑہو درود
نوحہ گری بہی ہو چکی ناموری بہی ہو چکی — صلوا علیہ کو ذرا تو سنو پڑہو درود
کر چکی خوب محفلین دلکی نکل چکی دہوم مین — وہان کی مزی اڑاؤ اب بنو نیک پڑہو درود
چاہیی ایسا التزام لیل و نہار صبح و شام — جس سی سنو سنو درود جو کہ پڑہو پڑہو درود
اتبو بنو موحدین تابعِ خیرِ مرسلین — بدعت و شرک کا کبہی نام نلو پڑہو درود
ہرزہ درائیو نہین ہائی کاسہ عمر بہر بجائے — وقت کو خالی ہی تم جانی نہ دو پڑہو درود
محفلِ محدثہ کی پس اتبو نہ کہو کچہہ ہوس (مولود) — گوشہ نشین بنو چلو بیٹہہ رہو پڑہو درود

| ۷ | نیتِ خالص ای فقیر ہی تو برحمتِ قدیر<br>عرضِ جنابِ مصطفےٰ ہوئیگا جو پڑہو درود | ۱۲۵ |
|---|---|---|

یہ ذکر نبی ہمکو خیر سرمد الٰہی صلِّ علی محمد — الٰہی صلِّ علی محمد الٰہی صلِّ علی محمد
الٰہی مسکن ہو شہرِ احمد عمل ہو اپنا درود بیحد — کہو نہین ہر دم قرینِ مقصد الٰہی صل علی محمد
ہری ہین اب تک یہ زخم دلکی کہ یاد آتا ہی ہم کو اُن سے — تو ورد تہا زیرِ سبز گنبد الٰہی صل علی محمد

عربی

الٰہی صل علی نبی الٰہی منی استجب دعائی — اقول کل المساء والغد الٰہی صل علی محمد

فارسی

رسان درود و سلام یارب من بہر روز در دلِ شب — زبانِ من ہر زمان کہ گوید الٰہی صل علی محمد
درود سے دفعِ ہر بلا ہے درود خود رحمتِ خدا ہے — تو کیون نہ ہوے ہر دلکا مقصد الٰہی صل علی محمد

طفیلِ حمدِ خدای عالم پی صلوٰۃ رسولِ اکرم

نازل ہوا ہدیۂ خیرالورےٰ درود — خود بھیجتا ہے خالقِ ارض وسما درود

مخبر ہے یوں کلام الٰہی علی الدوام — کہتے ہیں سب ملائکۂ کبریا درود

یہ وہ خبر ہی سیدِ اخبار جوکہ ہے — یعنی رسولِ حق پہ عطائے خدا درود

پھر اسکے بعد امر ہے وہ سیدالامور — ایمان والے کرتے ہیں سب جب ان ادا درود

لازم ہے صرفِ عمر صلوۃ وسلام مین — معمول کیون ہو صرف کسی وقت کا درود

اوقات سارے محض اسیمین اگر رہین — کافی ہے بہرِ داعیِ ہر مدعا درود

اللہ کی صلوۃ وسلام آ ہی جاتی ہین — عرضِ سلام جسکو میسر ہے یا درود

دس نیکیان ہین ایک مین اور عفو دس گناہ — دس مرتبون کا باعثِ رفعت ہوا درود

یہ ہی طبیبِ روح کو تحفہ تو کیون نہ ہو — امراضِ جسم وجان کو کامل شفا درود

جاتی ہی جب بان سے حلاوت قلب مین — ہر دل سے آتی ہی یہ ندا مرحبا درود

تعمیر ہو رہے ہین وہان قصرِ سیم وزر — ہی آبِ گلِ کا شغل عجب کیمیا درود

مطلب شہادتین کا موجود آئینہ مین — ایمان کا منیر ہوا جب ادا درود

۱۲۷ | ہر شغل مین بھی کیون نہو آسان ای فقیر<br>ہی جبکہ ربِ صلِّ علی المصطفےٰ درود | ۱۴

ہے نا قبول ہونیسے حفظِ خدا درود — مقبول ہین دعائین اگر پڑھ لیا درود

لازم ہی وہ درود جو ارشادِ خاص ہے — پڑھتے ہین کسلیے یہ کسی غیر کا درود

دیکھا درود اکبر موضوع غیر کو — الفاظ مین تو ہان آسے دیکھا بڑا درود

پر جو درود خاص ہی مرفوع و مختصر — موضوع وطول اور کسیکا ہی کیا درود

پڑھتے ہین سب تناشا درود آج ہوشیار
اور کہتے ہین کہ ایسا نہین دوسرا درود

دیکھا وہی ہی ایک نہ کیا جانین بے تمیز
ناتور ہی جہالت ہین کہین ہوگا درود

پڑھتے ہین یون روز ہزارہ ہزارہا
یہ ایک ورد لاکھ سے بہتر ہوا درود

سوا لاکھ بار بس وہی بہتر ہی بالیقین
فرما چکے ہین جو کہ رسول خدا درود

اور جنکا ہے دلائل خیرات ورد ہے
گویا کہ اُنپر اُترا ہے وحی سما درود

قرآن کو حدیث کو یک لخت چھوڑ کر
پڑھتے ہین بس دلائل خیرات کا درود

اتبو عمل ہی کل جب رید لذیذ پر
کچھ ہو کہین ہو چاہیے ہر دم نیا درود

چھوڑا ہے صیغہاے صلوۃ وسلام کو
یعنی جو ہین حدیث مین تسلیم یا درود

افسوس کیون ہین شاغلِ موضوعِ غیر ہین
کیا معتبر حدیث مین کوئی نہتا درود

تصنیف کر کے لکھتے ہین وہ معتبر سند
گویا کہ جبرئیل نے لاکر دیا درود

کذاب ڈہونڈہین اپنی جگہ قعرِ نار مین
جو افترا سے لکھتے ہین کچھ بہ ریا درود

ملفوظِ مصطفےٰ ہین کافی ہی مختصر
کس کام کا ہے غیر کا سنو جلد کا درود

دیکھو وظائفِ نبوی اور صحاح کو
کیا کیا صحیح اُنمین ہین بے انتہا درود

اُنمین حضور اب کوئی موضوعِ غیر کو
کیا یون بھی جانتا ہی کہ یہ بنگیا درود

مرفوعِ مختصر کو پڑھو لاکھ بار تم
جو دل مین شوق ہی کہ پڑھو دائما درود

کچھ حاجتِ طویل نہین اسکے سامنے
طولِ امل ہی وضعِ طویل اوس کا درود

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۸ | لازم ہے اے فقیر شب و روز اسکا ورد<br>جو سنتِ رسول سے ثابت ہوا درود | ۱۵ |

مجھے کیونکر رسول اللہ کا مسکن نہ آئے یاد
دلِ بلبل کو ہر دم کس طرح گلشن نہ آئے یاد

مدینے سے نکلنا یاد آنا اک قیامت ہے  الٰہی ہمکو پھر وقت جان کندن آئی یاد
وہاں تار نظر جالی سے زخم دلکو سیتی تھی  ہمیں اب کیوں نہ پھر تار وہ سوزن آئی یاد
نہ ہوئی رنگ چاندی کا سیاہ اسطور غیرت سے  در محبوب کا جو حلقہ آہن آئی یاد
رہوں خاشاک طیبہ میں بہار ہند سے فارغ  خس گلخن کو وہاں بہانہ رخ گلشن آئی یاد
مدینے کا ہوا اک قطرہ تو ہوئی بحر سے مستغنی  مدینے کا ہوا اک دانہ تو بس خرمن آئی یاد
نگاہیں عشقباز آنکھیں لگیں اور سے زن درسی  الٰہی انکو نگاہ چشم جادو فن آئی یاد
ستون مسجد احمد میں خم ہو جائیں بات اونکی  تو پھر عشاق کو شوق گلی گردن آئی یاد
جو تر دامن ہیں بیک دنیا غنا و معصیت میں یہاں  غضب ہے اونکو بیت الله کا دامن آئی یاد
جو زال ہند پر ترے ہیں یہاں اون ماغنیا کو حیف  مدینہ طیبہ کی صورت احسن آئی یاد
بلا سے رخنہ دیوار کی صورت ہوں یہ آنکھیں  ہمیں کیونکر در محبوب کا روزن آئی یاد
جو مجھے عیش ہیں اہل قرینہ وائے محرومی  اونہیں عیش مدینا اور وہ مدفن آئی یاد
جو دام تن سے صید عشق مصطفےٰ صلعم چھٹ جائے  تو کیوں کر بند دام صید افگن آئی یاد
رہی مرگ مدینہ یاد بھولی زندگی یہاں کی  مجھے یاد آئی یارب دو ادیدہ دشمن آئی یاد

| ١٢٩ | فقیر اہل مدینہ میں ہمارا ذکر کیونکر ہو<br>بجا ہے اک گلشن کو حسن گلخن آئی یاد | ٩ |
| --- | --- | --- |

ہے مدینے میں جو کیا رونق ایمان آباد  ہو گیا دیکھ کے جسکو دل ویران آباد
تھا بقیع انکی لیے شہر خموشان آباد  تھا نہ جسم میں کیوں رہگئی یہ جان آباد
یہ دعا کرتی تھی ہم روضہ انور کی حضور  وصل آسان ہوا تھا نہ احسان آباد
رخ پر نور محمد ہے جہاں جلوہ فگن  بیت جنت صفت اوسکی ہے کہ قرآن آباد

قیس معمورۂ لیلی پہ عبث مرتا ہے
عاشقو ایسی ہی ہے نبی کا بیابان آباد

روح مشتاقِ رسول ایسی ہی محبوس بدن
جیسے تھا حضرتِ یوسف سے وہ زندان آباد

یا خدا داغِ محمد سے جلا دے دل کو
نہو ظلمت سے کبھی پھر یہ شبستان آباد

کیا عجب نعت سے میری جو خدا راضی ہو
نام ہوئی میری ہر بیت کا رضوان آباد

محمد ۱۲

| ۱۳۰ | وطن اپنا ہی مدینہ نہو اور نہ فقیر<br>کبھی آباد رہی ویران کبھی ویران آباد | ۹ |
|---|---|---|

سرِ سبز جسکی طفیلے ہی یہ گیہان آباد
رکھی رحمت سے مدینے کو وہ رحمان آباد

چل مدینے کو کہ نعت اوسکی ہی انسان آباد
ہند کو چھوڑ کہ وصفِ اسکا ہی شیطان آباد

ہی گل و سرو و چمن سی یہ گلستان آباد
پاکہ ہی نعت سے ہر صفحۂ دیوان آباد

رونق افزای مدینہ ہیں وہ سلطانِ رسل
قلبِ مومن ہیں یا جلوۂ ایمان آباد

مسجدِ خاص اور اوسکی وہ نمازی کیا ہیں
گویا فردوس ہے اور اوسمیں مسلمان آباد

اوسکا دل خون ہوا ہجرانِ احد سے یعنی
کیون بدخشاں میں ہوا لعلِ بدخشان آباد

کیا ہی معمورۂ رحمت ہے نبی کا مولد
آج دنیا میں ہے وہ رشکِ سلیمان آباد

سایۂ حسنِ قدم حسنِ محمد کا ظہور
جو نہو تی نہ رہی عالمِ امکان آباد

کہ وہ مدینہ ۱۲ — یعنے مکہ معظمہ ۱۲ — یعنے بیت المقدس ۱۲

| ۱۳۱ | گر مدینے سی ملی درد و چراغ اسکو فقیر<br>ہو دلِ مائلِ صد زلف پریشان آباد | ۱۱ |
|---|---|---|

کچھ بھی تھی مدینہ میں ہمکو وطن کی یاد
رہتی کہاں بہشت میں بیت الحزن کی یاد

خارای طیبہ بسترِ عشاق ہو تو بس
وہ بھول جائیں ہر سمنا زکبدن کی یاد

جو کہ نہیں جنکا دل ہی اس ایت بھی حیف
یادِ خدا کی جائی رہی راہزن کی یاد

سنگ سخت ۱۲ — دل ۱۲

ملے الحمد للہ اسے فقیر اپنی شفاعت خواہ
جو اقلیمِ نبوت کے ہیں سلطان اسمہ احمدؐ

## ۱۲۳ غزلِ فارسی بمضمون معرفتِ باری جل جلالہ ۱۱

| | |
|---|---|
| با غیرِ تو مشغول چہ باشد چہ نباشد | شانِ املِ طول چہ باشد چہ نباشد |
| دنیا و غمِ او ہمہ دور لیست ز مقصود | این علت و معلول چہ باشد چہ نباشد |
| علمے کہ عمل نیست درو محض فضولی ست | از فاضل و مفضول چہ باشد چہ نباشد |
| آبادیٔ دل کن چہ کنی طولِ عمارات | کین مسکنِ منقول چہ باشد چہ نباشد |
| در بیم و امیدیم ز اعمالِ شب و روز | زان پیشِ تو مقبول چہ باشد چہ نباشد |
| رو سوی حرم اے غنی از مال حذر کن | ہادیٔ تو این غول چہ باشد چہ نباشد |
| یارب بمحمدؐ صلوا اہم برسانی | چون رد شدہ معمول چہ باشد چہ نباشد |
| تیغم قلمِ مدح براعداست مگو باز | کین سیفِ تو مسلول چہ باشد چہ نباشد |
| اے خاکِ حرم کاش شوی سرمہ چشمم | از غیرِ تو مکحول چہ باشد چہ نباشد |
| وقتِ ملخِ طوعِ ہوا کشتِ دلِ ماست | این مزرعِ ماکول چہ باشد چہ نباشد |

امیدِ فقیر است مدینہ دہی یارب
بے فضلِ تو معمول چہ باشد چہ نباشد

## ۱۲۴ ردیف الذال المعجمہ ۱۱

| | |
|---|---|
| مطلع نہ کیوں معوذتین آئیں پئے شفا تعویذ | خدا نے اُنکو کیا بہرِ مصطفےٰؐ تعویذ |

جو ہین خاک نشین اونکا نقش پا تعویذ
کہان ہوا ایسا ہین دافع بلا تعویذ

جو نقش صفحۂ دل سورۂ محمد ہو
تو درد دل کی لیے ہو دوا دعا تعویذ

نہوئی پیر مرض حرص قائم و مستجاب
جو ہو مدینہ کا اک نقش بوریا تعویذ

علاج تیر کی دل یہی ہی اے ہمدم
کہ تو مراد مدینہ سی لکھ کے لا تعویذ

ہمیشہ سوفی کا آزار ہی ان آنکھون کو
وہ نقش جالیون کا دی کوئی ذرا تعویذ

ذرا بھی ہول قیامت سے دل نگھبرائی
جو سنگ طیبہ بنی میری قبر کا تعویذ

بغیر گوہر دیوار دل دھڑکتا ہے
یہ کیون نہو کہ ہوا طفل سی جدا تعویذ

ہمین سے ڈرتی ہین اب جن غول کفر و شرک
خدا لی جب سے یہ قرآن دیدیا تعویذ

جو شہر ہوگئی ویران دبای بدعت سے
لگا دوا ونمین حدیثون کی جابجا تعویذ

۱۳۵
یہ کیسی طرح کی مضمون ہین ای قفیر آمین
جو ہر ورق تیری دیوان کا بن گیا تعویذ
۱۱

رقم نام محمد سے ہے نازان کاغذ
عارض حور سے افزون ہوا ذی شان کاغذ

کیا جراءت یہ محمد کے طفیل اسکو ملی
ساری عالم مین ہوا حامل قرآن کاغذ

وہ حدیث نبوی عزت قرطاس ہوئی
کہ بنا اسکے سبب دفتر ایمان کاغذ

مرغ دل لاتا ہی یون نعت کی مضمون گویا
لا کی دیتا ہی مجھی مرغ سلیمان کاغذ

صفت روی محمد کو جو مین لکھتا ہون
دیدۂ حیرت سے رہجاتا ہی حیران کاغذ

اسکا مضمون جبین عرق افشان باندھا
میری دیوان کا ہوا نور سی افشان کاغذ

کیا عجب روضۂ احمد کا جو نقشہ لکھون
ورق جنت فردوس بنی یہان کاغذ

دم رخصت کی جو بیتابی دل لکھی جائی
ورق بید کی صورت سے ہے لرزان کاغذ

کیونکی بات آپین نانسی مجہی طوبی کی ق — چاہی لکہنی کو یہان نعت کا دیوان کاغذ
نور قرآن نی کیا نار سی ہمکو آزاد — لائی ہر عہد کی تحریر کا سلطان کاغذ

١٣٦ — ہے اس بات سی لکہتا ہون عجب کیا ہی فقیر — ٩
کہ ملی اس مدینے مین مری وہان کاغذ

تشنہ دل نی جو مدینی کا پیا آب لذیذ — کیا ملی واہ غذائی دل بیتاب لذیذ
نہین بیدار دلی مین ہی یہان حج لذت — دیکہا آنکہون نے مدینے کا جو ہر خواب لذیذ
تشنہ عشق وہان باقی ہین تسکین واسد — مثل پیان ہی مدینی کا ہر اک باب لذیذ
خون دل ہی جو موافق ہی نبید طیبہ — ایسا ہوتا ہی کہان شربت عناب لذیذ
ہی مدینہ مین خشک چشمی یہ کیسکے باعث — ق — کہ وہان ہوچے مثل شب مہتاب لذیذ
اغنیا جو کہ وطن کی ہی ہوا خواہ رہی — اور رہا انکو وہین آب و خور و خواب لذیذ
تارک حج زیارت ہین وہ ایسے گویا — رہتی ہین نار مین اونکو ہی زر و آب لذیذ
جان و دل ونسی مزا پاتی ہین زیبا ہی کہ ہو — آج خرمای مدینہ کا خود الفتاب لذیذ

١٣٧ — کیا مزا آب مدینہ مین ملا دل کو فقیر — ٥
کیا ہی مکہ مین ملی زمزم و میزاب لذیذ

## ردیف الراء المہملۃ

### ذکر شق القمر معجزہ خیر البشر صلی اللہ علیہ وسلم

ہی حق و باطل مین فرقان جہان شق القمر — کیونکہ روشن ہی با وج آسمان شق القمر
نور الشق القمر اظہر من الشمس اسمین ہے — ہی ہمیشہ حشر تک جس سے عیان شق القمر
ہر جبین با داغ سجدہ محض تصدیق ہی — کیون نہو علم الیقین مومنان شق القمر

سینۂ کفار شق سو بار ہو جائے تو ہو — کس طرح دو دِ حسد مین ہو نہان شق القمر
ہین شق سدر سے ہر سپہر بستر حق — کیون نہ کہلائے مین شمول آتش و جان شق القمر
جو یقین جانے تو مومن ہو نہ ہر مجروح کفر — التیام زخم کا فر ہے یہان شق القمر
دو زبان حق بیان بنکر جہان مین آگیا — صدق توحید و رسالت کا بیان شق القمر
ہو کے خاکستر زمین کو سارے کافر لا کیا — کس طرح ہو جائے بے نام و نشان شق القمر

| ۱۳۸ | کیون نہ ہو مین اے فقیر اِن کافرون کے دل و نیم<br>اِنپہ ہر دم شاق ہے مثل سنان شق القمر | ۹ |
|---|---|---|

کیون چلے ہم ہند کو شہر مدینہ چھوڑ کر — جا پھنسے گرداب مین کیا یہ سفینہ چھوڑ کر
پھر چلی آئی ادھر اصحاب مجلس ہائے ہائے — اُس بقیع پاک مین لیا دفینہ چھوڑ کر
دلکو چین آئے تو کیا آئے دیار ہند مین — وہ مدینہ جائے تسکین و سکینہ چھوڑ کر
جائے حیرت ہے کہ آفاقی صحابی بن گئے — اور نہ مومن ہو سکا بو جہل کینہ چھوڑ کر
وقت رخصت تھا مدینہ مین کچھ ایسا خطر آیا — کیا عجب تھا دل نکلتا جو سینہ چھوڑ کر
اسقدر پُر نور ہے جالی کا ہر روزن وہان — دیکھتی رہجائین آنکھین آبگینہ چھوڑ کر
دور سے لازم ہے ہمکو عرض تسلیمات و لن — کیا قرین ہو مین غلام اپنا قرینہ چھوڑ کر
عقل ہو تو خاک طیبہ ہو مین شاہان جہان — تخت و جاہ و لشکر و ملک و خزینہ چھوڑ کر

| | | |
|---|---|---|
| | پھر چلا آیا اِدھر کیون اے فقیر افسوس ہے<br>اُس در سلطان کو مجھ سا کمینہ چھوڑ کر | |

| ۱۳۹ | غزل در زبان فارسی | ۱۱ |
|---|---|---|

| | |
|---|---|
| صبا غبار سے از آن روضۂ حضور بیار | بدیدۂ دل ما از مدینہ نور بیار |
| لبنگ طیبہ بخواہد چو شاہ ہفت اقلیم | نگوید آن کہ دگر قاقم و سمور بیار |
| بوصف چشم کحیل رسول ای رضوان | بمداد سواد سے زعین حور بیار |
| چو روئے طیبہ نہ بینم بخلد عرش کنم | باہل عشق الٰہی ہمان سرور بیار |
| کسیکہ طین مدینہ مکید از لب شوق | دگر نگفت کہ ہان ساغر بلور بیار |
| صبا ز باغ سلیمان بادشاہ حجاز | بمور را و گہی از منطق طیور بیار |
| نوید وصل محمد چو نغمۂ عشاق | بگوش روح خدایا ز نفخ صور بیار |
| زمین بدر بنور صحابہ ناز الست | کہ ہان فلک بتماشا بقدر بدور بیار |
| نسیم صبحدم از روضۂ بقیع بلطف | تو زندگانی ما بوئے آن قبور بیار |
| چو عزم لست بر آن روضۂ جانفشا نیہا | دلا و فاکن و بر خیر و آن نذور بیار |

۱۴۱ | بفکر شعر چہ باشی بگو صلوٰۃ و سلام
ضمیر یاد ز ہنگامۂ نشور بیار | ۱۴۲

| | |
|---|---|
| رہے خاک مدینہ میں جو عاشق بی نشان ہو کر | وہ جنت میں رہینگے ذی حیات جاودان ہو کر |
| پھر یگا عمر کا پیمانہ کیا حسرت ہی حسرت میں | روانہ ہو گئی ہر کو صوت عمر روان ہو کر |
| مدینہ کی جدائی میں جو چھوٹا حال دل میرا | کہ ہر بات اسکی لب تک آتی ہے آہ و فغان ہو کر |
| وہ خیر ظاہر و باطن محمد کی محبت ہے | رہی ہر دلمیں نہان ہو کی عالم میں ایان ہو کر |
| دل و احوال دل اسرار دل مشتاق ہر دم دہن میں | زبان مصطفےٰ آئی ہے کسکی ترجمان ہو کر |
| ذرا عین ناتوانی چہوت آنکھونکو جو آئین | اودھر کا کوئی زائر کاش اگر جائے یہان ہو کر |
| وہ شکل روضہ وہ ہی وصف جسکا امر ذوقی ہے | وہ کیا شی ہے کہ دلمیں رہ گئی راز نہان ہو کر |

ہزاروں گلشنِ ہند و عجم پر خاک ڈالی وہ
مری میں بہی جو صورت برگِ خزان ہو کر

جو ہیں اس دوستانِ مدح میں دستان سے سرا شُرک
رہی اغوای شیطانی ہی وہ ہمداستان ہو کر

حدیثِ مصطفے سطرِ گلِ ایمان و عرفان ہی
تو حاضر چاہییں گوشِ دل و سر عطردان ہو کر

وہ محدثِ کیا محدث ہیں یہاں جو دشمنِ سنت
ائمہ کو مخالف جانتی ہیں بدگمان ہو کر

مرا یاقوتِ لب آتش بیان وعظِ سنت ہی
بہون قاہر اب اوڑ جائیگی بدعت دہوان ہو کر

| ۱۴۱ | حقارت اور توہی پر فقیر اس مدح کی باعث<br>رہا آخر ترا دیوان مشہورِ جہان ہو کر | ۹ |
|---|---|---|

آرزو ہی دل کی یارب ہو چکی اکثر سفر
اب سفر تیری لیئی ہو پہر مثیمبر سفر

کیا سقر میں جائینگے مر کر جو وہاں جاتی نہیں
ہو چکا ہی فرض بیت اللہ کا جنپر سفر

پہرتی ہیں سارے جہان میں ہای دنیا کی لیئے
پر خدا کی راہ میں ہی دو قدم دو بہر سفر

مسجدوں تک بہی کبہی جو مردِ دل آتی نہیں
ہو سکے پہر ان سے بیت اللہ کا کیونکر سفر

جو کہ سرکش سر کو سجدے تک جہکاتی ہی نہیں
کب اوٹہائینگے وہ دو دن ہت بہلا سر پر سفر

گو وطن میں آ چکی ہیں زائرِ بیت الحرام
ہی وطن میں بہی انہیں انمیں دیسا نہیں اکثر سفر

پالو ہی چل کر تو سب جاتی ہیں پر یارب مجہے
دی وہ ہمت قطع کر ڈالوں سیاہی سر سفر

جیسی جی میں ہار سے جا لینگی پہر ای غافلو
آخر اکتا جب چہوڑیگا یہاں دم بہر سفر

| ۱۴۲ | ای فقیر اسباب سامان تجکو بس کیا چاہیے<br>کر سفر حبِ وطن سے اور جلدی کر سفر | ۹ |
|---|---|---|

ہی سبیلِ قربِ پیغمبر مدینے کا سفر
گر نصیب ہے خالقِ اکبر مدینے کا سفر

چلتے چلتے مر رہی جا تو یہی امیدِ نجات
یہاں کبہی لاکہہ آرام سی بہتر مدینے کا سفر

بسنے جانیوالی بیت النبی کیون آجائے مین — چاہیے لازم ہو وان پہ [illegible] یہ سفر

جان و دل سے پیروی ابن ہما کی چاہیے — عاشقون کا ہی تو رہبر مدینے کا سفر

ٹھنڈی آنکھین پاسے روح و جسم کیونکر ہو نہ مین — جب دکھائی گنبدِ اخضر مدینے کا سفر

کب وہ دن ہوگا دمِ رخصت گھینچینگے اقربا — لے مبارک تجکو اے مضطر مدینے کا سفر

وای حزنِ مکہ خوشحالِ مدینہ جسگھڑی — کر گئے مکے سے پیغمبر مدینے کا سفر

یا خدا تیری عنایت ہو تو کچھ بہی مشکل نہین — ورنہ یون آسان ہو کیونکر مدینے کا سفر

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۳ | کیا ہوا تو کیون نہین چلتا فقیر خستہ حال<br>عاشقون کو بہی ہی کچھ دو بہر مدینے کا سفر | ۱۱ |

## غزل فارسی شوق گنبدِ اخضر روضہ حضرت خیر البشر صلی اللہ علیہ وسلم

تاب کے دارم چو برجِ سبز را بینم ز دور — کے بود ہوشم چو برجِ سبز را بینم ز دور

چون شود حالم چو برجِ سبز را بینم ز دور — بر زمین افتم چو برجِ سبز را بینم ز دور

کے بود صبرم چو برجِ سبز را بینم ز دور — چون ہوا گردم چو برجِ سبز را بینم ز دور

پاک سازم چشم بہرِ دیدنِ آن قصرِ پاک — من نہ چون گریم چو برجِ سبز را بینم ز دور

حیرتم باشد ز مہجوری دآن مقصودِ دل — کے یقین دانم چو برجِ سبز را بینم ز دور

در کفِ پایم سنانِ خار برگِ گل شود — گل بود خارم چو برجِ سبز را بینم ز دور

کے شکستِ رنجم آید چون بتابد از سرور — رنگ بر رویم چو برجِ سبز را بینم ز دور

آنچنان از خود روم گویم ہنوز از من خفی ست — یا کہ می بینم چو برجِ سبز را بینم ز دور

چیست در دستِ من مسکین از بہرِ نثار — جز درِ اشکم چو برجِ سبز را بینم ز دور

ہین مانا کہ بشر طبع کا موزون کوئی ہو
شعرا مین وہی بہ سر کردہ عالی دون کوئی ہو
فکر رسا ہے مین بھی جسے ہستی گردون کی ہو
خاطر مرفع تو اوس کی ہو جو مجنون کوئی ہو

٣٤
استعارات و مراعات کی بسیاری ہے
ہجو مین خوب جنون کی ادنی بیاری ہے

گنگ ہوئی وہ زبان جس سے ہو پیدا رسول
یا کہ مخلوق مین جو قبل نبی آئی رسول
ذم جبرئیل ہو اور ما وثین تو لائی رسول
اونکی تحقیر ہو اور آپ ہے برگشتہ رسول

٣٥
اپنا دیوانہ نہی ہستی نبی کب وہ ہے
ایک ہشیار ہے دیوانہ مطلب ہے

جسکا مقصود فقط شعر ہو کیا اوسکو شعور
کوئی وادی ہیمون مین کو ہو مسرور
کیونکہ نہی ہوتی ہے جان لعنت رسول مغرور
جو کہی ذام رسل وہی نبی کا مقہور

٣٦
ایسی احسان ترشیدہ کا تحسین ہے مستثنیٰ
اپنی نزدیک وہ حسان ہو لیکن ہے ہنسی

قصہ کوتاہ کہان پہنچی طبیعت میری
مدح حسان سی ایکاش ہو قربت میری
حسبت خاص ہو اور ہو بیعت میری
محسن احمد کی ثنا گوئی ہو راحت میری

٣٧
محو اس نظم کا ناظم ہو بہ تحسین رسول
یون فقیر اب مترنم ہو بہ تحسین رسول

## بیان حسن و جمال محمدی صلی اللہ علیہ وسلم با جمال

ظاہر و باطن محبوب سے وہ حسن عیان
کہ بیان ہو سکا نہین طاقت جن و انسان

| | |
|---|---|
| اوس محاسن کے حسین ہین وجہ دو جہان | کہ شریک اونکا نہین ہے کوئی ارض بین ہان |

یعنے احسن بین ۱۲

۳۸
جوہر حسن رسول آمدہ آن جوہر فرد
کہ خدا با وگرش و عدہ تقسیم نہ کرد

| | |
|---|---|
| کس سے موصوف ہو وہ ذی شرف حسن جمال | ہی جہان بہ صفت خدام صف حسن جمال |
| یعنے وصاف ۱۲ | |
| ذات احمد ہی وہ دُر صدف حسن و جمال | سایل حسن ہے وہان سبکی کف حسن و جمال |

۳۹
کیونکہ معقول بشر ہو رمق حسن مخیم
جلوہ فرما ہوا جس حسن پہ خود حسن قدیم

| | |
|---|---|
| صفت حسن نبی ہی صفت مہر منیر | کہ بیان باعث تصغیر ہی اور وہ ہے کبیر |
| دیکھ وصف سے اکبر نظر آتا ہے صغیر | دعوی وصف سراپا ہے سراپا تقصیر |
| | ہجو ۱۲ ہمارے ۱۲ |

۴۰
شدہ مفہوم دلم کہ بجمال اکرم
مہر در وصف صغیر است و محیط عالم

| | |
|---|---|
| ہمسے ہوتا نہین کچھ وصف جمال مرسل | یعنی آنکھوں مین جو پھرتی ہی مثال مرسل |
| خاص کیا ہو سکے تفصیل جمال مرسل | ہی یہ مجمل صفت فضل و کمال مرسل |

۴۱
کہ فضایل ہین محمد کی ہے تطویل فضول
قدر مرسل سے عیان ہوتی ہی خود قدر رسول

خدا ۱۲

| | |
|---|---|
| خالی حکمت سے نہین فعل حکیم و علام | حسن محبوب کا عالی کیا وہ سب سے مقام |
| کہ جو ہوتا نہین ظاہر ہی وہ عالم مین تمام | مستطیع اوسکی نہوتی کبھی یہ چشم انام |
| | طاقت ور ۱۲ |

۴۲
اللہ
لایکلف کا یہ مصداق ہے پے نفس ہوا
نہ دیا وہ جو یہان شاق ہے پے نفس ہوا

قدرِ طاقت ابصار دکھایا ہمکو — تو ہوئی ہیچ مجسّد کی تمنا ہمکو
صورت مدح ہوئی تبصیر معنا ہمکو — حسنِ احمد ہوا دارین میں جچنے ہمکو

٢٤٣
حسن وہ مطلعِ انوار الٰہی ہے یہ
کہ ہمین وعدۂ دیدار الٰہی ہے یہ

الله الله الفِ قامت آغاز انام — یا دآتا ہی جسے دیکھئے الله کا نام
سر بلند اوسکی بلندی سی ہین کونین مدام — قدِ محبوب ہے وہ سرو ریاضِ اکرام

٢٤٤
رشک قمری ہوئی جان و تنِ ملک و ملکوت
طوقِ عشق اوسکا ہی اور گردنِ ملک ملکوت

متوسط قدِ موزون ہی وہ سر تا پا نور — کیونکہ منصوص ہی اوسط صفت خیر امور
کیسی ہی ذی قدِ بالا رہین ہمراہ حضور — سب سے عالی نظر آتی تہی ہر وقت مرور

٢٤٥
قدِ بالای محمد مین وہ اعجاز ہے واہ
نظر آتی ہین وہان قامتِ بالا کوتاہ

بارک الله تعالیٰ قدِ سلطانِ ورا — رفعتہ چون در شبِ معراج بعرشِ اعلیٰ
لام زلف و قدِ او حرفِ صدقِ اسرا — انما ہیست بتاکید و بتحقیق بہا

٢٤٦
لَمَّا لَقَدْ فَازَ مَعَ الْجِسْمِ عَلٰی نُوْرِ الْعَرْشِ
سَمِعَتْ سَمْعَ قَبُوْلٍ لَہٗ آذَانُ الْعَرْشِ

زیبِ تشریفِ رسالت ہے قدِ پیغمبر — خلعتِ اذنِ شفاعات بہی روزِ محشر
راست آئیگا اسی قد پہ حضورِ داور — راستی آتی ہی کیا راست اسی قامت پر

راست ایسا قدِ یکتائی نہ بے ٹیک آیا

٤٧ کہ نظر دیدۂ احول سی بہی جو ایک آیا

وہ جمالِ نبوی ہی اثرِ نورِ جلال
اور جس سایۂ نی وہان پیرِ قدم پائی مجال
اس لیی اوس قدِ پرنور کا سایہ ہی محال
گویا اوس ظل کو بہی لی آئی قضا کی عمال

٤٨ مردمِ دیدۂ انسان بنایا اوس کو
نور سے وہ نہ نکہتا کہیں پایا اوس کو

سرِ عالی ہی حبابِ یمِ رضوانِ خدا
ہو اگر نقدِ سجودِ دو جہان اوسپہ فدا
تاجِ ہر سجدہ ہی اوس سر کا وہ ذرِّ رضا
تو بہی ارزان ہی اوس تاجِ منوّر کی بہا

٤٩ کیا بیان ہو صفتِ اس رئیس الابرار
جسکا ہر سجدہ یقینی ہی قبولِ جبّار

لیلِ اسرا ہین وہ موی سرِ شاہِ دو جہان
شبِ طاعت متہجّد کو نصیب ایسے کہان
اور ہر اک تار مین ہے فیضِ شبِ قدر نہان
جو تعلق مین ہے حظِّ دلِ بیدار یہان

٥٠ زلفِ لیلِ سعادات ہین وہ زلف کے تار
زلفِ دل کے لیئے زلفی ہے حضورِ غفّار

دلکشا ایسی ہی اللہ وہ پرنور جبین
دیدۂ کاذب کا قرا وسی دیکھی تو ہین
صبحِ صادق ہے کہ آفاق مین ہنستی ہی مبین
سجدۂ خالقِ ایمان مین ہو سر بزمین

٥١ جلوہ فرما جو وہ پیشانی فائق ہو جائے
دیکھکر ناصیۂ کاذبہ صادق ہو جائے

شجرِ طور ہی گویا قدِ زیبای رسول
جنکو پیش آگئی پیشانی عظمای رسول
جلوۂ طور کی لمعات ہین سیمای رسول
ہمہ تن چشم رہی محوِ تجلّای رسول

۵۲
یکنظر خواب مین اب بہی جو وہ دلکش آجای
دلِ مشتاق کو موسی کی طرح غش آجای

کس قدر ہی سی قرین ہین دو کمانِ ابرو
سورۂ نون ہی خود وصف بیانِ ابرو
قاب قوسین کی تصویر ہی شانِ ابرو
قبلتین آج ہین عالم مین نشانِ ابرو

۵۳
یا درِ کعبہ ہے وہ جبین دعا ہی مقبول
بال بال آپکا کیا نامِ خدا ہی مقبول

وصفِ ابرو مین قلم میری قلم کی ہی زبان
کہ سلامت ہے جہان رکہی یہ شمشیر بیان
ایسا عالم مین سرِ فکرِ سخنور ہی کہان
ہی محالات سے اوصافِ خمِ ابرو کا نشان

۵۴
نقشِ ابروی نبی کہنچ نسکے جو کہینچے
کس کی طاقت ہے کہ اس قوس و قزح کو کہینچے

آئی اوس ابروِ عالی پہ اگر چین عتاب
کیونکہ عالم مین عتابِ نبوی ہی قہرِ مجاب
الحذر گو کہ ہی فرح مین ہی گرچہ عذاب
کہ نہان جس مین ہی قہار کی خود نار عقاب

۵۵
جہانکتی ہی دلِ کفار کو اس پردے سے
اونپہ پر غیظ کیا نار کو اس پردے سے

ایک گ آپکے ہین وہ ابرو ہی نہان
مسقطِ نبض جہان ہو وہ اگر ہو جنبان
غیظ فی اللہ مین ہولی ہی کیونکہ عیان
ہمسر جنبشِ عرش اوسکی صفت سے شایان

۵۶
اوسکی مغضوب پر ایسا غضب مولی سے ہے
جسکی ہیبت سے دلِ عرش ہی کانپتا ہے

فرق سر جادہ حسن دو جہان ہی دیکہو
استوا چرخِ رسالت یہ عیان ہی دیکہو

وہ جو ابرو سی قرین انکی شاہ ہی دیکھو — معنیٔ نون و قلم جلوہ کنان ہی دیکھو

۵۷
حاجبین ایسی ہین وہ غایتِ عینی حسنین
قاب قوسین ہین یعنی رہ قابِ قوسین

سورۂ صاد ہی وہ عینِ حیا مندِ نبی — گوشۂ چشم ہی اک ملکِ جہانسے مغنی
ہی نظر سوئے زمین اس لیے اکثر اونکی — کہ رہین کنجِ عدم مین بھی تو مرحوم سبھی

۵۸
رحمتِ خاص ہین اوس نورِ ہدی کی آنکھین
کیون نہون دیکھنے والے ہین خدا کی آنکھین

کیا ہو کیفیتِ عینِ نبوی کا اظہار — کحلِ مازاغ ہی اور چشمِ رسولِ مختار
آنکھین ہین عالمِ دیدارِ خدائے غفار — اور سیاہی و سفیدی ہین وہان لیل و نہار

۵۹
سمع موسیٰ کو ملا قربِ مقالِ بے کیف
چشمِ محبوب ہے اور شانِ جمالِ بے کیف

مژۂ چشم ہے تارِ رگِ ابرِ رحمت — نہرِ خلد شارِ رگِ ابرِ رحمت
کیون ہو جنبش سی قرارِ رگِ ابرِ رحمت — رحمِ کونین ہی کارِ رگِ ابرِ رحمت

۶۰
یا کہ محسوس ہین وہ تارِ نگاہِ رحمت
کیونکہ دارین ہین یہان چشم براہِ رحمت

صفِ مژگانِ پئے کفار ہی صفِ پیکار — تیر باری کو ہی اعدا پہ وہ ابرِ مدرار
جس سے ہوتا ہے مغازی مین یہ اعجاز اظہار — مینہ برستا ہی مگر ہوتی ہین کافر فی النار

۶۱
ہیبت اوس جنبشِ مژگان مین ایسی ہے
ہیبتِ زلزلۂ ارض کہان ایسی ہے

صدف گوہر آیات خدا گوش رسول
ماہ و خورشید ہی بانیٔ تشبیہ آفول
صورت نور و دہان عارض و گیسو مقبول
یہی مضمون رخ انور سی ہوا دل مین نزول

٦٢
ہے وہ رخسارۂ تابان لب خندان کے پاس
یا کہ نازل ہی قمر سورۂ رحمان کے پاس

صورت سورۂ قرآن وہ رخ روشن ہی
عرش پر نور درخشان وہ رخ روشن ہی
صفت کعبۂ رحمان وہ رخ روشن ہی
یا قد شاہ پہ تابان وہ رخ روشن ہی

٦٣
وصف مین ہمکو جو کالنور کی عادت ہے یہ
کاف تشبیہ نہین کاف زیادت ہے یہ

از بس پہلون مین محبوب دو عالم واللہ
وصف جسم بھی یا ہی مذکور لسان و افواہ
ابیض اللون الخلق ہی یا مرج عرب مین وہ شاہ
گندمی رنگ لیے وہ رخ غیرت ماہ

٦٤
اللہ اللہ جو شبہ رخ نور حق ہے
نقل تشبیہ سی گستاخ کا بھی سینہ شق ہے

وہ دہن وہ لب جان بخش وہ خط رخسار
کعبہ رخسار ہی خط طائف کعبہ زوار
مین قرین کیا ہی قرین ہی بجمع الغفار
یا خط سبز و لب و فم سی ہوا وہ اظہار

٦٥
طبع غواص جو لی آئی ہی در مضمون
لب کوثر پہ ہوی خضر و مسیحا مقرون

در دندان ہین درون لب خندان رسول
ہی وہ پشت لب جان بخش پہ خط مقبول
یا کہ ہی قلب شفق مین یہ ثریا کا نزول
یا کہ آب در دندان ہی اثبات حصول

سبزۂ آب تو ہر جا سے نمایان دیکھا

۶۶ سبزۂ آب گہر آنکھ سے بس یہان دیکھا

دہنِ پاک مین اسرارِ نہان ہین محفوظ — اور خفیاتِ قِدَم نوکِ زبان ہین محفوظ
لوحِ اعلیٰ مین جو رازِ دوجہان ہین محفوظ — دیکھ لو اوسکا نمونہ وہی یہان ہین محفوظ

۶۷
لوحِ محفوظ مین مکتوب ہے سین یاسین (محفوظ — سورہ ۱۲)
یہان ہین محفوظ وہ دندان مبین یاسین (نام رسول اللہ ۱۲)

فکرِ توصیفِ دہن مین ہوئے گم میرے حواس — کہ تشبیہ نہین وہ لائی جو تشبیہ قیاس
دلِ راجی کو یہان جب ہوئی امید سے یاس — وَصَفَہُ الّٰلہُمّ لَیْ فِیہِ شِفَآءٌ لِلنّاس (وصف اول ۱۲)

۶۸
ذاتِ باری تھی جن اشیا کی لیے خود ساتر (وصف ثانی ۱۲ — پردہ دار ۱۲)
دہنِ پاکِ محمد سے ہوئین یہان ظاہر ﷺ

اللہ اللہ نبی کی وہ زبانِ عَرَبی — طفلِ مکتب ہین جہان پیر و جوانِ عَرَبی
سنکے اوس افصحِ عالم سی بیانِ عَرَبی — رنگئی سن ہی فصیحانِ لسانِ عَرَبی

۶۹
صادِقٌ فِیہِ لِسانٌ عَرَبِیٌ اَفْخَمٌ ﷺ
قَولُہٗ کانَ شِفاءٌ لِصُدُورِ العالَم

وہ زبان موردِ قرآن ہی سبحان اللہ — ماہیِ کوثرِ عرفان ہی سبحان اللہ
ساقیِ چشمۂ حیوان ہی سبحان اللہ — خاتمِ حجتِ سبحان ہی سبحان اللہ

۷۰
آیت اللہ است کہ در شہرِ حدوث آمدہ است
ترجمانِ قِدَم از بہرِ حدوث آمدہ است

کہ ہی محشر کو جب اللہ کی قدرت پیدا — تو تکلم سی وہان سکو ہو ہیبت پیدا
اس معانی کی وہان صاف ہے صورت پیدا — اسکی جو ہر سے ہی الٰہی عرضِ شفاعت پیدا
مراد زبان مبارک ۱۲ — حضور رب العالمین ۱۲

۱
اذنِ رحمان سے شفاعت کیلیے ہے گویا
وہ زبان یومئذٍ فلا تسمع الا ہمسا

سحر بہرِ نطقِ ہوا سے وہ زبان خاموش
ذکرِ رویت مین جو وہ بحرِ بیان پُرجوش
(دیدارِ الٰہی ۱۲)

کلماتِ ابدی سنتی ہی گویا بے گوش
ہوئین موسیٰ کی طرح اہلِ سماعت بیہوش

۲
محض نہی حاشیۂ ذوق نہین وہ زبان
قوتِ سمع و بصر بھی تو نمایان ہی وہان

لذتِ شربتِ دیدارِ حق اوس سے پوچھو
لطفِ کیفیتِ اسرارِ حق اوس سے پوچھو

ذوقِ روحانیِ گفتارِ حق اوس سے پوچھو
ذکر مین غیر پہ اشارِ حق اوس سے پوچھو
(مرکز ن ۱۲)

۳
حق تو یون ہی کہ جو حق گوئی اوسیکا حق ہی
حق محسوس مین پوشیدہ یہ گویا حق ہی
(زبان ۱۲) (پوشیدہ ۱۲)

صدق ہر لحظہ تصدق کیلیئے ہے موجود
اسطرح کذب سیہ رو ہے وہان سے نابود

مہبطِ صدق ہی ہر دم وہ زبانِ محمود
صبحِ صادق سی ہی جسکو ہی کاذب مفقود
(صبح کاذب ۱۲)

۴
ینطق الحق علیہ بجہار للناس
قولہ الحق ومن اصدق من بین الناس

بالیقین ہی سخن ربِ کریم اوسکی حدیث
کیا بیان کرتی ہی اسرارِ قدیم اوسکی حدیث
(زبان کی ۱۲)

واہ کیا کچھ ہوئی ذی شانِ عظیم اوسکی حدیث
بحرِ معنی سی ہی دُرِ یتیم اوسکی حدیث

۵
کہ جہان ہی درِ قلبِ دو جہان حلقہ بگوش
ہو بحر و صدف گوہر و کان حلقہ بگوش

اب وامیری ہون قربان زبانِ امی
اللہ اللہ ہی کیا رفعتِ شانِ امی

۱؎ اشارہ بآیت خشعت الاصوات للرحمٰن فلا تسمع الا ہمسا ۱۲
۲؎ [illegible] ۱۲

ہوئی جبریل سی تعلیم بیانِ امی | کیون نہ دارین مین اعلیٰ ہو مکانِ امی

۷۶
ملکِ اُمم قری آج وہی امی ہے
موردِ امّم کتابِ ابد ہی امی ہے
(مکہ معظمہ ۱۲ — فاتحہ ۱۲)

پست ہے فکر کی اوس گردنِ عالی سی نظر | وہ سرافرازی کونین ہے زیبا او سپہر
سرنگون وہان ہین سلاطینِ جہانِ داور | طوقِ تسلیم مین اوسکی لیئی رکھی ہوئے سر

۷۷
اللہ اللہ وہ عالی عُنقِ احمد ہے
عُنقِ کون و مکان جسکی طرف ممتد ہے
(دراز ۱۲)

حسنِ گردن وہ گلو سوز ہی سُبحان اللہ | شب کا کل مین عیان روز ہی سبحان اللہ
وہ بیاض ایسی دل افروز ہے سبحان اللہ | سِرِّ علم و حِکَم آموز ہے سبحان اللہ

۷۸
کیون نہ اوس گردنِ مینا کا جہا مین غل ہو
قل ہو اللہ جہان زمزمۂ قلقل ہو

صبح دیباچہ ہی یہ بسر بیاضِ گردن | شمعِ کافور کہان اوسکی مقابل روشن
سوختہ رشک سے ہے شمعِ حرم بھی ہمہ تن | سَحَرِ جنتِ فردوس ہے گویا اَبْیَن
(روشن ۱۲)

۷۹
شانِ حسنِ نبوی ہی صفتِ جنتِ عدن
فخرِ عدنانِ ہی محسوس جہان صورتِ عدن
(بلاد)

ہوئی سر آگئے گردن پہ تو ظاہر ہوا صاف | کہ پڑا کعبہ پر نور پہ مشکین یہ غلاف
یا کہ ہی طور کی چوٹی مین معنبر ہو باف | نور و ظلمت مین یہان ہے یہی قولِ وصّاف
(راج ۱۲)

۸۰
رات دن جمع ہین کیا حسن کا اعجاز ہے یہ
جمع اضداد مین ہر حسن سے ممتاز ہے یہ
(بلا — معجزہ ۱۲)

ع — عنوان حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک جدا کلام ہے اس جگہ ... عنوان سے ... بیان ہوا ۱۲

ع — یعنی قرینہ ضمیر جمال ... لیکن معجزہ حسن ... معجزہ اجتماع ... صفت ہوا ۱۲

۸۵ پایۂ جود و سخاوت پہ یہ کف آیا ہے

کیا کہوں خوبیٔ انگشتِ درازِ احمد
اخذِ مضمون سے ہوا ہے قلم کا شَلّ ید
رنگیٔ گردنِ فکر اوسکی طرف کو ممتد
این بگفتم صفتش کاشکے مقبول افتد

۸۶ ہیں وہ انگشت وکفِ دستِ رسول ایسی قرین
یدِ قدرت سے ہوی لوح و قلم جیسے قرین

رفعِ سبابہ جو ہی عادتِ محمود خصال
عیدِ سنت کا ہی وہ ناخنِ انگشتِ ہلال
تو عمل کو بھی سنو ہے آج اوس کی مثال
اور دکھاتا ہی ہمیں طوعِ محمد کا جمال

۸۷ مائلِ دید ہوا ایک جہان اوس کی طرف
ہیں تشہد میں اشاراتِ بنان اوسکی طرف

اور جو لکھوں صفتِ سینۂ صافی بنیاد
سینہ ہی اوجِ جہان حولِ خدا آئی یاد
آبِ آئینہ رواں آئی پی صرفِ مداد
یا کہ عرش اوس ہی ہوی شرعِ جہاں میں ایجاد

۸۸ حولِ رحمان ہی قلب صفتِ اوسلئے ہین
شرعِ ایمان ہی قلب صفتِ اخر سے ہین

ہی وہ آرامِ دل و سینۂ انسان سینہ
زندگی بخش ہی چون چشمۂ حیوان سینہ
ہولِ دل کی لیئی ہی آیتِ رحمان سینہ
خطِ اسود سی ہی یا صفحۂ قرآن سینہ

۸۹ خطِ باریک سی مقرون ہے وہ صدرِ انور
یا کہ کھنچے جدولِ مشکین ہی الم نشرح پر

بالیقین مطلعِ انوارِ الٰہی وہ سے ہے
مورد و منظرِ الطافِ الٰہی وہ ہے
سر بسر مخزنِ اسرارِ الٰہی وہ ہی
حاملِ شوکتِ دیدارِ الٰہی وہ ہی

٩٠ آمد و رفتِ نفس ہے یہ اوسکی تمثیل
شیشۂ ساعتِ اوقاتِ تجلی جلیل

اس ید کلک مین وصفِ کمر آئے کیونکر ۔ رشتۂ جان کی یہ تصویر بنائے کیونکر
عجب نخلق کے اسرار کو پائے کیونکر ۔ رمزِ بیچون کو یہ چون جانے بتائے کیونکر

٩١ ہو سکا اوسکی ثنا مین بہی مصرع موزون
کام اوسیکا ہی دو تائی حضورِ بیچون

ساقِ والای محمد ہی وہ بالائے قدم ۔ یا ستایم قدمِ صدق مین عالی ہے علم
ہی قیام اوسکا وہان بہرِ شفاعاتِ امم ۔ ہیبتِ یکشنبہ عن ساق جہان سے اور ہم

٩٢ یارب اوسکی سبب آسان ہو قیامت مین قیام
اور نصیب اپنی ہو یہان بہ من خاف مقام

اب ہے نعتِ قدمِ پاک کی تقدیم اہم ۔ ظرفِ خیرات و سعادات ہے جسکا مقدم
قدمِ صدق ہی محسوس میانِ عالم ۔ اقدم ہر متقدم ہے بدرگاہِ قدم

٩٣ پا سکے اوسکی حقیقت کو کبہی خاص و عوام
اوسکو اقدام ہو جب یوم تنزل الاقدام

ملی تعویذ جو نقشِ اوس قدمِ اکرم کا ۔ نہ ہوا ت کو کبہی پہر مرضِ لغزشِ پا
ناخنِ پائے نبی آج ہی وہ عقدہ کشا ۔ ناخنِ عقلِ فلاطون کو جو ہو یہ دعوا

٩٤ شرف اوس ناخنِ پا کا نکبہی پائی وہ عقل
ناخنِ شیر اوسیکے لیے تیجائے وہ عقل

کیونکی خاموش ہو یہان نطقِ نخامہ کی زبان ۔ آئینہ ہی قدمِ صاف نبی جسپہ عیان

وہان ہی ہر ذرّہ خاکِ قدم ایسا ذی شان
درّۃ التاج شہان ہے لقب اوسکا شایان

٩٥
آج کس سر کی نصیب ہوئین ہے یہ اوجِ عروج
فرش پایا ہے جو محمدؐ کے لیے ذاتِ بروج
(یعنی آسمان ۱۲)

شمع کاشانۂ عالم ہین مقرر دونون
(یعنی قدم مبارک ۱۲)
اونپہ قربان یہ سر ہوے دیدی ہوا اور سر دونون
اون سی بطحا و مدینہ ہین منور دونون
بوسہ گاہِ لبِ مشتاق ہون کیونکر دونون

٩٦
حاش للہ کہ بود رتبۂ خاک وخاشاک
کہ بشوخی بودش قربتِ آن عالمِ پاک

بارک اللہ سراپا کا جب اتمام ہوا
مرحبا تب مری ہر موئے زبان نکلی کہا
خواب مین مینے جمالِ نبوی کو دیکھا
فرطِ شادی تھی مگر پھر مجھی سونے ندیا

٩٧
للہ الحمد کہ جو دیکھ لیا کافی ہے
یہی دنیا مین سراپا کا صلا کافی ہے

ہوئی امید کہ ہو میرا سراپا مقبول
مین تو گوآج سراپا ہون یہان نا مقبول
خواب مین مجکو دکھایا یہی جو اپنا مقبول
اس سراپا ہی کو فرمائے وہ ہو مجھے مقبول

٩٨
جسکے باعث کہین مین نار سے محفوظ رہون
زیرِ قصرِ نبوی خلد مین محظوظ رہون

یہی باقی ہی قمیر اب تو تمنا میری
ختم ہو جائے مدینے مین یہ دنیا میری
خاک ہو شہرِ مقدس مین سراپا میرے
زیرِ اعقابِ محمدؐ رہے عقبےٰ میرے

٩٩
ہو وہان میرے لیے صفتِ نعالِ احمد
چشمِ مشتاق رہے محو جمالِ احمد

اربعہ اصحاب جلیل و زوج رسول الثقلین — و علی آلہ الاخیار بتخیر الدارین
جنکی تمثیل مین ہے ماتی ہیں بجاہ کونین — کشتی نوح ہین گویا یہ مرے قرۃ عین

١٠٠ ہو مرکوب اونکی اطاعت کی سفینے مین نصیب
قربت اونکی مجھی یارب ہو مدینے مین نصیب

اور اصحاب پہ نازل ہو تحیات و سلام — ناموَر صاحب ہین جنسی ہوا نام انام
اونکی توصیف مین وارد ہی نجوم الاسلام — اقتدا اونکی ہدایت ہی پی خاص و عوام

١٠١ گو مجھی آج ہی گرداب جہان اپنے لیے
یہ نجوم اور وہ کشتے ہے امان اپنے لیے

یا خدا شہر نبی کا شرف اور افزون ہو — جو محب اوسکا ہی فردوس وہ مقرون ہو
اور جو دشمن ہی مدینے کا تو وہ ملعون ہو — حجن ہین کا عشق ہین وہی مسجون ہو

١٠٢ بعضے کہدیتے ہین ایسا بھی تو بے عقل و شعور
کہ مدینے کی زیارت نہین کچھ ایسی ضرور

لا تشدوا کی حدیث آئی ہی بیشک مرفوع — مگر اوس سے نہین یہ قصد زیارت ممنوع
جنس مذکور سی محذوف یہان ہی شروع — تو ہوا وسوسۂ کل میو نسوس مدفوع

نہی شارع مین مقرر جو یہ استثنا ہے
فارغ اس وہم سی مقصود مین دل میرا ہے

مورد وحی ہی اور منزل تنزیل ہی وہ — راحت روح ہی اور مہبط جبریل ہی وہ
جای تسبیح ہی اور موقع تہلیل ہی وہ — مصدر تعظیم ہی اور محل تبجیل ہی وہ

مصطفے کا جسد پاک ہے اوس تربت مین

١٠٤ وہ حبیبِ صمدِ پاک ہی اوس تربت مین

ہی خسِ راہ وہان قفلِ تمنا کی کلید
عود اوسکا ہو جو ہر روز تو ہر روز ہی عید

خشتِ بام اوسکی ہی خورشیدِ سمائے [آسمان ۱۲] تمجید
کیون نہ اوسکی لیی ہو دلکو یہان شوقِ فرید

١٠٥ موقفِ سرورِ عالم سے ہے مدینہ واللہ
قدر مین مکّہ سے کیا کم ہی مدینہ واللہ

ہی وہ آباد تو ہر جسم مین ہی جان آباد
کعبۂ [مدینہ ۱۲] دل مین ہی اوسکی سبب ایمان آباد

اوسکی تعمیر سی ہی ہر دلِ ویران آباد
یا الٰہی رہے وہ خانۂ احسان آباد

١٠٦ اور وہ معمورہ ہو معمور تری رحمت سے
دُورِ طیبہ [خانہا ۱۲] نہ ہین دور تری رحمت سے

کیونکے ہو مدح نبی سرزد دلو نسی مرقوم
کیا ہو آب مین آیا بھی اگر عکسِ نجوم

وہ تو ممدوح ہین اور اپنا بیان ہی مذموم
عالیہ سافلہ [شے ۱۲] ہو جائی نہین یہ مفہوم

١٠٧ یہان محیط اسکا کوئی بار خدایا کب ہو
فکرِ ادنے مین محاط آج وہ اعلی کب ہو

جو بیان مجھسی سراپا مین ہوئی شبہ و نظیر
کیونکہ اون سبکی مشبّہ ہی یہان ذاتِ بشیر

تو کہلا یہ کہ مشبّہ بہ ہین ذرے تو فقیر
مدح مین مجھسی سراپا رہی تقصیرِ فقیر

١٠٨ خالقِ حسنِ محمد سی یہ مستغفر ہون
عفوِ تقصیر ہو یارب مری مین قاصر ہون

ربّنا صلِّ علی مخزنِ سِرّ الاسرار
ربّنا صلِّ علی روحِ حبیبِ الغفار

ربّنا صلِّ علی مطلعِ نورِ الانوار
ربّنا صلِّ علی مرقدِ خیر الاخیار

[illegible]

۱۰۹
لا تناہی ہے جو یارب تیری نعمت کا عدد
ہو نبی پر وہی تنزیل میں رحمت کا عدد

دم بدم ذاتِ نبی پر صلوات و تسلیم
ہاشمی مطلبی پر صلوات و تسلیم
اوس رسولِ عربی پر صلوات و تسلیم
شانِ عالی نسبی پر صلوات و تسلیم

۱۱۰
جیسی اوس سرورِ عالم کی ہے مقدار عظیم
ویسی اوس روح پہ ہو رحمتِ غفار عظیم

وہ نبی جو کہ ہیں نورِ یدِ ربانیہ
وہ نبی اشرفِ ہر صورتِ جسمانیہ
وہ نبی اکرمِ نوعیتِ انسانیہ
وہ نبی موردِ ہر رحمتِ رحمانیہ

۱۱۱
کیوں نہ خود ظلِ جلالِ احدیت میں ہیں
انبیا تحتِ لوا جنکی قیامت میں ہیں

ہو فقیر اور تحیات کشیدہ یارب
عفو ہو جائیں جو ہیں میری صغیرہ یارب
عرض تسلیم رہے میرا ذخیرہ یارب
اور جو ہیں میری معاصی کبیرہ یارب

دو جہان میں مجھے کافی ہو تحیاتِ رسول
میری ہر درد کو شافی ہو تحیاتِ رسول

تمام شد سراپای رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مع ردِ مزخرفات محسن کاکوروی

## قطعہ تاریخ ختمِ تالیف سفینۂ عشقِ مدینہ یعنی دیوانِ مدیحہ فقیر

ہے محض فضلِ ربِ قدیر و کبیر کا
قیدِ جدید سے حرز دو بر نہ وہ تھی
مداح میں بھی ہوں جو بشیر و نذیر کا
ہوا اذنِ سیر وسعتِ نعتِ بشیر کا

یہ محض لطفِ حق ہی جو تحریرِ مدح مین / مین ہون محرّرِ آج رقابِ اسیر کا
مافی الضمیرِ مدحِ نبی ہے الٰہی شکر / حاضر ہے خود ضمیر مین مرجع ضمیر کا
مقبولِ بارگاہِ سلیمان مرا سخن / ہو اور یہ اقتدار ہو مورِ حقیر کا
سلطانِ دوسرا کا ثنا خوان ہو فقیر / ذرّہ غزل سرا ہوا مہرِ منیر کا
شبنم کو وصفِ چشمۂ خورشید کی مجال / وصاف قطرہ ہو سکے بحرِ کبیر کا
ہان رحمتِ خدا سے یہ امید ہے مجھے / رتبہ ہو آبِ شور کو بھی جوئے شیر کا
اپنے رسول تک وہی پہنچا دے اسکو بس / عالم مین ملتجی رہون مین کس سفیر کا
جو یہ تحیہ حضرتِ احمد مین ہو قبول / ہو باعثِ قبول جنابِ قدیر کا
دیوان مدح ختم ہوا آج اے فقیر / اب کہیئے کیا ارادہ ہے قولِ اخیر کا

یہ ہے کہ تجکو تیرے نبی کو جہان کو
یا رب قبول ہو یہی تحفہ فقیر کا
۱۲ ۹۱

## مثنوی نالۂ فقیر در تشویق ضمیر الی حضرت رب قدیر جلّ جلالہ و عمّ نوالہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نطقِ باز از عہدۂ حمد و ستایش چہ بر آید قلزم در نفسِ قطرہ چگونہ در آید و شمس بازنہ جوہرِ عالیہ خود در احسانِ ذرّہ جلوہ گر نماید لہذا رباعی عشقیہ می سراید و لطیِ لسان می گراید ۔ رباعی

اے آنکہ ستایشِ تو قوتِ دلِ ماست / بل کوثرِ زندگی جو تبِ دلِ ماست
در زمرۂ عشاق کسی محشورم / در حضرتِ عالیت قنوتِ دلِ ماست

ونعت رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم چطور منظوم و منثور گردد آن ازان مبرہست کہ بنظم
و نثر کسی محصور گردد **رباعی** + نعتِ نبوی چو قولِ ذاتِ باریست + بیحرف ازان عجزِ صدقِ تو باریست
شد تنگ درو قافیۂ نظمِ ہمہ + نثرِ ہمہ از بیانِ وصفش عاریست + امّا بعد فقیر
حقیر کثیر التقصیری گوید کہ بعد ترتیب دیوان شوق این کلمات شکستۂ در سہ چید بحولہ و قوتہ
از قوہ بفعل رسید و موسوم **نالۂ فقیر** گردید اینہمہ از نتائج برکات زلہ ربانی حضراتِ
اساتذہ و مرشدین کاملین ارباب نفسِ مطمئنہ و اصحاب مقامات عالیہ ہست و تصدق
علیہم الکلمات الاتیہ* اولیاءہ مغرقون فی بحور تفکرہ و تمناہ* و احباءہ محرقون فی نار ہواہ*
لوکانت الجنۃ نصیب العاشقین بدونِ جمالہ فوا ویلاہ* ولوکانت السقر نصیب المشتاقین مع وصالہ
فوا شوقاہ* ورنہ من آنم کہ من دانم ستر اللہ الستار عیوبی* و غفر اللہ الغفار ذنوبی +
از حضرات ناظرین دعاے مغفرت آرزو دارم وصلی اللہ تعالیٰ علی محمد و آلہ و اصحابہ و ذریتہ وسلّم +

حمدِ حق سے کیا ہی پر لذت ہی ذکر — گو بشر سے خارجِ طاقت ہی ذکر
سب ہین گو لبریزِ حمدِ کبریا — بحر و بر و جوف و ہر ارض و سما
پر یہ اوس قلزم سے اک قطرہ نہین — قلبِ کل بیان قابلِ خطرہ نہین
بالیقین ہی حمدِ رب العالمین — رنج و راحت مین کمالِ ناقصین
حمدِ مولیٰ فرض ہی مقرونِ شکر — ہین زیاداتِ نعم مخزونِ شکر
حمدِ قولی حمدِ فعلی فرض ہے — حمدِ سری حمدِ جہری فرض ہے
حمدِ باطن حمدِ ظاہر ہے ضرور — حمدِ اوّل حمدِ آخر ہے ضرور
دمبدم وہ حمد نذرِ کبریا — جو کہ ہے دارین مین بے انتہا
فرض ہے وہ حمدِ طیب دمبدم — شانِ حق جس کی ادا حق ہی ابی قلم

پر قلم سے اسے قلم تیری زبان — بلکہ ہر ہر جن و انسان کی زبان
پھر بھی مقطوع اللسان جو کر سکے — حمد کر تجکو سکے جب تک رہے
حمدِ حق ہین جو کہ ہی جانبازِ شکر — گویا اوس نے کر لیا احرازِ شکر
سنگریزی ریگِ صحرا و نبات — ہین یہ گویا کمترینِ کائنات
حصر انکا طاقتِ انسان نہین — پھر کہان تحمیدِ رب العالمین
اور کہان یہ آدمی اک مشتِ خاک — جو زمینِ عجز سے انگشتِ خاک
جو تواتر نعمتون کا ہے یہان — وہ تواتر شکر کا ہم سے کہان
حمدِ مولے احمد کی توفیق پر — فرض ہی اس ارذلِ تخلیق پر
کیون نہو تقدیمِ نظم و نثرِ حمد — سکے ہمین تعلیمِ نظم و نثرِ حمد
حمد ہمکو ہے وسیلہ لطف کا — قربِ حالاتِ جمیلہ لطف کا
حمدِ حق ہر لحظہ بشری ہمکو ہے — خیر اولے خیر اخری ہمکو ہے
یا الٰہی حمد مین رکھ مشتغل — قالب و قلب و لسان و سرِّ دل
کسقدر انعام و احسان ہین تری — مبدلِ ہر عمر ہین جو ہر سی
ہم پر آسان ہوئی استغراقِ حمد — خالق حماد و یا خلاق حمد (یا ۱۲)
حمدِ ذاتِ کبریا ہے وہ عمل — جس سے حامد کا ہے ہر ذرہ جبل
حمدِ ذاتِ کبریا ہے یہ وہ شے — قطرہ حماد رشکِ بحر ہے
حمدِ ذاتِ کبریا کا ہے اثر — جس سے حامد کا ہے ہر کوکب قمر
اور قمر حماد کا ہے رشکِ شمس — اوسکا نورانی ہی یہان الیوم دراس
حمد کا ہر حرف ہے صد ظرفِ خیر — جالب ہر خیر و دفعِ کل ضرر

سلیم نقصان ۱۲

بالیقین ہے ہر قلیل اوسکا کثیر — محو اوسکا ہے وجودِ بے نظیر
اور فنا اوسکے لیئے ہے وہ بقا — جس بقا سے پھر مبائن ہے فنا
شانِ حامد کا تحرک ہے ثبات — مرضیِ حق کا تمسک ہے ثبات
حمد تیری یا الٰہ العالمین — ہر بلا سے مجکو ہے حصنِ حصین
کیون نہ محو اسمین رہون یا کردگار — تونے میرے عیب ڈہانکے بے شمار
حمد تیری کیون نہو طاعت مجہے — تونے دی اقران پر رفعت مجہے
مصطفےٰ کا مدح خوان مجکو کیا — رشکِ ابنائے زمان مجکو کیا
مدح شرکیہ مین وہ ہین مبتلا — مدح خالص ہوگئی مجکو عطا
کردیا ہے خاص مجکو عام سے — محض اپنی لطف سے اکرام سے
نعمتِ مولی کا بس اظہار ہے — خودستائی سے یہ دل بیزار ہے
یا الٰہی ڈہانک رحمت سے مجہے — دی تنعم خاص نعمت سے مجہے
کر قوی ہمت کو میری یا قوی — دمبدم ہو ضعفِ دل میرا قوی
عمر میری ہو محبت مین دراز — عشق کامل ہو عطا ای بے نیاز
مجکو اپنا عاشق اے احد رکہہ — ہر دم اپنے عشق مین اوّاہ رکہہ
نالہائے دل رہین میرے رفیق — رہزنِ غفلت سے ہو امنِ طریق
عشق سے ہون باعشا بہرِ فقیر — جسم وجان روح ودل بہرِ فقیر

## ذکر لذاتِ آہ وزاری در عشقِ حضرت باری عز اسمہ و کلماتِ عشقیہ

نالۂ دل ہے علاجِ دردِ دل — کیونکہ ہے عشق امتزاجِ دردِ دل

نالۂ دل ہے عجب تسکینِ جان — چاہیے یون روز و شب تسکینِ جان
نالۂ دل ہے سرورِ ہر حزن — نالۂ دل دافعِ رنج و محن
نالۂ دل ہے ذہابِ ہر الم — نالۂ دل ہے دوائے درد و غم
نالۂ دل مخبرِ اسرار ہے — نالۂ دل کاشفِ استار ہے
آہ و زاری راحتِ جان کیون نہو — عشقِ باری راحتِ جان کیون نہو
آہ و زاری ہے رفیقِ کاروان — جو یہ ہو تو رہزنِ غفلت کہان
عاشقون کو یہ تپِ دل کا نبیذ — ہے شرابِ خلد سے افزون لذیذ
آہ و زاری فرحتِ کامل ہے یہ — بیقراری کیا قرارِ دل ہے یہ
بیقرار اوسکا نہین جو دل یہان — مستقر دیدہ پہر منزل کہان
اشکبارِ عشق ہے جو آدمی — سب جہان مین اوسکو سمجھو آدمی
جو کہ ہے بے عشق کالانعام ہے — آدمی گو آدمی کا نام ہے
اشکباری ہے تپِ دل کا علاج — خاص رحمت کا یہان ہی امتزاج
ہے جبلت مین جو حرص و اضطراب — کیون ہے حرص و بیقراری پر عتاب
حرص پر ماخوذ انسان یون ہوا — تہی یہ نعمت محض بہرِ کبریا
اسنے رکہا اسکو صرفِ حظِّ نفس — منتہا سمجھے دو حرفِ حظِّ نفس
اسکو عشقِ ذاتِ باری چاہیے — اوسکی حرص و بیقراری چاہیے
کیون رہی ہر لذتِ دنیا کی حرص — چاہیئے تہی خالص اک مولیٰ کی حرص
ہے رو ادنیا و ما فیہا سے صبر — پر حرام اسکو ہے اوس معلیٰ سی صبر
آہ و زاری بیقراری جو کہ ہو — ناصبوری اشکباری جو کہ ہو

نبیذ ... پینا ... سنت ہے ۱۲

خاص ہو اوس ذات بیچون کے لیے — اور نہو اس فانی و دولت کے لیے
جو نہین اوس کا حریص و بیقرار — غیر پر ہے کیا حریص و بیقرار
زندہ ہے جو عاشق معبود ہے — مردہ ہے بے عشق جو مطرود ہے
ہنس کر جو ہو گیا کامل ہوا — کشتہ ان سے فتح باب دل ہوا
ہو کے تیغ عشق سی مذبوح دل — کوچۂ جانان نہین ہے مطروح دل
خاک کوی یار مین غلطان ہی جان — مائل خاک در جانان ہے جان
اس لیی محبوب ہے انسان کو جان — اس مین جانان کی محبت ہی نہان

## بیزاری از عشق حاجات لاعشقیہ بحضرت ربّیہ جل جلالہ و عم نوالہ

کیا ہی نعمت ہے الٰہی تیرا عشق — فقر مین ہی بادشاہی تیرا عشق
قوت دل تسبیح تیری اسم کے — عشق تیرا جان ہی ہر جسم کی
عشق مین تیری ہی ہر دریا کو جوش — ساری گو ہر مین تیری حلقہ بگوش
ذرہ ذرہ عشق سے ہے رشک مہر — کیون نہو روی زمین رشک سپہر
تجھسے ہے لعل بدخشان سرخرو — اور یہ تجھسے ہے چمن کو رنگ و بو
رنگ تیری عشق کا ہر گل مین ہے — ذکر تیرا لحن ہر بلبل مین ہے
تیری ہی غم مین سیہ ہے رنگ شام — چاک جیب صبح تجھپر ہے مدام
شب تری سودای غم اندوز مین — روز ہے ہر روز تیری سوز مین
دل مین رکھتا ہی ہمیشہ آفتاب — آتش غم سی ترے یہ التہاب
ماہ کی صورت مین روشن ہے جو نور — یہ بھی ہے داغ غلامی کا ظہور

صید تیرے عشق کا ہر دل ہوا
کشتۂ دل ہر ملک تیرا بسمل ہوا

عشق کا دم مارتے ہیں بحر و بر
اور سبھی حور و ملک جن و بشر

ماہ سے ماہی تلک ہی تیرا عشق
شورشِ ارض و فلک ہی تیرا عشق

غیر پر بھی ہے یہاں جو دل فدا
وہ بھی ہی اک ظلِ عشقِ کبریا

جو ترے عشاق کا مشتاق ہے
وہ بھی ہاں یارب ترا مشتاق ہے

حبِ احمد ہی محبت ہے تری
اونکی طاعت جیسے طاعت ہے تری

ذاتِ احمد پر تحیات و ثنا
دمبدم یا ربنا یا ربنا

## مناجات ببارگاہ حضرت قدس با حمد و ثنا ملبوس

حمدِ فانی ذاتِ باقی کے لیے
ہی بقا انسانِ فانی کے لیے

جنکا ہے سبحانک اللہم وِرد
آئی پھر کیون نوشِ دنیا اونکی گرد
(آلودگی ۱۲)

شکر نعمت کا تری ممکن نہین
کر سکے کامل کوئی ممکن نہین

نطق ذاکر ہے تری رحمت سی بس
قلب حاضر ہی تری رحمت سی بس

دل سی اب یارب نہ دوری ہو نصیب
قلبِ حاضر سے حضوری ہو نصیب

تری ستاری خطا کا ردنہ ہے
شانِ رحمت ہم جفا کار و نہ ہے

لطفِ رحمانی سے جو ہے حظِ عام
کہ ہماری دل سے کشفِ ہر غمام

تیرا در وا رزہ ہے پئے امید وار
کھل رہا ہے ہر دم اِی آمرزگار
(درگزر کرنے والا ۱۲)

کب ہے احسان محض ہر مانوس پر
بلکہ ہے ہر تا لظ و مایوس پر
(نا امید ۱۲)

ربنا یا فاتِ سیم رزقِ وریٰ
(مخلوق ۱۲)
ربنا یا فالقِ حب و نوی

فالقِ اصباح و خلاقِ نجوم | رہبرِ ہر مفرد و اہلِ ہجوم
ربنا ذی وصفِ حیِ لایموت | زیبِ تسبیحِ بحر یا رزاقِ حوت
مونسِ ایحاشِ دائم یا خدا | مونسِ وحشِ البہائم یا خدا
حاصرِ اعدادِ اوراقِ شجر | عالمِ امواج و قطراتِ مطر
محصئے ذراتِ ریگِ ہر نبات | حاصرِ ہر پارۂ سنگ
مانگتے ہین تجھسے ہم تیری پناہ | ہر بلاسے دمبدم تیری پناہ
تجھسے ہم تیرا توسل کرتے ہین | تیری رحمت پر توکل کرتے ہین
یا غفور یا غفور یا غفور | بارِ عصیان ہو خطاکارون سے دور
عفو ہو جائین ہمارے سب گناہ | پھر نہو بھولے سے بھی یارب گناہ
امن ہو دل کو بلائے نفس سے | قسوۃ و زیغ و ہوائے نفس سے
اور ہمارے دل کو حق محبوب رکھ | باطلِ ہر شئے کو نامطلوب رکھ
اور ہمارے دشمنون کو کر ہلاک | لا تذرنی ہمنا مما سواک
جبکہ ہو ہنگامۂ کشف الغطا | ہو وہان سترِ خطا ہمکو عطا

## مدح شانِ حضرت مہداۃ خیر کائنات علیہ الصلوات والتسلیمات

جب سے آئے رحمۃ للعالمین | ہو گئی رشکِ فلک روئے زمین
رحمتِ مہداۃِ حق مقبولِ حق | خفتن و بیداریش مشغولِ حق
جنکے باعث گلستانِ روزگار | مہرِ تابان سے کھلانے گل ہزار
جب سے گلزارِ جہان مین ہو وہ گل | عطر بیان ہو رہا ہے جزوِ کل

جنتِ ہر وعدو نارِ ہر وعید | امر و نہی مصطفےٰ سے ہے پدید
امر اونکا ہے یہان جنت نما | نہی دروازہ کہلا ہے نار کا
سبزۂ زار اونکا طوبیٰ سے بلند | نخل اونکا ملک بالا سے بلند
پیکرِ پاک اونکا ہے ملبوسِ نور | کیا عجب سایہ ہو اوس قامت سے دور
کاشفِ اسرارِ روحانی ہین وہ | موردِ اخبارِ رحمانی ہین وہ
گر نہوتا اونکے باعث کشفِ غیب | عقل کل مین رہتا نافہمی کا عیب
ذاتِ احمد پر تحیات و ثنا | استجب منی الدعا یا ربنا

## شگفتن گلِ نعت بشیر و نذیر در زمین شعر فقیر بعون ربِ قدیر

بہ رنگ دیگر

مشرقِ طیبہ مین ہے وہ آفتاب | شمس کو ہر ذرہ جسکا صد حجاب
یعنے انوارِ ضریحِ مصطفےٰ | شانِ اسفارِ ضریحِ مصطفےٰ
عرش سے تا فرش روشنگر ہی وہ | ایسے عالی ایسے روشن تر ہے وہ
رحمتِ مہداۃ ہین خیر البشر | جامعِ خیرات ہین خیر البشر
حبذا اخلاق اونکے وہ کریم | جو کہ ہین ممدوحِ خلاق عظیم
خیرِ کلی باطن و ظاہر ہین وہ | خیر بادی خیرِ ہر حاضر ہین وہ
انشقاقِ بدر اونکا معجزہ | ہے وہ عالی قدر اونکا معجزہ
معجزہ ہے آپکا ظلِ سحاب | تا کہ ہو محجوب تابِ آفتاب
معجزہ ہے سجدۂ ظبی[۱] و جبال | آپکا اعجاز ہے وہ باکمال
معجزہ ہے ذی شمیمِ مشک کا | چیخنا فرقت مین چوبِ خشک کا

ستون حنانہ ۱۲

ایسے روتا تھا ستونِ چوبِ خشک — غمزدہ ہو کر درونِ چوبِ خشک
سنگریزون کی جو وہ تسبیح تھی — شانِ اعجاز اونکی بالتصریح تھی
جب عنا کرتے تشنہ لب تھی خستہ حال — تھا انامل سی روان آبِ زلال
جب دیا اونکو یہودیہ نے سم — اونسے بولا سم بریانِ غنم
سم بیجان اسے ہو دے جاندار — تم سے جاندارون سی بہتر لاکھ بار
مصطفےٰ سی آئی اوس بیجان مین جان — پر نآئی جانِ بی ایمان مین جان
آپ جن اشجار کی طالب ہوئے — پہر وہ یون رفتار مین غالب ہوئے
گویا فوقِ ہر مبادر ہو گئے — ایسے جلدی چل کی حاضر ہو گئے
یومِ خندق آپ کا اعجاز تھا — جب وہان سیر ایک لشکر کو کیا
ہو گیا اشباعِ لشکر کو کثیر — بیت جابر مین وہ یک صاعِ شعیر
چلکے مکے سے نگذرا آپ پر — مسجدِ اقصےٰ تلک بس لمح بصر
ہو گئی اوس مسجد مین جب خیر الانام — انبیا کی اور فرشتون کے امام
پہنچے پہر جس موقفِ بالا تلک — کون جا سکتا ہی اوس والا تلک
قدرتِ قادر سے وہ رفعت ملے — کسکو اس رفعت کی وہان قدرت ملی
آپکی ہمراہ گو جبریل تھے — پر وہ اوس موقف تلک کب جا سکے
تاجِ فخرِ دو جہان اون کو ملا — قربِ رحمانی وہان اونکو ملا
خاص وہان جو شہدِ احمد ہوا — کب نصیبِ غیر وہ مشہد ہوا
قاب قوسین اونکو جو قربت ملی — غیر کو ایسے کہان قربت ملی
غوطہ زن جس نور مین تھی مصطفےٰ — غیر کو ممکن نہین وہ منتہیٰ

آپکو وہ داد احسان نے دیا — جام حب خاص رحمانی دیا
خاص کا ہی پرظہور قرب رب — ہے وہ ملحد جو کہے عصر عنب
اس عطا مین اونکو فوق عرش سی — کب ہے ہمسر کوئی عرش و فرش سے
رتبہ فوق الانبیا ہے آپ کا — کون ہمتا ہو سکا ہے آپ کا
خاص حق وہ سید الکونین ہین — ذی خصوصیات فی الدارین ہین
ہر شہادت آپ کی مقبول حق — ہر شفاعت آپکی مقبول حق
ذی لوا الحمد و کوثر ہین رسول — ساقی ظمآن (تشنگان) محشر ہین رسول
یا سمیع یا سمیع یا سمیع — حشر مین احمد کو کر میرا شفیع
عفو کر مداح سے یا کبریا — فعل نہی و ترک امر اس سی ہوا
مین ہی یا رب عامل حسنی رہون — تارک دنیا و ما فیہا رہون
مجھپر اپنے خاص نعمت کر تمام — اور جو میری نوی رحم ہین خاص و عام
اور مری اشیاخ پر احباب پر — اور مری جیران دار و باب پر
ربنا صل علی خیر البشر — جب تلک ہین رعد و ابر ذی مطر
ربنا صل علی خیر الورا — جب تلک عالم مین ہی ریح الصبا
ہر صلوۃ خاص مین ہو فیض عام — بہر آل و بہر اصحاب کرام

## ترشح ابر قلم بر کشت دلہای عالم بتوصیف ختم رسل ہادی سبل صلعم

جو کمالات انبیا مین تھی وہ کل — ہین نصیب حضرت ختم الرسل
جبکہ آئی وہ رسول انس و جان — غرق بحر شرک تھا سارا جہان

کفر کی ظلمت مین تھے سب کور دل — اور کنارہ نار سے تھے متصل

اونکا یہی طوع ہوا مسعود بقا — مسلک رشد و ہدی نابود تھا

خلق ارشاد اونپہ وہ ڈالا دھناز — ہوگئی وہ سب عبید بے نیاز

اور کیا محکم وہ اسباب نجات — ہوگئی مشغول اہل سئیات

کسقدر جبریل لائے معجزات — وحی حق بے قیل لائے معجزات

لائے وہ اور انبیا پر چند بار — آپ پر چوبیس کی کا ال ہزار

وحی قول شاعر و کاہن نہین — وحی قول ساحران و جن نہین

تھی جو اہل کفر اونپر مفتری — سب سے رکھا حق تعالی نے بری

پاک حمر و میسر و ازلام سے — محترز انصاب سے اصنام سی

خیر ملت اونکو ملت مل گئی — ساری اہل شرکو ذلت مل گئی

ہوگئے بینا جو ہر چشم سقیم — خوب دکھلایا صراط مستقیم

نور حق نور بصر مین مل گیا — پھر نظر آئے نکیون راہ ہدی

وہ دکھائی راہ رشد و ہر صواب — یوم راحت ہوگیا یوم احتساب

دار ہجرت جب مدینہ ہوگیا — اور مہجور اونسے مکہ ہوگیا

ارض طیبہ پھر تو مشہد ہوگئی — کیونکہ وہ فرش محمد ہوگئی

خاک طیبہ کیون نہو عالی جناب — بے رضائے حق جہان مس تراب

خاک طیبہ ہوگئی خاک شفا — ہوگئی ہر درد عصیان کی دوا

زیر پائے مصطفی جو آگئے — کیون نہوئی اوسکو ایسی برتری

جب ہوا مسکن رسول اللہ کا — افضل مکہ مدینہ ہوگیا

تربتِ محبوب ہے جس خاک مین | اوس سے ہے کیا برتری افلاک مین
ارضِ آثارِ نبیِّ ہاشمی | کیون نہو لی مہدِ خیرِ دائمی
یَدا ای ریح الصبا وقتِ سحر | ہو اگر تیرا مدینے مین گذر
اَلْمِغَن لِرَسُوْلِنَا اَسْنَی السَّلام | مِن فقیرٍ ذی غرامٍ مستہام
ہو سلام اعدادِ قطرات المطر | اور شمارِ گلِ اوراق الشجر
اور اعدادِ نباتِ ارض کل | اور شمارِ ریگ بر ختم الرسل
کر زیادہ اوسکی عشرات ومئات | الف سبعین یا آلہِ کائنات
الف تسلیم وتحیات آپ پر | الف سے صد الف ونرات آپ پر

## عرضِ حاجات بحضرت واہب العطیات عزّ اسمہٗ

یا خدا ایسے محبت دے مجھے | جو بنادے بے خبر مجھسے مجھے
مجکو اپنا عاشقِ بیتاب رکھہ | اپنے غم مین بے خور وبیخواب رکھہ
ہر دم اپنی بیقراری دے مجھے | اپنے غم سے اشکباری دے مجھے
ہو خدایا تیری رحمت سے شتاب | عشق کی آتش سے میرا دل کباب
بھول اس دنیا کی سب دہن جاوے دل | تیری سوزِ عشق سے بہہن جائے دل
میرے دل مین محض اپنا درد رکھہ | اپنے ڈر سے رنگ میرا زرد رکھہ
یا الٰہی مجکو دے میری خبر | کچھہ نہو یہان کا غمِ نفع وضرر
مجھسے ہو میری خودی کارہ سیاہ | ہو ہرا ہر موئے تن تارِ نگاہ
اپنی برقِ عشق سے یا کبریا | خرمنِ طولِ اَمَل میرا جلا

مجھکو کھینچ اپنی طرف کو یا غفور — اپنی رحمت سے نہ رکھ یک لحظہ دور

ایسی نار عشق رکھ یہان مشتعل — شمع سان جل جائی دل جل جائی دل

شمع کی صورت منور دل رہے — صورت فانوس آب و گل رہے

گنج غم کے بادشاہی پر رہون — داغ ہای دل سی نیک اختر رہون

قوت جان پر دی قناعت نفس کو — دی خدایا شوق طاعت نفس کو

اسکو یارب بانٹ نان کی حضور — ہو ہلال عید سے افزون سرور

غم مین تیری یا خدای ذوالمنن — خانۂ دل ہو مرا بیت الحزن

رکھ گلیم فقر مین مجکو شکور — کسوت فخر و غنا سے رکھ نفور

مجسے رکھ مہجور سنجاب و سمور — ہو مرا مرغوب دل خواب تنور

تیرا سودا ہووے میرا تاج سر — آنسوؤن کا دی مجہی گنج گہر

بزم اہل شرک سے رکھ مجکو دور — مین تہون پروانۂ شمع قبور

حب دنیا ہو نہ میری سد راہ — دور رکھ مجسے الٰہی حب جاہ

مین تو محو عشق تیرا ہو رہون — تجسے غافل ستر دل کا ہو رہون

ای خدای خالق دید و شنا — درد دیگر تو ہی ہو اوس کی دوا

طوطی جان ذکر کا گنجینہ رکھ — داغ دل اوسکے لیئے آئینہ رکھ

غیر کے دل مین نہ رکھ کچھ آرزو — ہو مرا مقصود دل بس تو ہی تو

اپنی لطف و مرحمت سے یا ودود — جیسے بن مانگے دیا ہمکو وجود

یون ہی دی یارب کمال معرفت — کر دی عارف بے سوال معرفت

تو ہماری کام بس ہمپر نہ رکھ — بار ای فریاد رس ہمپر نہ رکھ

مجھکو حیرت ہے کہ ہو مغفور رجان ۔۔۔ اور مجھسا ہو خطا کارِ جہان

پہر یہ حیرت ہے زیادہ یا غفور ۔۔۔ تجھسا غافر ہو رہون رحمت سے دور

ہو سکے مجھسے نہ کچھ بھی بندگی ۔۔۔ بندگی دی جس سی ہو خرسندگی

ورنہ جب عصیان مین گذری زندگی ۔۔۔ بہی بڑی شرمندگی شرمندگی

آخرت کا مینے کیا توشہ لیا ۔۔۔ نقدِ عمر اپنا گنا ہون مین دیا

یا الٰہی اب تو مستغفر رہون ۔۔۔ اور پشیمان باطن وظاہر رہون

آنکھین اب فرصت نہ پائین اشک سے ۔۔۔ داغِ عصیان دہوئی جائین اشک سے

میری اس قالب کو یارب غفور ۔۔۔ سب سے خالی کرکی بہردی اپنا نور

سُنّتِ احمد کا عامل رکھہ مجھے ۔۔۔ عمر بھر سُنّت سے خوشدل رکھہ مجھے

کعبے کی جانب مجھے ہجرت نصیب ۔۔۔ اِس دیارِ ہند سے فرقت نصیب

رات دن کرتا رہون اوسکا طواف ۔۔۔ تاکہ ہوئین میری تقصیرین معاف

بوسہ اسود میسّر ہو مجھے ۔۔۔ داخلی کعبے کے اندر ہو مجھے

اور مقامِ پاک ابراہیم مین ۔۔۔ سر ہو تیرے سجدۂ تعظیم مین

دامنِ کعبہ مری ہاتھون مین ہو ۔۔۔ توبہ توبہ میری سب باتون مین ہو

آنکھین دریا دل مری ہوئین وہان ۔۔۔ خوب میری حال پر روئین وہان

سجدۂ بیت الحرم مین روز و شب ۔۔۔ تیری آگے گھسکے مٹ جائین سب

دمبدم ہون زمزمِ اطہر کی پاس ۔۔۔ اور بجھاؤن اس دلِ سوزان کی پیاس

رات دن حاضر ہون عمری کی لیے ۔۔۔ حلقِ راس اپنا کرون تیرے لیے

ہو مرا عرفات مین یارب وقوف ۔۔۔ خاک وہان کی ہو تپِ دل کا سفوف

میری صورت عاشق شیدا کے ہو — اور صدا لبیک یا مولی کے ہو
اوس ثنای قرب مین یا کردگار — جان و دل میری ہون قربان و نثار
پہر نکلے جسے وطن کو ہو سفر — ہو تو نکلے جسے مدینے کو سفر
جب نظر آئین مدینے کے درخت — دل مرا بیتاب ہوئے لخت لخت
ورد میرا ہو وہان وقت نزول — ربنا صل علی روح الرسول
ہو تحیات اوس شہ مخلوق پر — بعدہ صدیق پر فاروق پر
ہو نصیب اپنی خدایا صبح و شام — درمیان روضہ و منبر قیام
اور دکہانا مجکو رب العالمین — روضہائے امہات المومنین
مجکو دکہلانا صحابہ کے مزار — جس جگہہ وہ ہوئین یا آمرزگار
وہان بقیع طیبہ مدفن ہو مرا — خاک اوسکی خاک مین تن ہو مرا
جب جدا ہو جسم سے یہ میری جان — روح و رضوان مین رہی یا مستعان
جب نکیرین آئین یارب قدیر — قول ثابت پر رہے ثابت فقیر
فتح ابواب جنان ہو قبر مین — ریح شاداب جنان ہو قبر مین
یا خدا ہول قیامت سے امان — شدت محشر کی ہیبت سے امان
عاصی اوس میدان مین رسوا نہو — عیب ظاہر کچہہ وہان میرا نہو
رحم یا ستار یا دانائے غیب — حشر مین مخفی رہین سب میرے عیب
پردہ پوشی جیسی اس دنیا مین کی — آبرو رکہیو قیامت مین مری
جنت فردوس اعلی ہو نصیب — اور ہمین دیدار تیرا ہو نصیب
توہی غفار و غفور اے کبریا — ہم نہین رحمت سے دور اے کبریا

تیری رحمت سے آلِ العالمین | مصطفیٰ ہین رحمۃ للعالمین
جسقدر ہین وہ رحیمِ انس و جان | مر رحمت قلبِ اب و اُم مین کہان
جسقدر ہین وہ حریصِ مغفرت | کس مین ہے ایسی شفاعت کی صفت
مہربان امت پر اپنی ایسے ہین | ہے یہ شہرت دو جہان مین جیسی ہین
عمر بہر کیا کچہہ غمِ امت رہا | نفس اقدس طالبِ رحمت رہا
عالمِ برزخ مین ہین ہمبر رحیم | خاص روزِ مظہرِ امید و بیم
دیکہنا رحمت پہ رحمت آپکی | اور شفاعت پر شفاعت آپکی
اب حکایت مین جو لکہتا ہون یہان | خاص ہے اک اہلِ طیبہ کا بیان

## حکایت حجاج مساکین و زوار رحمۃ للعالمین و ظہور رحمت ختم المرسلین

زائر آئی تہی مدینے مین کثیر | جنمین اکثر تہے مساکین و فقیر
پر نتہی دریوزہ گر وہ بینوا | تہی فقط مشتاقِ شانِ مصطفیٰ
اک تو اہلِ مسکنت تہی وہ سبہی | اور وہ آئے تہے سفر سے بہی ابہی
جسم و جامہ پر لگی خاکِ سفر | موی سر مین خاک و خاشاکِ سفر
مسجدِ احمد مین جب حاضر ہوئے | مرقدِ محبوب کے زائر ہوئے
وہان حضورِ افتخارِ کائنات | جب ہوئی مصروفِ تسلیم و صلات
یک بیک وہان مل گیا قربِ حضور | کیونکے ہو بیتاب کو تابِ سرور
اسقدر دوری مین وہ روئی نہتی | جو حضوری مین وہان دلی رہی
فرش قالین مسجدِ احمد مین سبے | ہر طرح کی زینت اوس معبد مین تہی

جب نمازون مین وہ میلی ہوگئی | پھر وہ قالین اون سے میلی ہوگئی
اتفاقاً اور وقت اوس جای پر | تھا رئیس شہر طیبہ کا مقتدر
لگ گئی کپڑون مین مسکینون کے خاک | پھر تو سرہنگون نے ہوکر قہرناک
کہدیا جو ایسی خاک آلودہ ہین | اونکو پھر اس فرش پر دیکھون نہین
وہ بجا لائے تبھی حکم امیر | جای مسکینون کو دی صف اخیر
جب وہان تک وہ نہ حاضر ہوسکے | فرقت محبوب مین روتی رہے
رات بھر روکر ہوئی وہ نیم جان | موت ہے بیخ فراق دلستان
کیا قیامت دلپہ گذری ہای ہای | وصل مین اور یون جدائی ہای ہای
رات بھر جب گذری اونپر اسطرح | جوش مین رحمت نہ آئے کس طرح
خواب مین کیا دیکھتا ہے وہ امیر | خود جمال غیرت مہر منیر
ذرۂ ناچیز پر ہے جلوہ گر | اور تھا بین حضرت خیر البشر
اور یہ فرماتی ہین اوسکو ای کہین | ہمکو اس زینت کی کچھ حاجت نہین
ہان اوٹھالی اپنی قالینون کو تو | منع کیون کرتا ہے مسکینون کو تو
یہ تو سب ہر دم رہین گی میری پاس | حال دل اپنا کہین گے میری پاس
میری مہمان جو کہ یہ مسکین ہین | رونق اسلام و زیب دین ہین
یون جو انکو کر دیا ہے مجھسے دور | تونے یہ سمجھا ہے کیا ای پر قصور
کیون ہٹایا انکو میرے پاس سے | کیون یہ شیشے توڑے سنگ یاس سے
کیون نہین اکرام ضیف ای بیخبر | اس سے تو غافل ہی حیف ای بیخبر
کھل گئی آنکھ اوس کی اس کی متصل | ہوگئی بیدار پھر تو چشم دل

کانپتا تھا سر بسر ہیبت سے وہ
تھا قریب مرگ تب دہشت سی وہ

تھا وہ گریان صورتِ ابرِ مطیر
پہر تو بینا ہو گئی چشم ضمیر

پہر تو مہمانی مین اونکی جبہدم
ہو گیا مصروف خود وہ محترم

پہر تو حاضر کردیا وہان مائین
اور کیا اکرام اوس سے زائین

اون کی خدمت مین رہا خود عذر خواہ
ہای مجہسے کیون ہوا ایسا گناہ

تم تو اے حجاج و فداللہ ہو
تم تو اضیاف رسول اللہ ہو

مین تمہارا کمترینِ خادمان
ای عزیزو تم کہان اور مین کہان

واقعی اوسکی عنایت ایسی ہے
خاص مسکینون پہ رحمت ایسی ہے

ذاتِ پاکِ کبریا یہی ہے رحیم
اور شانِ مصطفےٰ بہی ہے رحیم

للہ الحمد ایسی ہین ہم خوش نصیب
رہنی والی دور حیمون سی قریب

حاجیون کے مہمانان ۱۲ — حجاج و فداللہ ۱۲

## مناجات بندای اسماء اللہ الحسنیٰ عز اسمہ الاعلیٰ

یا رحیم یا رحیم یا رحیم
درد عصیان سے نہ رکھ مجکو سقیم

یا غنی یا غنی یا غنی
رکھ فقیری مین تو دل میرا غنی

یا ولی یا ولی یا ولی
مجہپہ ہو لطفِ خفی لطفِ جلی

یا رشید یا رشید یا رشید
راہ عرفان مجہپہ ہو جاوی پدید

یا شکور یا شکور یا شکور
رکھ مجہی ہر حال مین اپنا شکور

یا سمیع یا سمیع یا سمیع
کر میسر میری حاجاتِ جمیع

یا عزیز یا عزیز یا عزیز
مجہپہ کردی سب سے عشق اپنا عزیز

| | |
|---|---|
| یا مجید یا مجید یا مجید | دے مری قفل تمنا کی کلید |
| یا کریم یا کریم یا کریم | دو جہان مین رکھہ مجھے بیخوف و بیم |
| یا بصیر یا بصیر یا بصیر | کر تو اب دیدۂ مردل کا بصیر |
| یا لطیف یا لطیف یا لطیف | ہو لطیف اب یہ مرا قلب کثیف |
| یا عظیم یا عظیم یا عظیم | دور بھاگے مجھسے شیطان رجیم |
| یا غفور یا غفور یا غفور | بخش جو مجھسے ہوئی فسق و فجور |
| یا حکیم یا حکیم یا حکیم | دے مجھے ذی علم و حکمت دل سلیم |
| یا خبیر یا خبیر یا خبیر | کر عطا مجکو مرا ما فی الضمیر |
| یا رؤف یا رؤف یا رؤف | دی مجھے قہر و عنایت پر وقوف |
| یا قدیر یا قدیر یا قدیر | مین نہون زندان عصیان مین اسیر |
| یا علیم یا علیم یا علیم | دے مجھے علم صراط مستقیم |
| یا جلیل یا جلیل یا جلیل | مین نہون فردا کے محشر مین ذلیل |
| یا قوی یا قوی یا قوی | دمبدم ایمان ہو میرا قوی |
| یا ودود یا ودود یا ودود | ہو عطا ہمکو بہشتون مین خلود |
| یا حلیم یا حلیم یا حلیم | در گذر فرما بہت ہون مین اثیم |
| یا معز یا معز یا معز | ذلت دارین سے رکھہ محترز |
| یا مذل یا مذل یا مذل | نفس میرا ہو ذلیل و منفعل |
| یا حسیب یا حسیب یا حسیب | حشر مین ہو مجکو حساب آسان نصیب |
| یا حفیظ یا حفیظ یا حفیظ | وصف ہے جن جن فرشتون کا حفیظ |

اوسسے مین تیری حفاظت مین ہون
یا شہید یا شہید یا شہید
یا قدیم یا قدیم یا قدیم
یا رقیب یا رقیب یا رقیب
یا محیط یا محیط یا محیط
یا وکیل یا وکیل یا وکیل
یا ملیک یا ملیک یا ملیک
یا مقیت یا مقیت یا مقیت
اسقدر قوت میرے بازو مین ہو
یا حمید یا حمید یا حمید
یا غنی یا رحیم یا کبیر
من فقیر مذنب کل الدعا

یعنے ہون مغفور جنت مین رہون
ذکر مین تیری ہو دل میرا شہید (ہوکر / حاضر ۱۲)
مجھسے ہر رنج حوادث ہو عدیم (نابود ۱۲)
ہو نگہبان بلائے مہیب
ملک طاعت پر ہو دل میرا محیط
ہر مراد دل کا میری ہو کفیل
رکھہ مجھے خالص غلامون میں شریک (یعنے خاص بندون مین ۱۲)
یا ممیت یا ممیت یا ممیت
ماردون اپنے ہات سے کفار کو
ہمکو وہان آسان کیجو اپنا دید
رحم فرما رحم بر حال فقیر
استجب یا ربنا یا ربنا

## چیزی از بیان آداب تصوف و تصفیہ دل از تکلف

حمد ہر حامد حق نذر آلہ
پہر صلوۃ حق رسول اللہ پر
ہر سعادت کا ہے تقوی پر مدار
ہی طریق حق شریعت ای عزیز
ہان شریعت ہے سفینے کی مثال

شکر ہر شاکر نثار بارگاہ
آل پر اصحاب عالیجاہ پر
ہے شقاوت طوع نفس نابکار
یا طریقت یا حقیقت ای عزیز
او رطریقت بحر زخار کمال

پہر حقیقت ہے یہ مروار ید بحر / ہی سفینہ کیون کے ہوتا ہے عبر
ہی شریعت اخذ دینِ حق مدام / اور امر و نہی مولے پر قیام
ہی طریقت وہ سراپا احتیاط / ہی عزیمت سی جہان بعض اختلاط
ہی طریقت وہ ریاضت سر بسر / جس سی اتقی الناس ہین یہان بہرور
پہر حقیقت ہی وہ مقصد کا وصول / قلب پر یعنی تجلی کا نزول
جب ہوا غواصِ بحرِ بے کنار / کیون نہ حاصل ہوئی درِّ آبدار
مان طریقت یا حقیقت بالیقین / بی شریعت حشر تک ممکن نہین
جسکو کرتا ہی فزون اسکی شغل / ظاہرِ نورِ شریعت نورِ دل
جبکہ دل سے دور ظلمت ہوگئی / پہر تو وان جای طریقت ہوگئی
پہر تو تسخیرِ حقیقت ہوگئی / منزلِ دل خاص خلوت ہوگئی
مستقل جب یون شریعت ہوگئی / معرفت سے پہر تو قربت ہوگئی
عزم جسکا ہو طریقِ اولیا / یہ وصیت یاد رکھے دائما

## وازاداب تصوف ست توبہ نصوح خزائن فتوح

ترکِ عصیانِ الٰہی توبہ ہے / جلبِ غفرانِ الٰہی توبہ ہے
گذری عصیان پر ندامت چاہیے / نفس کو ہر دم ملامت چاہیے
ترکِ ہر عصیانِ حق ہر حال مین / عزم ترکِ ذنب استقبال مین
اور حقوق الناس سی فارغ ہو تو / تاکہ ذی مقبول تام بالغ ہو تو
رکھ حفاظت مین زبان و چشم و گوش / اور سبھی اعضا کو اے ذی عقل و ہوش

پہر تو توبہ ہے یہ ایسی خوب شے | ہر اطاعت کی کلیدِ قفل ہے
پہر تو یہ ہر خیر کی بنیاد ہے | ہر دلِ ویران یہان آباد ہے
پہر کہین جو مبتلا ہو جائے تو | پہر محلِ ناروا (یعنے گناہ کا) ہو جائے تو
یعنے غافل صحبتِ بد مین کہین | تجسے پہر ہوئے قصور اے دلِ حزین
بے تامل توبہ استغفار کر | پہر وہی نیک اپنی سب اطوار کر
مژدہٗ التائبون العابدون | یاد رکہ اے تارکِ فعلِ زبون

اشارہ بسوئے آیت التائبون العابدون الآیۃ ١٢

## وازانست فضل البضاعت اختیار صبر قناعت

فخر ہے جو چھوڑے نفسِ قانعہ | مطعم و ملبوس و مسکن فاخرہ
شغل بالایعنی وہ افسوس ہے | جس سے مایعنے ہزارون کوس ہے
یعنے شغلِ بی ضرورت ہی جہان | شغلِ افعالِ ضروری پہر کہان
جسکو یہان صبر و قناعت ہے نصیب | رحمتِ خاص اوس سے ہر دم ہی قریب

## وازانست زہد دنیا و رغبت عقبیٰ

زہد ہے قطعِ تعلق مال سے | تاکہ ہو طاعت فراغ بال سے
زہد فی الدنیا ہی وہ ای ہوشمند | بعد تقوی جسکا رتبہ ہے بلند
حبِ دنیا مین ہی ہی کا سانشا | اور محب گم کردہ راہِ ہدے
اہلِ ایمان راغبِ عقبے ہو بس | تارکِ دنیا و ما فیہا ہو بس
بی اطاعت جس رجل سے زن ہی | چاہیئے وہ مرد یہان بی زن رہے

شہر تسبیر دنیا پر آفت رہتی ہے — چار خصلت سے سلامت رہتی ہے
عفو کر دینا جہالت جس سے ہو — منع کرنا جہل سے خود نفس کو
بے ریجارہ خلق کی احسان سی — مستعد سب کے لیئے اپنی احسان سے
کچھہ نرکھہ غیرون کی بخشش پر نظر — اپنی بخشش ہر دم اونپر صرف کر

## واز نسبت آموختنِ علم شرعی اصلی و فرعی

علم شرعی ہے ضروری ای فصیح — جس سے اعمال اور عقیدہ ہو صحیح
صیقلِ مرآتِ دل ہو جای علم — نور بخشِ آب و گل ہو جاے علم
ہے حصول اوس علم کا ہان فرضِ عین — دو جہان مین جس سبب ہو حاصلِ چین

## واز نسبت اتباعِ سنت سیدنا خیر البریہ علیہ الصلوۃ والتحیہ

تجکو سنت کی حفاظت ہے ضرور — شانِ احمد کی اطاعت ہے ضرور
لیجئے جو آدابِ خیر المرسلین — ہین یہ ماثوراتِ عالم بالیقین
سارے آدابِ تصوف ہین یہی — اور عوارف بے تکلف ہین یہی
بارگاہِ قدس مین ممکن وصول — کب ہے ای انسان بے طوعِ رسول
حال ہی یا قال یا اعمالِ خاص — ہے یہان طاعت سے حاصل اختصاص
ہان مشایخ کا طریق ای باخبر — ہے کتابُ اللہ (القرآن) اعلی یا خبر (حدیث)
دیدۂ دل سے رہا حق صاحبین — دیکھہ کیا کیا کھل رہا وہان خندان مین
اور وہی ہین صاحبین ای ماسبقا — عمر تفسیر ہین جو مطیعِ مصطفے

اہتمامِ فرض تجہیزِ فرض ہے — منتجی جو ہر ہے یہ وہ عرض ہے
(منتجی: نجات دینی والا ۱۲)

جو ہے قربِ بالفرائض کا علو — کب وہان تک ہے مجالِ گفتگو

کیونکہ قربِ بالنوافل کا ثبوت — کر رہا ہے قولِ حیّ لا یموت

وہ حدیثِ قدسئے قدوس ہے — یہ شرف جسکی سبب محسوس ہے

یعنی جب بندہ نوافل سے قریب — ہوکے ہوجاتا ہے منزل سے قریب

دست و پا بندی کا ہوجاتا ہون مین — پہر تو جود سمع و بصر اوسکا ہون مین

جب نوافل مین یہ ہی ای حق شناس — کیجیے قربِ بالفرائض کو قیاس

کب ہے یہ بے سنتِ خیر الورا — کب ہے یہ بے اتباعِ مصطفےٰ

قربِ نفل و قربِ فرض آئینک پے — قربِ شانِ سنتِ احمد سے ہے

## وار نسبت توکل علی اللہ ذی المن والآلاء فی السراء والضراء

ہان توکل پر بس اے مخلوق رہ — وعدۂ رازق پر اب مرزوق رہ

ہان مجرد سے ہو جب تو ذی عیال — کر توکل اور کچھ کسبِ حلال

دیکھکر اہلِ جہان کا جاہ و مال — خاک اپنی آبرو پر تو نڈال

جو کہ ذی شانِ توکل ہوگیا — دو جہان مین بے تذلل ہوگیا

رنج و راحت مین توکل ہے ضرور — آدمی کو یہ تجمل ہے ضرور

جاے فلیتوکل المتوکلون — ایہا الناس اذکروہ واسمعون

## وار نسبت اخلاص فی العمل لذات اللہ لم یزل

فرض ہی مومن پر اخلاص عمل — تا نا لی قرب مولے مین خلل
قصد دنیا کچھ بھی طاعت مین نہو — مدح کی رغبت عبادت مین نہو
یہ ریا ہے باعث حبط عمل — فرض ہی اخلاص سے ربط عمل
اہل دنیا کی نظر پر کیا نظر — رکھہ حضور حضرت مولی نظر
دل مین ہی گر ہیبت شان علیم — کیا ہے علم غیر سے امید و بیم
اپنا اظہار فضیلت کچھ نکر — رغبت جاہ و وجاہت کچھ نکر
اوسکو کیا ایمان کامل کی خبر — جو نسمجھے غافلون کو جانور
مدح و ذم غیرون کی تو یکسان سمجھ — ہے اگر اخلاص کی کچھ ہان سمجھ
مرضی مولے کو بس منظور رکھہ — خلق سی خوف ملامت دور رکھہ
جو عمل غیرون کی دکہلانی کو ہے — شرک ہی دوزخ مین لیجانی کو ہے
دیکھتے ہے خاص قدرت کے نگاہ — چہوڑ شرک اخلاص سیکھہ ای مرد راہ
جاہ دنیا نے کیا جسکو تباہ — وہ نرکھی کچھ وہان امید جاہ
رتبہ عند اللہ ہونا چاہیے — جاہ عند الناس بس کیا چاہیے

## در ازالت شرک صحبت اشرار و اختیار عزلت و صحبت سعداء

صحبت اہل شقاوت ہے بلا — قرب ارباب جہالت ہے بلا
جن سے ہے متروک فکر امر دین — تو نہو زنہار اون کا ہمنشین
جبکہ ایسا ہو زمانے مین فساد — لائین فتنہ دین مین اہل عناد
یاد وقوع حرمت وعصیان کا خوف — ہو کہین ہی ہان چاہیے رحمان کا خوف

اونکی

اون سے عزلت مین سعادت ہے تری — اونکی صحبت مین شقاوت ہے تری
اشقیا سے دور رہ تو اے سعید — اور نہ رہ اہلِ سعادت سے بعید
تو رہا کر مجمعِ ابرار مین — جمع کر خیرِ دو کون اخیار مین
یہ بھی کب جب کر سکے اظہارِ حق — اور ہو کچھ نہیِ منکر بھی اشق
کیونکہ منکر سے کوئی محفل کہین — ابتو بس آفاق مین خالی نہین
صبر ہر رنج و بلا پر ہے روا — معصیت پر صبر ہے قہرِ خدا
معصیت جس بزم مین آئی نظر — صبر وہان زنہار اے ناہی نکر
اس لیے فرماتے ہین متاخرین (یعنے علمائے متاخرین ۱۲) — ابتو ہر صحبت مین ہی نقصانِ دین
اب ہے ہر صحبت مین سمعہ یا ریا — اب ہے ہر صحبت مین غیبت بر ملا
ابتو وہان ایسی ہی غفلت ہوگئی — نیکبختون کی بھی عادت (غیبت کی ۱۲) ہوگئی
رونقِ ہر بزم غیبت ہوگئے — فخرِ صلح و رزم غیبت ہوگئے
جو کہ خصلت ہی زنا سے بھی اشد — ہوگئی ہی عادتِ ہر نیک و بد
خود فروشی نیکبختے اب تو ہے — اسقدر ہر دل کو سختی اب تو ہی
آج کل گوشہ نشینی خوب ہے — کیونکہ اس مین حفظِ دینی خوب ہی

## وازانست حفظِ اوقات و ساعات در خیرات و مبرات و طاعات

صرف کر طاعت مین ساری وقت کو — یاد رکھہ ہر دم خدا کی مقت (غصہ کو ۱۲) کو
نیک نیت سی ہو ہر فعلِ مباح — تا کہ ہو دنیا بھی عقبے کی فلاح
خیر مین اوقات کو تقسیم رکھہ — ہر دم امرِ دین کی تعظیم رکھہ

صبح صادق جبکہ ہو تو کر رجوع — کر ادا سجدہ ہمیشہ پر خشوع
دل نماز دن مین کبھی غافل نکر — کیونکہ ہے اللہ کے دل پر نظر
دل کو حاضر رکھہ جہان تک ہو سکے — جمع خاطر رکھہ جہان تک ہو سکے
اور نکر ترکِ جماعت با نیاز — کیونکہ بست و ہفت ہے یہان اک نماز
جو تساہل مین رہا حاضر یہان — اور نہ رکہا نفس کو حاضر یہان
علم سے کیا منفعت اوسکو ہوئی — جو نہ حبِّ مغفرت اوسکو ہوئی
بعد اوسکے روبقبلہ ہو کے تو — ورد کن تسبیح او تہلیل او
کے یا نور قلبک من نورہ — و یحرک من غیرہ لحضورہ
تاکہ روشن چہرۂ دل ہو ترا — تجھسے ہر مذموم زائل ہو ترا
کیون نہو تو صاحبِ کشف و شہود — نعمتِ عظمی ہے وہ ذکر و درود

## واز انست آداب نماز اشراق لرضی بعد انخلاق غرامہ

آفتاب اک نیزہ جب ہوئے بلند — پڑھ نماز اشراق کی اے ارجمند
مار نیزہ سینۂ شیطان مین بس — تا نہ اوس ملعون کو ہو پہر دسترس
لے وطن مین حج و عمری کا ثواب — اگر پہر اس کام سے ہو کامیاب
رکھہ تلاوت کو بڑا دستور ورد — حزب اپنا رکھہ تو ہر ماثور ورد
با حضورِ قلب پڑہ قرآن کو تو — نفس سے محفوظ رکھہ اس جان کو تو
ادویہ ہین خمسہ اس دل کا علاج — معتدل ہوتا ہے تب دل کا مزاج
ہے تدبر سے تلاوت ایک تو — غیر سے خالی ہو دل جو ہو سو ہو

اور قیام لیل ہے ثالث دوا | صبحدم ہو محو فریاد و بکا
صالحین و اتقیا کا شعار جلیس | تاکہ ہو یہ نفس امارہ نفیس

## آداب القاری فی الحافظ والعالم والناصح والواعظ

حافظ و قاری کو رب ذو المنن | کاش فرمائے عطا خلق حسن
عالمین کو واعظون کو یا خدا | اتباع سنت ایسا ہو عطا
زہد فی الدنیا شعار اونکا ہو بس | ہو نہ قرب اہل دنیا کی ہوس
اونکی جو ہو خصلت مرضیہ ہو | ظاہر و باطن سبھی شرعیہ ہو
چاہیئے عادات مین جود و سخا | اور سب اخلاق حمیدہ با صفا
حلم ہو اور صبر ہو پرہیز ہو | اوس سے یہان جوش تحمل خیز ہو
پر سکینہ دل ہو اور جائے نیاز | صفحہ جان اور شریعت کا طراز (نقش۱۲)
دل ہو اور اخلاص کا مضمون ہو | صورت ظاہر بھی سب مسنون ہو
جسم و جامہ بھی ہمیشہ ہو نظیف (پاکیزہ۱۲) | دور مکر و بات سے ہو اور لطیف
مضحکات و ہرزہ کی عادت نہو | یعنے خوش طبعی کی بھی کثرت نہو
ہاں ہی یہ عجب و ریا کبر و حسد | غیر کی تحقیر ہے ہان فعل بد
جو دعا یا ذکر ہو ماثور ہو | داعی و ذاکر بھی تا مغفور ہو
کیونکہ ماثور رسول اللہ شی | ہر مس عصیان کو بس اکسیر ہے
چھوڑ کر ماثور تقدیسات کو | اب بہت پڑھتے ہین تصنیفات کو
قول مرشد کو ہزارون بو الفضول | جانتے ہین قول اللہ و رسول

بارک اللہ عجب ہے دل انسان وسیع
عقل کل کیلیے ہی کب ہے وہ پایان وسیع
کہ نہین ارض وسماوات کی وہ شان وسیع
کیون نہو جسکو بنائی یہ رحمان وسیع

نور واسع کی جو وسعت ہوی اس دلکو نصیب
کسقدر رفعت وعزت ہوی اس دل کو نصیب

تیرہ باز غبی ہوجاتا ہی آخر پنہان
نور انجم کا بھی فقدان ہے بہر صبح عیان
ماہ روشن کو بھی بار ضعف محاق و کتان
اور کہان کہتی ہین پہر شمع و چراغ پنہان

نور دل وہ ہے کہ جو ہے فنا سے محفوظ
ہے یہ دارین مین واللہ بقا سے محظوظ

ماہ سیہ شمس و قمر تا بہ انجم ہے یہ نور
ہان لب رحمت رحمان کا تبسم ہے یہ نور
بحر عرفان الٰہی کا تلاطم ہے یہ نور
اہل ایمان سے دارین مین کیا کم ہی یہ نور

ہردم اس نور سے کونین مین مانوس ہی روح
شمع کا نور ہی یہ نور تو فانوس ہے روح

مثل اس نور کی مشکوۃ مین مصباح منیر
اور وہ فانوس ہی جو خود کو کب دہر کی نظیر
اور وہ مصباح بھی فانوس کا پر نور ضمیر
زیت زیتون مبارک کی ہی اسمین تنویر

جو منور ہی کبھی نار سے ممسوس نہین
کیون ہو ایسا ہو وہ کب منظر قدوس نہین

ہی یہان روشنی چشم حیات مومن
قبر مین شکل قمر ہے ہی ذات مومن
جلوہ گر روح مین ہے بعد وفات مومن
حشر مین راہنما ہی درجات مومن

نور فردوس مین لیجائیگا یہ نور وہان

شانِ دیدار بہی دکہلائیگا یہ نورِ وہان

شب کیمتاول مین جو پرتو تہا وہ نور الانوار ۔۔۔ تو درخشان ہوئی ہر منزلِ سیر الاسرار

اور نظر آگئی یا سیتِ سر الابرار ۔۔۔ ہوا وجدانِ ضمیر اپنا سفیر الاسفار

گویا ظاہر ہوئی رحمت کی خزانے مجہپر

کہل گئی تیرِ غضب کے بہی نشانے مجہپر

یعنی ایمان مین اسلام مین طاعت مین نہان ۔۔۔ پیکرِ فرض مین سنت مین عبادت مین نہان

ذکر مین فکر مین تقوی مین یا جنت مین نہان ۔۔۔ فقر مین شانِ اسادت مین محبت مین نہان

رحمتِ حق کی نظر آئی کنوزِ مدفون

یم عصیان مین رضوان کی فلکِ مشحون

یہ صغیرہ کی کبیرہ کی تباہی مین خفی ۔۔۔ کفر مین شرک مین عصیانِ الٰہی مین خفی

اور ہر اک مشغلۂ باطل و واہی مین خفی ۔۔۔ لعب و لہو مین ہر بزمِ ملاہی مین خفی

قہرِ حق قعرِ جہنم سے فزون دیکہ لیا

اور عتاب و غضبِ بوقلمون دیکہ لیا

الغرض میرا پردہ رحمت کیطرف ۔۔۔ رغبتِ دل ہی مری یعنی اطاعت کے طرف

رکہنا مولیٰ مجہے رضوان و سعادت کیطرف ۔۔۔ اور نلیجائی معاصی و شقاوت کے طرف

مین نہ مہجور کبہی مخزنِ رحمت سے رہون

یعنے محظوظ عبادات و اطاعت سے رہون

عامل رحمت کی خزائن ہین جو ہیر و حسنات ۔۔۔ مرجِ محبوبِ اونہین ہی علیہ الصلوات

جو منزہ رہی یومین ادسی ہی حاصل برکات ۔۔۔ کیونکہ بے غایتی اونکی ہی اک ادنا صفات

[illegible]

جامی حیرت نہین گر کچھ بھی ادا ہم سے نہو
مدح محمد وح دو عالم تو دو عالم سے نہو

مدح خوانی کی ہماری تو مثال ایسی ہی ہان
بیچ جب مصر مین تھی حضرت یوسف کے عیان

پیرزن بھی کوئی انپر ہوئی تھان شیفتہ جان
ریسمان اپنا کیا پیش بجاے اثمان

اور کہا مشتری یہ ہون مین غلط کارون مین
نام میرا بھی رہے ان کے خریدارون مین

مدحت شمس نبوت کی وہ شانِ انور
اوسکا ہوسکتا یہ ذرہ متحمل کیونکر

مقتبس مہر نبوت سی ولایت کی قمر
جو ہین اونکا بھی کچھ اب ذکر ہی منظور نظر

نور دل راہنما اب تو یہی ہے کہ قمیر
وصف عشاق محمد کا بھی ہو کچھ تحریر

یعنی قاسم کا جو قربانِ ابوالقاسم تھی
قاسم سنت ذی شانِ ابوالقاسم تھی

کسقدر تابع فرمانِ ابوالقاسم تھی
ہند مین نائب دیوانِ ابوالقاسم تھی

اب بقیہ بھی سلف کی تو محمد قاسم
اور جو حجت تھی خلف کی تو محمد قاسم

انکی توصیف بھی گویا کہ ہی توصیف رسول
کیونکہ سلطانِ رسل ہین جو رسولِ مقبول

تو یہ حضرت کی اطاعت مین ہین ذی ید طول
وصف انکا ہی رئیس العالمین معقول

عالم و عاملِ علم نبوی سے تھے جیسے
عالم اب قرب قیامت مین کہان ہین ایسے

آیت بینہ آیات الٰہی سے ہوے
مہتدی شان ہدایات الٰہی سے ہوے

حامیٔ دین حمایاتِ الٰہی سے ہوئی
ایسی مقرون عنایاتِ الٰہی سی ہوئی

حسنِ[1] اسلام مین محفوظ تھی لا یعنی سی (مالایعنیہ ۱۲)
اور وہ محفوظ ہر مرضیٔ و مایعنی سی (مایعنیہ ۱۲)

تھی وہ ہر علم مین کس جود و عطا کی اوستاد
جابجا تھی فضلا و صلحا کی اوستاد
علما مین سفہا و جہلا کی اوستاد
وہ رئیس العلما تھی علما کی اوستاد

اونکو اوستادون سی تھی لفظِ کتابی کی سند
ان سی اوستاد ونکو تھی سرِ معانی کی سند

کہتی ہین انکی معاصر ہین جو یکتا عالم
ابتو عالم مین ہو شاید کوئی ایسا عالم
ہمہ تن محوِ عمل آپ تھی دل تھا عالم
جو مخاطب ہو صحیح انکا نہ دیکھا عالم

کیونکہ علم اور ونکا وحشتی ہی نقوشِ قرطاس
آپکا علم فوٗادی[2] ہی (قلبی ۱۲) وہ بالاستیناس (باللہ تعالی ۱۲)

یعنی علمِ علما کا تو محل ہی مکتوب
کتبِ علم کی یہ محض نقوشِ اسلوب
علّتِ غائیہ یہ اونکی ہی اور وہ محجوب
اونکو کیا ایسا مخاطب کوئی ہو نا مرغوب

موردِ علم یہ منقوش کتابین کب ہین
محض اک حضرتِ دل اسکی تو ذی منصب ہین

آپکی قلب کو وہ علم یقین حاصل تھا
مثلِ محسوس بمسموع یقینِ دل تھا
عالمِ غیب سے تھا دلپہ وہ جو نازل تھا
اونکا ہمعصر کوئی ایسا کہان کامل تھا

کاملین اونکی حضوری مین تھی گویا ناقص
بلکہ تھے اکملِ دوران سراپا ناقص

[1] یعنے بسبب اون عنایات کے حسن اسلام المرء من ترکہ ما لایعنیہ [illegible] ۱۲

[2] یعنے علم اونکا [illegible] کتب بینی اور صحفہ عبارات مکتوبہ سے [illegible] اور علم [illegible] مولانا مرحومہ کے قلبی تھا یعنے اونکا محل علم دل ہے نہ نقوش کتب ۱۲

اور نہ ابناے ذوے جاہ ولی اللہ ہے

کرسکے جسکے اقامت نہ شہید اسمٰعیل
میر محبوب علی اور نہ کوئی اونکی عدیل
(عالم دہلوی مشہور ۱۲)

اور نہ اسحاق نہ یعقوب جو تہی جبرئیل
اور نہ اس ہند کے عالم ہوئے اسطور کفیل

تکیا ایسی امانت کا کسیکو وارث
جس کا حق نے کیا اس عبد ضعیف کو وارث

خواب دیکہا تہا کسی نے کہ رسول عربی (صلعم ۱۲)
عرض اوسنے کیا یا شاہ عرب آپ بہی

خود بہی فرماتے ہین الفاظ کلام ہندی
ہندی الفاظ ہین ارشاد تو فرمایا یہی

مجکو رہتا ہے جو اس مدرسۂ ہند سے کام
اس لیے سیکہہ لیا مینے بہی ہندی مین کلام

دیوبند اس سی مشرف ہوا ماشاء اللہ
ہر پیم علم کا وہ کہف ہوا ماشاء اللہ

قریہ امصار کا ہمصف ہوا ماشاء اللہ
مسند دین کا یہ رفرف ہوا ماشاء اللہ
(طاق عالیشان وتخت ۱۲)

کیا عجب وہان جو فرشتے ہون حراست والے (نگہبانی ۱۲)
اوس مین ہین علم الٰہی کی ریاست والے

دیوبند اب نہو کیون ہند مین ذی شان بلند
علما کیلیے بہی آج وہ ہی ماخذ پسند

جا بجا جسکے سبب دیو شیاطین ہوئی بند
یا خدا خیر جو یہ چند ہے وہان ہو صد چند

یہ بہی ہے حضرت قاسم کی کرامت کا جہاز
قریہ اور اوسمین ہو یون مدرسہ عالی مقدار (ظہور ۱۲)

جو کہ اس قریہ مین ہی آج وہ شہرون مین نہین
لکہنو کی بہی محل اور محلون مین نہین
(یعنی فرنگی محل ۱۲)

آج یہ شان تو دہلی کی نصیبون مین نہین
حیدرآباد کی بہی نعل مرصّع پرستون مین نہین

اور وہ بھوپال تو بیچاری ضعیفہ کیا ہے
ایسے پر لطف کی آگے وہ کثیفہ کیا ہے

یہ بہی ہی اونکی کرامات سے دیکہو تو سہی    اوس عناصر مین جو تہا جلوۂ خلقِ نبوی
ہوئی تاثیر قلوبِ فقرا مین ایسے    ہوگیا عزمِ مساکین بہی عزمِ شاہی

کہ فقیرون سے جو یہ مدرسہ شاہانہ ہوا
دیکہو کیا کام غریبون سے امیرانہ ہوا

چشمِ بد دور جو یہ مدرسہ منصوب ہوا    اہلِ امصار و اقالیم کو مرغوب ہوا
ہر کسی نے یہ کہا خوب ہوا خوب ہوا    سبکو شغل اپنی وطن مین بہی یہ مطلوب ہوا

جابجا مدرسی قائم ہوئے اسکے باعث
کسقدر ہند مین عالم ہوئے اسکے باعث

ظلِ طوبیٰ ہو خدایا ادہی ہان درِ جہان    جس سی طوبیٰ کا نمونہ نظر آیا یہ یہان
اوسکی شاخین مین وہان رونقِ ہر دارِ جہان    شاخچین اسکی ہی تو آفاق مین ہین فیض رسان

اے جہان کی لیی سامانِ جنان مدرسہ ہے
ہند مین ایسا کہین آج کہان مدرسہ ہے

سب جہان فقرا و طلبہ کا ہے معتبر    کوئی جاگیر نہین اور کچہہ بہی معون نہ
کر لیا چند مساکین نی قائم مل کر    خاکسارانِ جہان را بحقارت منگر

تو چہ دانی کہ درین گرد سواری باشد
واندرین ابر نہان نعمت بہاری باشد

یہ بہی اوس ذاتِ مکرم کی کرامت ہے عیان    عالمِ علم مین تہا جا بطرفت جو ٹسی جزان

تہی نصیبِ طلبہ ریحِ عقیمِ حرمان
اوسمین سرسبز ہوا گلشنِ علم و عرفان

کس خزان مین ہوا گلزارِ انیقہ سرسبز
رہی تا حشر الٰہی یہ حدیقہ سرسبز

یہ نہوتا تو جو کہتی ہین یہ اربابِ دغل
سرسبز ڈالتی اعمالِ شریعت مین خلل

کہ ہمارا تو حدیث نبوی پر ہے عمل
للہ الحمد یہان آگئی اِن کی بھی اجل

ہر دلِ زندۂ اخلاص کو ہے نہرِ حیات
مردگانِ دلِ پر کبر کو ہے قعرِ ممات

بدعتی نیچری اور غیر مقلد مقہور
اسکی شہرت کی سبب رہگئی جب نامشہور

مولوی سنّی بھی ہین جو کہ حسد سی مجبور
ہوگی پر غیظ و غضب رہتی ہین اپنے ہی سی دور

چشمِ بد دور یہ وہ شمسِ ہدیٰ مدرسہ ہے
جس سی ہر دینِ خفاشِ حسد خیرہ ہے

گویا اس مہرِ جہانتاب کا یہ تابی ہے
رنگ ہر حاسد و بدخواہ کا طلائی ہے

جس سی ہر طالبِ دین پیکرِ نورانی ہے
یہ بھی دیکھو اثرِ قدرتِ ربانی ہے

کپڑا دھویا ہوا جس دھوپ سی پر نور ہوا
رنگ دھوبی کا اوسی سی شب دیجور ہوا

بارک اللہ یہ اوس عالمِ عامل کی عمل
آج کل ایسی کہان ہین کسی کامل کی عمل

ایسی ہوتی ہین اماثت کی حامل کی عمل
یہ کہان طولِ امل ہین کسی آمل کی عمل

این مقامی ز کراماتِ عباد اللہ ہست
ظنِ فاسد نبری ذلک فضل اللہ ہست

علم مین ہمسر ابناے ولی اللہ تہے | بلکہ تالیف مین ہمتا ہی ولی اللہ تہے
داخل خلوت محوائے ولی اللہ تہے | ثانی جلوہ سیماہی ولی اللہ تہے

بلکہ خسرالملۂ وقت اون کا لقب زیبا ہے
کیونکہ اونکا بہی حقائق مین ید طولے ہے

عصر مین حجت اسلام کے یہ بہی ہوتے | تو بہی مونس و ہمراز یقینی ہوتے
اور مخاطب بہی صحیح اونکے نکلتی ہوتے | جالس تکرمۂ خاص مساوی ہوتے

اون کی تالیف کو ہم لوگ جو سمجھ سکتے ہین
ان کے مقصود تک جانے سے بس تھکتے ہین

وہ مفسر بہی کہ جو ایسا ارادہ ہوتا | ملہم غیب سے اون کو وہ افادہ ہوتا
باب تفسیر مین دلچسپ کشادہ ہوتا | کشف کشاف کے رتبے سے زیادہ ہوتا

کچھ بہی قرآن کی معانی جو وہ محرم لکھتے
فخر رازی کی بہی تفسیر سے کیا کم لکھتے

تھے وہ تحدیث مین شیخین کے گویا شاگرد | مستفیدین حدیث اونکی رہی گرد اگرد
حاضر و بادی و ذی شتر حال اونکا گرد | اس طرح چہوڑ گئے کسکو ہی نصیب ایسا گرد

علم قرآن و حدیث اون کا وہ تھا آب حیات
گرد تہی اس لیے آفاق کی طلاب حیات

عہد مین حضرت نعمان کے یہ گر ہوتے | کیون نہ یعقوب و محمد کے برابر ہوتے
مجتہد اونکے تلمذ سے معتبر ہوتے | صاحبین ان سے نہ یہ دونون کمتر ہوتے

صاحبین ان کا اب اس فقہ مین مشہور ہوتا

[illegible]

تثنیہ ان کے سبب جمع کا صیغہ ہوتا

آج کل تارکِ تقلید ہین وہ بدنیّت ۔۔ ترک تقلید ہے محض انکے لیئے سُنیّت
ان مطیعانِ ہوا مین نہین للٰہیت ۔۔ ترک تقلید مین کچھہ ہوتی اگر خیریّت

تارک اس کی بھی وہ علامۂ دین ہوتے ضرور
عمل ان اہل ہوا کا ہے ہباءً منثور

مبلغ علم ہی اون کا وہ معلّے یقین ۔۔ جسکے مدرک علما آج کے زنہار نہین
قابل اسکے ہین جو ہین آج ذکی و فطین ۔۔ عہد مین اپنے تھے بے مثل وہ علامۂ دین

بیعدیل اب جو یہ توصیف ہے اون کے دیکھو
اس کی تصدیق تصانیف ہے اون کے دیکھو

کیا تشبّہ رسل اللہ سے تھا اونکو نصیب ۔۔ کہ بجز دولتِ دین کچھ بھی نہ دنیا تھی قریب
کسقدر زیّ مساکین تھے اونکے وہ مُہیب ۔۔ کہ سکوات اونکا مجالس مین تھا درس تادیب
(دمنغ و لباس ۱۲)

پاس اونکے نہ کبھی جمع کتب خانہ ہوا
علم جوذ شمع کرامات کا پروانہ ہوا

صرفی و نحوی و ہر اہلِ معانی کیا ہے ۔۔ شانِ اقلیدسِ و محورِ ریاضی کیا ہے
اشتقاق آور یہ ردیف اور یہ قوافی کیا ہے ۔۔ اور یہ منطق تو نکالی ہوئی لونڈ کیا ہے

سب کے سب حاشیہ بوسانِ بساط آپکے ہین
ہمصفِ خاک نشینانِ بساط آپ کے ہین

جنکو حق نے کیا ذی لُبّ علوم و عرفان (مغز ۱۲) ۔۔ کیون نہ ہمصفِ نعال اہل قشور آئین ہا ان (پوست ۱۲)
اہلِ منطق کی یہان ہوگئی بے نطق زبان ۔۔ راہ سپور اس سے ہے لبریز جو کرتے تھے گمان

ٹوک دُم بھاگ رہی گراب وہ مُرغا ۔ اوس مجادل کو کیا خوب خدائی رسوا

ابتو مُرغی کا لڑائی سے وہ باز آیا ہے
ابتو شہبازوں سی چڑیا کا بہت ڈرتا ہے

پہری نی جو کہا اونسی کہ کرتی پتلون ۔ وضع انگریزی مسلمانو نکو بھی ہو زبون
کیا مسلمانی کاان کپڑوں سی ہو جاتا خون ۔ بولی اوسوقت وہ مشغول خر ہی بیچون

جوڑا گوٹے کا وہ رنگین زنانہ گھر سے
ہان پہنکر تو ذرا آیئے کرّو فر سے

کچھہ پہنکر اوسی عنّین نہو جائین گے آپ ۔ مثل زن مردوں کی تسکین نہو جائینگے آپ
شکل نسوان (نامردنا) نہکین نہو جائین گے آپ ۔ مثل کفار کی بیدین نہو جائینگے آپ

کسقدر جل گیا یہ سنکے وہ بیدین خبیث
اُڑ گیا پھر تو دہوان ہو کی بدآئین خبیث

کسقدر رد نصاریٰ ہوا اونسی واللہ ۔ مبحث شاہ جہان پور دو عادل ہین گواہ
پادری جو تھی ہوئی رنگ سفید او سیاہ ۔ عین تحقیق ہوئی ہو غرق عرق سب ناگاہ

جمع ہر مذہب و ملت کی وہان تھی مخلوق
حق ہی دین نبی ہی کہ ثناخوان تھی مخلوق

پر یہ انصاف کہان تھا کہ مسلمان ہو جائین ۔ ہو گئی مبہوت وہ گو سارے گریزان ہو جائین
منہ سی گو دین محمد کی ثنا خوان ہو جائین ۔ کس طرح دل سی مگر صاحب ایمان ہو جائین

ہاں و لا اُبدیت الرحمۃ فی جبلتہم
ختم القاہر بل ران علی قلبہم

رحمت اللہ تھی مشہور بڑے ماہرِ فن
خاص اس ردِّ نصاریٰ مین تھے یکتائے زمن

دفعۃً آئی جو یہ موردِ صد لعنت مین
حجتِ کفر کی اخگر بھی نہ سمجھے روشن

جب منور ہوئے آفاق مین یہ شمسِ علوم
مختفی ہو گئے سب ماہرِ فن مثلِ نجوم

شانِ اسلام مین طاعن جو دیا تند ہوا
گفتگو کے لیے اوّل تو رضامند ہوا

پھر تو بحثین مین ہیبت کی وہ یون بند ہوا
نجھلا نار کی بے کگٹ مین آسند ہوا

پادریون کا جہان پاد نکل جاتا ہے
دھوتی بندون کی وہان کچھ بھی حقیقت کیا ہے

حامد اک مجتہدِ شیعہ بزعمِ رفضہ
مصدر ماہِ فلکِ علم تھا اس الشیعہ

اور تھا ارض و سما مین کوئی ادس اشبہ
اعلم الناس لنفی مذہبہم والافقہ

آگے اس برجِ اسد کی جو وہ مکسوف ہوا
وہ کسوف آیا کہ اب تک نہین مکشوف ہوا

مسئلہ ارضِ فدک کا جو زبان پر آیا
کہ غنیمت تھی وہ یا فئی بامر المولے

جب غلط گو سے غلط لفظِ غنیمت نکلا
پھر تو او ٹھہ جانا خجل ہو کے غنیمت سمجھا

وہ زبان سیفِ شریعت سے ابو احمد کی
رافضی کش ہی بجا ہی صفت اوس آخر دیکے

پھر تو شاگردون نے گویا کہ حسین چھوڑ کر
تھی ہر دم طلبِ بحث کی سرسنک اوپر

اوسکو کوفے کی زمین ہو گئی میرٹھ یکسر
چھپ رہا وہ عمرِ سعد کی صورت اندر

چرخِ سنت پہ منور تھی جو خورشید حسین

کیا حضوری مین ہو اوس رفض کی خفاش کو چین

کاش میدانِ تکلم مین وہ حاضر ہوتا ... مذہبِ شیعہ جہان سے سبھی آخر ہوتا
رافضی ۱۲
کفر اس قوم کا آفاق مین ظاہر ہوتا ... شمرِ شبیر سے پر کیون کے مناظر ہوتا

پہر تو جب شہرۂ آفاق وہ میدان ہوتا
صورتِ لکھنؤ ایران سبھے ویران ہوتا

ساری ذو ملّتِ واحد ہین جو کافر مردود ... کوئی کافر کسی مذہب کا ہو اجب موجود
سیفِ توحید سے اکرم مین یہان تھا نابود ... کل شیاطین تھی اوس رجم بیان سے مطرود

وہ لسان اور سنان سے تھے مجاہد فی اللہ
زہد و تقوی مین تھے بے مثل منیب و اوّاہ

کسقدر مسقطِ تدبیر تھی تقدیر سے وہ ... دور رہی حضرتِ تقدیر مین تدبیر سے وہ
متوکل رہی کس رفعت و توقیر سے وہ ... دل غنی رکھتی تھی تفویض کی تاثیر سے وہ

زالِ دنیا رہے گو راغمہ ہمصحبتِ فعال
وہ جوان بخت رہے راغبِ درگاہِ جلال

عالم و عامل و عارف تھے شکور و صابر ... خالص و مخلص و مشفق تھے عطوفِ خاطر
حافظ و واعظ و ناصح تھے خفی و ظاہر ... کسقدر حلم کی پابند تھے عبدِ غافر

عوضِ نفس کبھی منتقم اعدا سے نہ تھے
پر غضبناک وہ کس دشمنِ مولے سے نہ تھے

راکع و ساجد ربّ صائم و قائم وہ تھی ... طالبِ راغبِ حق ذاکر دائم وہ تھی
تارکِ رخصت و ذی شانِ عزائم وہ تھی ... خاص مستیقظ فکرت تھی نہ نائم وہ تھی
متیقظ ۱۲

خوب دیکھا ہی کہ تھا آب و طعام اون کا قلیل
تجربہ ہی کہ ہمیشہ تھا کلام اون کا قلیل

کیا حلاوت تھی عبادت مین عطاے رحمان
جبکہ تکی مین وہ قائل تھی برائے رحمان

کیا غذائی دل و روحی تھی ثنائی رحمان
کیا میین اونکا یہ شوق تھا ای رحمان

کیا مناسک کی مشقت مین قوی حالت تھی
اونکی ہر وقت خدا ہی کی کہان دعوت تھی

تھی وہ یکتائی زبان متقی خیر انام
سنت پیوہ فرد مین تھی نی تحسین و قیام

کیا رفیق اونکی تھی مسکنت و فقر مدام
کسقدر نفس پہ ایثار رہا طعام طعام

جبکہ زادِ سفرِ حج تھا توکل اون کا
ہوگیا زادِ مساکین تحمل اون کا

کسقدر تھی فقرا سی غربا سی الفت
کسقدر تھی علما سی فضلا سی رغبت

کسقدر تھی رؤسا سی امرا سی نفرت
کسقدر تھی جہلا سی سفہا سی ہجرت

اولیا کی صفتین اون مین سبھی تھین موجود
تھی ولی ایسی وہ مقبول جناب معبود

نظر انداز تھی سوئی ہمہ تن ذیشا
فکر اونکا کبھی فانی مین نہ مصروف ہوا

اور نکو تھی کبھی اپنی لیئی بیع و شرا
ذکر و فکر اونکو تو بس دائم و باقی کا رہا

نفس پر خوف سی ہر لحظہ محاسب وہ تھی
حضرت قاہر و غافر کی مراقب وہ تھی

راحت جان تھی تو خوری طاعت اونکو
تھی کس قلت دنیا پہ قناعت اونکو

ماسوی اللہ سی تہا شغل شناعت اونکو — تہا نہ غم رزق نہ کچھ فکر زراعت اون کو

مال و اسباب کے دنیا مین وہ مالک نہوئے
کسقدر مسلکِ رضوان کے سالک نہوئے

مہرِ عید آپکو دنیا سی رہا کسرِ رغیف [پارۂ نان ۱۲] — جسم دیکھو تو نحیف اور دلِ پر نور لطیف
سرِ دل شاغلِ حق اور نظرِ چشم عفیف — عَلَمِ علمِ عظیم و جبلِ قدرِ منیف [بلند ۱۲]

قَلْبُہٗ اَصْبَحَ فِی اللّٰہِ کَبَیْتِ الرَّحْمٰنِ
ہُوَ اَخْلَاہُ مِنَ الْغَیْرِ لِحُبِّ الْمَنَّانِ

غالبِ مملکتِ دل ہا سلطان الذکر — حرکات و سکنات اونکی تہی برہان الذکر [دلیل قاطع]
اونکی ملفوظ و مقولا تہی دیوان الذکر [دفتر ۱۲] — اللہ اللہ رفیع اونکا وہ ایوان الذکر

شغل فی اللہ مین تہا آپکی محروس انفاس
ہو گئین ذکر سے ہر لحظہ تہی مانوس انفاس

خیر تہی ظاہرِ حالت سے سیرت اونکی [باطن ۱۲] — ظاہری صالحہ تہی صورت و حالت اونکی
تہی زبانی جو کم اندازِ نصیحت اونکی — ناصحِ خلق تہی خاموشی و رویت اونکی

جو کہ یون ظاہر و باطن ہو سراپا اعمال
کیون نہو دیکھنے سے اوسکی نصیحت کامل

ہمہ دنیا بزخارف اگر آئے حاضر — گوشۂ چشم کو بہی رکہین وہ اوس سے قاصر
خلدِ جسمی بہی نعیم اپنی دکہائی ظاہر [یعنی جنت جسمانی ۱۲] — طالبِ جنتِ روحی وہ نہوئین ناظر [جنت روحانی ۱۲]

اونکا مطلوب نہ وہ جنتِ جسمانی ہے
بلکہ دیدارِ خدا جنتِ روحانی ہے

جوکہ اوصافِ ولایت ہین بنطق قرآن ۔۔۔ یا احادیثِ نبوی مین جو ولی کا ہی بیان

اور جو اخلاق ولی لکہی ہین صوفی ذی شان ۔۔۔ اسکی تطبیق جو کرتی ہین ہم اہل ایمان

غالباً اون کے مجیب صرف ہین محمد قاسم

ایسے رضوان مظاہر ہین محمد قاسم

شمس با جو ہر ہر ذرہ ارشادش بود ۔۔۔ خرمنِ اہلِ صفا دانۂ ارشادش بود

بحرِ خیر دو سما قطرۂ ارشادش بود ۔۔۔ دفترِ معرفتے نکتۂ ارشادش بود

حلّۃٌ کانَ لنشاوٍ اہلِ مزروعٍ فتلوبْ

رشّہٗ صارَ لنا سائلٍ اذیابِ ذنوبْ

جبکہ عالی ہوا امر آپکا اور ذکر رفیع ۔۔۔ فرقِ باطل مقہور ہوا اونسے جمیع

دیکھکر شانِ مجاداتِ عماراتِ وسیع ۔۔۔ سرنگون ہوگیا ہر شافعی ذی شین دنیع

تا فیض عام ہوئی ایسے وہ مولٰنے کے غلام

ہوگئی رشد و ہدایت کی طرف داعی عام

انعم الناس بما انعمہ رب الناس ۔۔۔ وبہ اثم یہدی اللہ لنوز الاکیاس

فقضی اللہ بید الموت لہ بالانفاس ۔۔۔ موتہ بدّل امنہ رجونا بالیاس

عیشہ کان میرنی زہ وضتنا مخضرۃ

وہی الآن نری تربتھا مغبرۃ

ہی وفات آپکی دل سے سبب فوت سرور ۔۔۔ موت علامہ دین ہوگئی یہاں موتِ سرور

گوشِ دل مین کہین آتی نہین اب صوتِ سرور ۔۔۔ وحشیانہ بھی نہین اب پی جان حوتِ سرور

ایلد و حقیہ جو کاش اکد سلامت رہی

کسقدر رفتا سیمِ رضوانِ کرامت رہتی

اب کہان پیرِ دِ اخلاقِ نبوت ایسی
اب کہان شانِ مدارسِ کے شرافت ایسی
اب کہان والیِ اقلیمِ ولایت ایسی
اب کہان زینتِ محرابِ عبادت ایسی

گریۂ چشت ... عالم کو تلاطم ہو نیکیون
روز مثلِ شبِ دیجور پڑا انجم ہونیکیون

اب کہین صاحبِ اخلاق تیارِ ایسے کہان
وقتِ بیداریِ شبہا وازاینے کہان
مثلِ شبلی کہین اب محوِ نمازِ ایسے کہان
آج دیکھو کہین مہمان نواز ایسے کہان

آلِ صدیق ابی بکر سے وہ صادق ہین
جس کی تحسین مین قرآن و خبر ناطق ہین
آل کی ۱۲

صاحبِ فوزِ مقامات و منازل وہ تھی
راحتِ خاطرِ ایتام و ارامل وہ تھی
خیرِ ہر مسکن و ہر مجمع و محفل وہ تھی
جبرِ ہر منکسرِ خاطر و ہر دل وہ تھی

سربسر دیکھکے ممدوح جہان کے اون کو
اون کے دشمن بھی برا کہہ نہین سکتے اون کو

علما و صلحا اون کے ہین محزونِ فراق
دل شکستون کیلیے اب ہے کہان تریاق
فقرا و طلبہ تھے جو نثارِ اخلاق
ابتو بے نور ہے گویا نظرِ ہر مشتاق

کسقدر اب ہے ہمارا دلِ مکروب حزین
ہجرِ یوسف مین ہی گویا دلِ یعقوب حزین

ممتزج ہو کے وہ جان رحمتِ رحمانی مین
رہی وحشت زدہ ہم تیرہ و ظلمانی مین
دنیا ۱۲
ہوی ذی جسمِ جسمی عالمِ روحانی مین
منور ۱۲
اور وہ مانوس ہوی بمرخِ نورانی مین

جاںِ شیریں میں بغیر اون کے حلاوت نہ رہی
گویا اب دل کی نیبوں میں بشاشت نہ رہی

آج وہ ذاکرِ حق شاغلِ تقدیس کہاں
اب مدارس کی مساجد کی وہ مانیس کہاں

آج وہ زہد وہ تعلیم وہ تدریس کہاں
اب ہمیں رنج و غم جہل سے تنفیس کہاں

صورتِ ظاہرِ ہمہ عصر جو دست روشن بود
سببِ اشکالِ علومش سحرِ ابینن بود

اب جو اوس جوہرِ پرنور کی خازن ہے زمین
کس امانت کی وہ ارضِ مقدس ہے امین

رملِ تربت سے وہ رشکِ درّ و یاقوتِ ثمین
صحت اوس خاک کی ہے لیس سزاوارِ یمین

کسقدر رحمتِ رحمان ہے مخزون اوس میں
الطفتِ عنصرِ انسان ہے مدفون اوس میں

اب کہاں حسنِ عملِ حق جو مہیا افسوس
اب کہاں قرب و زیادہ کی وہ شیدا افسوس

اب کہاں راہبرِ منزلِ جنت یا افسوس
و مسیدم ہمدم دم ہوگیا اونکا افسوس

ایسی عالم کی لیے ارض و فلک روتے ہیں
مرد و زن روتے ہیں کیا جن و ملک روتے ہیں

آج سائل کی مجیب ایسی کہاں یا مستغنی
آج افواہ و شیب ایسی کہاں یا مستغنی

مرضِ دل کی طبیب ایسی کہاں یا مستغنی
دل شکستوں سے قریب ایسی کہاں یا مستغنی

وہ ابوالخیر ہوئی آہ جہان سے محجوب
ہیں یتیم آج مساکین کی اطفالِ قلوب

گئی وہ مرشدِ کامل تو نکیون آئی دریغ
ہوا حرمانِ کمال اپنی لیے جا ہی دریغ

کی

کیا رفیق اپنا ہے اب کوئی بتاتی دست تیغ ‖ پیشتر اوس سے تو سی بی تو ہوئی تھی دریغ

ابتو ذکر اونکا رہا وہ ترسے یا آشنا
نور آنکھون مین جو تھا اب وہ دل کو مش ہوا

اصبر لی نفس و قولی لہ انا للہ ‖ جاءنا العنبر ہو الطاعۃ حق دین اللہ
والذی مات منیباً و عزیزاً فی اللہ ‖ الطیبی الآن لہ المنزل فی روح اللہ

رب فتح لہ من فضلک ابواب جنان
ثم ادخلہ باکرامک دار الرضوان

یارب اوس روح کو مرقات سماوات نصیب ‖ اور شفاعات لب حضرت مہدات نصیب
حشر مین کوثر و تسنیم کی لذات نصیب ‖ جنت عدن مع الفوز و سعادات نصیب
(رسول اللہ صلعم ۱۲)

حور و غلمان وار انکے سے وہ مانوس رہین
سندس و استبرق اونکے لیے ملبوس رہین

مسکن اوس روح کا طیب ہو وہ قصر گوہر ‖ جسمین یاقوت کی ہفتاد منقر ہین احمر
اونمین ہفتاد زمرد کی ہیوت اخضر ‖ زیب ہر بیت ہین ہفتاد مسہری اطہر

اور ہفتاد موائد ہین مہیا ہر جانے
اور وہ ہر مائدہ ہفتاد نعم کا ہرجائے

یارب اوس جسم مبارک کے مبارک ہو دہان ‖ جو کہ آمادہ وہ جسمانی ہین لذات جنان
خلد روحانی ہو اونکی ابدی راحت جان ‖ ہو ئین وہ ہو کی رضی ساکن دار الرضوان
(یعنے مرضی و مقبول ۱۲)

ہل ضیتم کی مخاطب ہون وہ مولی کے غلام
خاص انعام کی تقریر ہے جو استفہام
(یعنے ہاں ابھی تقریر ہست ۱۲)

یارب اونکیلیے فردوس برین جب ہو مقر | بہ تن ہو کے وہ ذوحاسۂ سمع و بصر
پائین یون لذتِ تکلیم و جمالِ اکبر | کہ نہ پھر منتظر لی کیت سے مُنک ہو نظر

ابدی خلعتِ رضوان سے وہ مخلوع رہین
حفظ اللہ تعالے سے وہ محفوظ رہین

اہلِ بیت اونکے رہین اہلِ سعادتِ ابد | حافظ و عالمِ دین اکبر اولاد احمد
اور وہ ہاشم بھی جو مرحوم کے اصغر ہین ولد | قرۂ باصرۂ دین ہین سب اور اسعد

مسندِ علم کو اُنسے بھی وہی زینت ہو
آمین یا
انکی بھی حضرتِ قاسم کی سی ہر طینت ہو
آمین ۱۲

للہ الحمد کہ اس دور مین ایسے عالم | ہمنے بھی دیکھہ لیے جیسے محمد قاسم
آج آفاق مین مخدوم ہین اونکے خادم | حور و غلمان کی وہ مخدوم رہین یا دائم

اور جو ایک اونکا یہ ادنے سلے ہے تلمیذ فقیر
پاس اونکی رہی فردوس مین یا رب بتدبیر

مجھسے کچھہ ہوسکے مدح رئیس العلما | اونکے اخلاق کے اوصاف کہان لاتحصا
اکتفا مینے اب اس جملۂ اجمل پہ کیا | فعل و ترک اونکا وہ فی ذاتہٖ بھی سب تھا

لائقِ رویتِ انوارِ الٰہی وہ رہین
آمین
ذائقِ شربتِ دیدارِ الٰہی وہ رہین
آمین ۱۲

مسدس ثانی در مدائح نائب رسول اللہ الصمد حضرت مولانا و مرشدنا
خاتم المحدثین و المفسرین الحافظ الحاج مولوی رشید احمد ادامہ اللہ الاحد

نور اللہ بنی آدم بالنور التام
انزل اللہ لھم رحمت بالانعام

ولقد کرمھم منہ بکل الاکرام
انعم اللہ علیھم بنعیم الانعام

ہین عطیاتِ جلی اور خفی کے احسان
جسد و روح و دل و سرِّ دلی کے احسان

کیونکے معدود بشر ہون نعم رب مجید
شکر یک نعمتِ مولیٰ بھی ہی دشوار و بعید

لا تناہی ہے اک آغازِ احادِ تعدید
مُحصئے حمد نہین کوئی بجز ذاتِ حمید

ہر زبان پر جو یہ تحمید و ثنا ہے للہ
کار انسان یہ نہین یعنی ہے مختص باللہ

قدرتِ حضرتِ بیچون و چگونہ ہے عجیب
دمبدم موردِ امداد و معونہ ہے عجیب

ذاتِ انسان بھی اوسیکا یہ نمونہ ہے عجیب
جس سے دل قابلِ اسرار مصونہ ہے عجیب

ہے عطایائے امانات و دیانات اسپر
نظرِ لطف و عنایات و صیانات اسپر

قلب وہ شبکۂ اسرار ہے اس قالب مین
یعنے جو محو ہے دل مقتدر و غالب مین

نہ رہے جب طلبِ غیرِ حق اس طالب مین
قدرتِ جلبِ عظیم ایسی ہی کس جالب مین

ہان خطاباتِ الٰہی کا مخاطب دل ہے
کسبِ خیر و شرِ انسان کا محاسب دل ہے

خاطرِ نفس ہے اور خاطرِ شیطان دل مین
خاطرِ عقل ہے اک نور فروزان دل مین

خاطرِ روح و ملک سے ہے انسان دل مین
خاطرِ شانِ یقین و لوِ ایمان دل مین

دل عجب مخزنِ اسرار ہے سبحان اللہ

### منظرِ حضرتِ عنایت سبحان اللہ

باعثِ طوعِ ہوا خاطرِ نفسانی ہے — موجبِ کثرتِ معاصی ہی جو شیطانی ہی
خاطرِ روح و ملک طاعتِ رحمانی ہے — خیر دارین یہاں قسمتِ انسانی ہی

اوّل و ثانی او حظِ عوام الناس است
ثالث و رابعش از بہرِ کرام الناس است

خاطرِ عقل کبھی تابعِ نفس و ابلیس — اور کبھی خاطرِ روح و ملکی سی ہی انیس
حکمتِ شانِ عظیم ایسی ہی اثباتِ تقدیس — خیر و شر جس سے ہی و فی شانِ علو و تنکیس

شمعِ کافوری کاشانۂ رضوان ہی یہ عقل
یا کہ خود مشعلِ خانۂ عصیان ہے یہ عقل

خاطرِ شانِ یقین ایسی ہی روح الایمان — موردِ علمِ الٰہی ہی جو حظ الانسان
ہے ورود اوسکا من اللہ عزیز السلطان — اور وہ مخصوص ہی ان بہرِ عباد الرحمن

یعنی جو ہیں شہدا و صلحا صدیقین
اولیا و فقرا و علما مقبولین

للہ الحمد کہ میں گو نہیں معدود اونمین — خشیتِ قلبی مری بہر تحفظ ہی فزود اونمین
مثلِ خدام رہا کرتا ہوں موجود اونمین — کاش ان ہی کبھی محشور وہ معبود اونمین

اہلِ الہام یقین کا یہ اثر ہے مجھکو
خاطرِ روح و ملک پر جو نظر ہے مجھکو

نفس و شیطان کی خاطر سی ہی نفرت مجھکو — علما و صلحا ہی سی ہی محبت مجھکو
کیا عجب پہنچی اگر جاذبِ رحمت مجھکو — خاطرِ خاص بھی ہو جائی عنایت مجھکو

کاش ایسی رہی قربت کسی کامل کی نصیب
کہ کمالِ بشری سے ہو یہ ناقص بھی قریب

ابتو ہان شیخِ خاص ایسی وہی احمد ہین
سوئے حق راہنما ابتو یہی ارشد ہین

نائبِ شانِ محمد جو رشید احمد ہین
مدظلہ العالی ۱۲
سُبُل اللہ عیان انکی سبب بیحد ہین

رَبِّ اجْعَلْهُ لَنَا هَادِيَ خَيْرِ الْأَعْمَالِ
رَبِّ أَصْلِحْ بِهِ أَحْوَالَ نِسَاءٍ وَرِجَالِ

بارک اللہ یہ ہین خیرِ خیارِ علما
کہ مسلّم رہین سلطانِ دیارِ علما

آج شان ان کی ہی شایانِ فخارِ علما
اتباع ان کا رہے تاجِ وقارِ علما

دین احمد کی مجدد ہین رشید احمد آج
مدظلہ العالی ۱۲
مرشدون کے لیے مرشد ہین رشید احمد آج

متحد جیسے حروفِ عمل و علم ہوئے
سر موفرق نہین قولِ زبان کو دل سی

متحد ایسے عیان علم و عمل ہین ان کے
دل کی دیتی ہے خبر دل کو کوئی ہمین دیکھے
دل سامعین کو ۱۲

قلب ہے مخزنِ اسرار تو خازن ہے زبان
کس قرینِ دلِ صافی سی مقارن ہے زبان

آج وہ عارفِ کامل ہین یہ شیخ الاسلام
ضابطِ کلِ مسائل ہین یہ شیخ الاسلام

شیخ شبلی کی مماثل ہین یہ شیخ الاسلام
جندِ شیطان کی قاتل ہین یہ شیخ الاسلام

سید الطائفہ ہین آج یہ ہمشکلِ جنید
خوانِ عرفان پہ ہم مشرب و ہم اکلِ جنید

غوثِ اعظم کی وصیت ہے کہ آج ای نادان
صحبتِ ختمِ رسل صحبتِ اصحاب کہان

نائبِ صادق مُصدق ہی جو صدق بیان ۔۔۔ اور سکا ہر قول بھہ قولِ رسول الرحمان

اسکے مصداق ہین بے شک یہ صدوقِ آفاق
حق فاسد نبری ذلک فضل الخلاق

دینِ احمد مین جو ہین نہی و مامور اشیا ۔۔۔ یہ وہ ہین جنکے محافظ ہی شانِ مولیٰ
پھر ہوا کشف ضمیرِ نبوی پر اون کا ۔۔۔ یعنی وہ قلب جو اللہ سے تحتیت تھا

آج اوس قلب پہ انوار کا ظل جو دل ہے
نورِ اسرارِ حقایق بھی وہین نازل ہے

شانِ تفسیر بھی قرآن کی ہی اس دل کیلیے ۔۔۔ شانِ تحدیث بھی ہی آج اوسی کامل کیلیے
وہی مخصوص ہے افتائے مسائل کے لیے ۔۔۔ اور وہی خاص ہے عرفان کی منازل کیلیے

آج اس نعت کا منعوت بھی جو ارشد ہے
تابع قلب نبی قلب رشید احمد ہے

آج یہان شہرۂ آفاق ہی تدریسِ حدیث ۔۔۔ جلوۂ رحمتِ خلاق ہے تدریسِ حدیث
شافیٔ ہر دلِ مشتاق ہی تدریسِ حدیث ۔۔۔ زہرِ احداث کو تریاق ہے تدریسِ حدیث

بارک اللہ وہ محدث ہین یہ ماشاء اللہ
ملک تحدیث کی وارث ہین یہ ماشاء اللہ

اللہ اللہ وہ ہین وارثِ میراثِ رسول ۔۔۔ بزم تدریس مین ہوتی ہین جو کی اور جہول
آپ کی شانِ کرامت ہے یہ اور شانِ قبول ۔۔۔ سبکو ہی فہم معانی مین مساوی حصول

سہل ہے آپ کو تفہیم عویصات علوم
ہر صعوبت کی ہے تسہیل کرامات علوم

ں نبی جب حاضر تحدیث ہوا کرتا ہوں — بالیقین دل میں ہوا کرتا ہے ایمان فزون
ذوق کا مزا کیا کہوں کس طور کہوں — حرز دل کیلیے ہے وہ اثر خیر قرون

یہاں جو کشوف ہی قرآن قدیم اور حدیث
کہیں اسطور نہ قرآن ہی نہ اسطور حدیث

لکتے ہیں مومن ہی کرامت والا — جو کہ ہی فاعل خیرات معاصی سی جدا
ص جس نے حبل رشتہ جبلت توڑا — حسن اخلاق لیا رتبہ عالی پایا

للہ الحمد یہ نعمت ہوئی مجکو بھی نصیب
ہو گئی ان اہل مقامات کرامت سی قریب

مد اللہ جو تدریس ہیں جسے ان کا بیان — قلب کو تر کا نمونہ ہی بہ حق المنان
ر زبان ماہی کو تر ہی بفضل الرحمان — یہاں ہی تسکین دل تر بزدگان و حیران

ہیں شفایاب وہ جنکے لیے یہ درمان ہے
اور حساد کی قسمت مرض حرمان ہے

باری یہ غیر مقلد متحدث ہیں جو آج — اور سقیم انکا مزاج و مجادل ہی مزاج
ل جملہ ہی یہاں سارے مریضوں کا علاج — پر نصیب انکو کہاں کبر کا دل سے اخراج

کس طرح آئیں وہ اس مرحمت باری میں
کہ سراسر خلل آتا ہے دو کانداری میں

ے تجار اکاذب کی تجارت تھی — کو نگار کہی ہے دوکان حدیث نبوی
ں کی شیعہ کی طرح عاشق اولاد نبی — کیا گمراہ ہزاروں کو ہوئی آپ شقی

کہتے ہیں مثل صحابہ ہے ہمارا بھی عمل

تابع نفس و شیاطین ہین یہ اصحاب و نسل

یہ جو مسلول براہین کی شمشیر ہے آج
کوئی دکہلائی کہین ایسی ہی تحریر ہے آج

قتل تیر بدعت و شرک پہ پیر ہے آج
رد بدعت کی ہر اک شہر مین تشہیر ہے آج

شان سحر تیر رقاب آپکی تحریر مین ہے
جند شیطان کا شہاب آپکی تحریر مین ہے

آئین تفسیر و احادیث کی ماہر علما
مختلف فیہ روایات کی دانا فضلا

اور افتائے مسائل کی تحریر فقہا
ذو معانی و بیان و آدبا رد علما

مشکل علم جو اون کو ہو تو ماشاء اللہ
سب کی اوستاد یہ شیخ العلما ہین ذی جاہ

صحف علم الہی سے صحیفہ یہ ہین
عارف سر احادیث منیفہ یہ ہین

عالم کامل آیات شریفہ یہ ہین
آج عالم مین بخاری کی خلیفہ یہ ہین

وہ محدث ہین کہ مشہور ہی آج انکی حدیث
انکی توصیف ہی اب ہر بشر و جن کی حدیث

بالیقین فقہ مین شیخ مشایخ ہین یہ آج
طبقات فقہا کی بہی مورخ ہین یہ آج

کہ اکاذیب روایات کی ناسخ ہین یہ آج
علما متقشف کی مورخ ہین یہ آج

عہد نعمان مین حاضر جو یہ کامل ہوتے
کیون نہ طرفین مین شیخین مین شامل ہوتے

احسن اللہ الیہ بالوہب الاحسان
ولقد انعمہ المنعم نعم الوجدان

اتمامن بما من علیہ المنان
ادبہ رفعہ اللہ علو العرفان

اِصطفاہ المَلِکُ الحقّ باِسباغِ نِعَم
اِنّما اَبلغہ اللہُ باِبلاغِ نِعَم

راسخین علما جو متقدم آئے | اور نفسے باقی متاخر ہی عالم آئے
یہ تو وہ مملکتِ دین کی حاکم آئے | کاملِ دہر یہان خود متعلم آئے

علما بہرِ خطاب آج یہان کب ہین صحیح
یہ تو بس حضرتِ قاسم کی مخاطب ہین صحیح

وعظ و تذکیر چو بینی کہ کم است از قالش | حاجتے نے کہ بسند است نذکر حالش
چون ز قرآن و حدیث است ہمہ اعمالش | ما صح ما ہمہ افعال و ہمہ احوالش
کافی ۱۲

واعظان جو بدرستی جملہ فراہم آیند
واعظِ النفسِ خود ما ہمہ باہم آیند

ان پر اللہ کا انعام ہی عالی نسبی | یعنی انصار سی ہین جو کہ ہین ممدوح نبی
انصار ۱۲
ان پر اللہ کا احسان ہی سو لی طلبی | ان پر اکرامِ خدا طوعِ رسولِ عربی
صلعم ۱۲

آپ عالی نسب و ذی حسبِ احسان ہین
کسقدر موردِ ہر مرحمتِ رحمان ہین

عالمِ عارفِ قرآن و رموز القرآن | حافظِ سرِ احادیثِ رسول الرحمان
والیٔ امرِ شریعت ہین بمنِّ المنان | مشتہر پیرِ طریقت ہین جہان ہین جوان

انپہ نازل ہی وہ فضل و کرم و لطفِ مبین
ہین یہ ذی علمِ یقین عینِ یقین حقِ یقین

عون علام سی ہین عالمِ احکامِ خدا | عارفِ ذات و صفت عالمِ ایام ہدا

حج بیت انپہ برت ہی انعامِ خدا — کیا منا یکس مین خشوع انکی ہی نام خدا

ہوتے ہین شاملِ حجاج جب ایسے مقبول
حج کل کیون نہو مقبولِ خدا ان کی شمول

ترکِ تدبیرِ معاش انکو ہی انعامِ خدا — ان کی ہر امر کا ہو کیون نہ مدبر مولیٰ
بابِ رزاق پہ افتادگی ایسی ہی عطا — ان کی در پر اگر آجائین ہزاروں غربا

مائدہ سب کی مدارات کا ہے اور یہ سعی
حقِ اضیاف ہے اور سنتِ ابراہیمی علیہ السلام ۱۲

دیکھا ای دین و دل بحرِ شریعت ہین یہ — پھر اوسی بحر مین کشتی طریقت ہین یہ
وسبدم پر کفِ دُرہائے حقیقت ہین یہ — حضرتِ قدس مین ذی قربِ وحدت ہین یہ

آپ وہ مجمعِ بحرین ہین ماشاء اللہ
حسبنا اللہ و لا قوۃ الا باللہ

آپ ہین مسقطِ تدبیرِ تقدیر — مخبرِ صادق دین ہین باخبرِ خبیر
آپ ہین مبصرِ اسرار بتبصیرِ بصیر — خلق مین راس اکابر ہین بتکبیرِ کبیر

ان پر انعامِ الٰہی ہے کمال و اکمال — کمال کردن ویگری ۱۲
ہین جمیل الشیم و اہلِ جمال و اجمال — ار نیکو کار و کردار ۱۲

ہین یہ اکرامِ الٰہی سی کریم الاخلاق — سایۂ رحمتِ خاص انکا وفاق اور رفاق
حسبِ فی اللہ سی کیا کچھ ہین حبیبِ آفاق — روز و شب ہین غربا و فقرا کی مشتاق

آپ پر فضلِ غنی ہے امراء سے نفرت
لطفِ ربی ہے مساکینِ جہان سے رغبت

ان پر اللہ کا احسان ہی ظاہر بیقین — عوضِ نفس کبہی منتقم اعدا سی نہین
مگر آجائی کہین پیشِ نظر دشمنِ دین — تو نظر برق غضبناک تہی گویا کہین

عینِ رحمت بہی ہے جو مومن کے لیے جاریہ ہے
کشتِ کافر پہ وہی صاعقۂ محرقہ ہے

ان پر اللہ نی وہ ظلِ عنایت رکہا — کیدِ کفار سے ہر جا سے سلامت رکہا
فاسقون نی بہی بہت موردِ کلفت رکہا — مطمئن ان کو خدا نی بحفاظت رکہا

اہلِ ایذا سی کبہی کچہہ نہ مزاحم رہے آپ
ذاکر و شاکر و صابر متبسم رہے آپ

ابتلا خاصۂ خاصانِ خدا کا ہی عیان — اور ہوا رفع مدارج کے لیے یہ سامان
سنتِ حضرتِ یوسف علیہ السلام نے دکہائی نشان — دلِ آفاق ہوا مثلِ زلیخا قربان

ابتلا مین بہی وہ حسنِ عمل اظہار ہوا
مثلِ یوسف دلِ ہر انس خریدار ہوا

اللہ اللہ جو ہوئی کام رشید احمد سی مد ظلہ العالی — دشمنون تک نکیا یا دوعائی بد سے
مگر اللہ نے ہر مفسد و ہر مفسد سے — انتقام آپہی لیا برقِ بلا کی زد سے

کیا ہے پامالِ مذلت ہوی اعدا ان کی
قہرِ معلول کی علت ہوئی اعدا ان کی

ہین رسولِ نبی حضرتِ مولیٰ مین کبیر — واسطہ آپکا لازم ہے بدرگاہِ قدیر
کیونکہ آدابِ الٰہی ہی مین وہ خاص خبیر — آج یہ واسطۂ اقرب ہے اور بخیر ہیر

اس وساطت کا بہی احسان خدا ان پر ہے

یعنی ہر امر ہے اور سنّتِ پیغمبر ہے

خاص صوفی متقرب مین کلام ربی
یعنی صیرورۃ رجل و ید و سمع و بصری

یہ جو ہی قربِ نوافل ہین حدیثِ قدسی
اسم اعدے عطیاتِ جنابِ مصطفیٰ

اس کی مصداق بھی بندۂ سنان ہین آج
ربِ محسن کی یہ وہ موردِ احسان ہین آج

کسقدر یہ بھی ہے انعامِ مجیب الافواہ
آپ وہ صاحبِ اکسیرِ دعا ہین ذی جاہ

مستجاب انکی دعائین ہین بدرگاہِ الٰہ
مس حاجات بنائی زرِ خالص دلخواہ

باکراماتِ مجرب ہے یہ ان کی اکسیر
جس کی تاثیر سے ابدل کا غنی ہی یہ فقیر

ان کی اکسیر کی تاثیر ہوئی ایسی عجیب
مطمئنہ بھی بنا دی آ وہ ربِ مجیب

نفس امارہ ہی لوامہ ہوا مجکو نصیب
ہوئی دنیا جو ضرورت سے فزون مجھسے قریب

اوسکو بھی چھوڑ دیا مین نے بعون المولےٰ
اِسقدر کا ہیکو عالی یہ مرا حوصلہ تھا

یعنے طالب ہوا میرا جو وزیرِ بھوپال
روم کی شام کی بھی دیکھی ففو و آ صال

سفر مصر کی دکھلائی بہم دشت و جبال
اس سفر کا ہوا بالخیر خجب انجام و مآل

پھر کی اظہار خوش اخلاقی و الفت سب سے
ہوا بھوپال مین خواہانِ اقامت سب سے

گو کہ دنیا کا وہان عیش تھا بر دین تھا
دل وہان جسکی اثر سے متنفر ہے رہا

علماء بھی وہان مثل عبیدا مرا
شکر ہی انکی دعا نے مجھی یہان کھینچ لیا

چھوڑا بھوپال کو انعام ہوا باری کا
کیونکہ بھوپال مین بھونچال ہی دینداری کا

وہان کہا دل نی کہ ہی ہی وہ مساکین کہان — جنکی تقریب مین ہی مرضی خلاق جہان
(بھوپال مین کر) تو اگر رہگیا دنیا مین گرفتار یہان — ہو یگا فجبہ کی عشاق مین محشور وہان
یعنے دنیای خانہ مکارہ غدارہ ۱۲

الحمد کہ مین اور مساکین وطن
پھر ہم شاد ہین یہان چھوڑ کی وہ دار حزن
۱۲

انکی باعث ہی نفقیری ہین وہ لذت مجکو — عیش دنیا نرہا باعث رغبت مجکو
ہر دم افزون ہو خدایا یہی نعمت مجکو — ارض دنیا رہی عقبیٰ کی زراعت مجکو

الدنیا مزرعة الآخرة ۱۲

مانو کے اللہ سے ہو حفظ جناب المغنی
(ص عبد اللہ ۱۲)
ہو عطایا سے عطا مجکو غنا بالمغنی

انپر انعام الٰہی ہے وہ تعبیر منام — جس سے مقرون ہی ہر خوبی تاثیر منام
جان رائی مین جلی ہوتی ہی تصویر منام — قلب مین نور فزا ہوتی ہی تصویر منام
دیکھنے والا خواب کا ۱۲

ان کی تعبیر سے بیداری دل ہوتی ہے
پیکر نور عیان پیکر گل ہوتی ہے

ابن سیرین زمان ہین یہ رئیس الفقرا — آج ہین بیہقی وقت یہ ختم العلما
ایسا قرآن و خبر سے ہی مطابق فتوا — زمن ہین ابن ہمام اب بھی جہان مین گویا

کیون یہ ساری علما و فضلا اہل کمال
اپنے اکمل کی طرف کرتی نہین شد رحال

آپکی عصر ہمایون کو ہی اعصار پہ فخر — آپکی مصر مبارک کو ہے امصار پہ فخر

آپ کی شبنم افشاں کو انہار پہ فخر
آپ کی لمحِ بصر کو اولی الابصار پہ فخر

رحمتِ حق سے ہے دل بحرِ محیطِ عرفان
سترِ دل آپکا ہے نورِ بسیطِ عرفان

آج انعامِ الٰہی سے معاصران کے
یعنے مداح ہیں غائب و حاضر انکی
کسقدر وصف بیان کرتی ہین ظاہر انکی
کہ یہ بے مثل ہین ایسی ہین مآثر انکی

گو زمانے نو معاصر یہ جہان ہے موجود
لیکن اس شان کا معصر کہان ہے موجود

علم و علم و حِکَم و عزم مین یکتا ہین یہ
مُسکتِ منطقی و ناطقِ حِنّا ہین یہ
صولتِ فہم سی ہر علم مین اعلیٰ ہین یہ
زاجرِ فلسفی و مُہدیِ تقویٰ ہین یہ

علمائ متکبر ہین ذلیل ان کے حضور
متعلم ہین بہت جبرئیل ان کے حضور

کیون نہ ہند آج یہ سر سبز ہو مثلِ جنان
کیا ہی مدرسِ احادیث کی گل ہین خندان
جسپہ تحدیث برشید کا ہی نازل باران
مدرسہ آپکا انموذجِ باغِ رضوان

آج دنیا مین ہی وہ خیر کثیر ان کی حدیث
تشنہ کامون کو ہی کوثر کی نظیر انکی حدیث

قطبِ عالم کی ہین یہ جانشین قطبِ زمان
انسا کین قمری ہر جو یہ مصر احسان
فرقدین آپکی گویا ہین مریدانِ جہان
کبھی ہوتی ہین پئی ذرہ نوازی تابان

کہین جاتی ہین جو تو ارشادِ دین مختار
وقتِ غیرت ہی وہان فرحِ ہلالِ اظہار

گرہ دلِ دہر محلّی بجواہر ہے عیان
گویا روحِ طلبہ قصر گہر مین ہی یہان
در ارشاد و ہدایات ہین اور گوشِ جہان
آپ گنجینۂ انوار ہین چون قصرِ جنان

گویا انفاسِ مقدس ہین ہی ریحِ جنات
دور دور اس سے مطہر ہین جو آج اہلِ نجات
(یعنے فرقۂ ناجیہ اہلِ سنت ۱۲)

کیا ضرورت ہی کہ تکذیبِ مماثل کیجے
کوئی تشبیہ بیان ایسے اب آدل کیجے
یعنے غیروں کو نہ توصیف مین شامل کیجے
نشانِ اعلیٰ سی جدا جمعِ اسافل کیجے

وہ یہ ہی آئین سب اشباہ فراہم ہو کہ
صورتِ گرہ بہ ہین ہمشکلِ آسیہان یکسر

انکے اوصافِ حمیدہ کا نہین کچھ پایان
ہر محل اسکی عطا کا نہین ہوتا یکسان
کیونکہ کلی مشکک ہی عطاے رحمان
اس محل پر مگر ایسا ہے حلولِ رضوان

خاص یہان فضل کی ہین نامتناہی افراد
(یعنے انبیا ۱۲)
منقسم رہتی ہے گو عام یہ کلّی افراد

آئی جنّت سی مدرس جو زمین پر آدمؑ
انبیا شاغلِ تدریس رہی یہان پیہم
(متواتر ۱۲)
تو ہوا مدرسۂ علمِ الٰہی عالم
حضرتِ ختمِ رسل آئی معلّمِ خاتم

آج تک مدرسۂ علمِ الٰہی ہے زمین
خالی آفاق ابھی وارثِ مرسل سے نہین

یا خدا مدرسۂ علم رہی ان سے زمین
کہ رضامند ہو ہر ارض کی ساکن سے زمین
یون ہو لبریز لعلّم لبشر و حسن سی زمین
ہر وجب عامرہ ہو مسلم و مومن سی زمین
(ہر بالشت ۱۲)

قرۃ العین ہین اہل و عیال ان کی مدام

تھی مقتدی ان کی رہین اور آپ امام

یہ رہین مسرح رضوان کی معراج یارب
ہر غم و ہم کو ہو رحمت تری خارج یارب
ان کی ہر دم ہو ترقی مدارج یارب
شاد دیکھے ہر نفس داخل و خارج یارب

ان سے ہو علم حیات ابدی کی تعلیم
طول عالم مین حیات انکی ہو باقی و قدیم

کبریا تا بقرون ان کو سلامت رکھے
ان کی اعدا کو تہ قہر و ملامت رکھے
دوران سے فتن قرب قیامت رکھے
انپہ دارین مین وہ تاج کرامت رکھے

کہ رہین سلطنت خیر کی سلطان یہان
حاضر مائدۂ رویت رحمان وہان

انکی مسعود بھی محمود بھی یارب ہو وجود
باعث مقت الٰہی رہی ان سے نابود
رہین دارین مین محمود صفات اور مسعود
یہ رہین موجب رضوان مین ہر دم موجود

تحت ظل آپ دوام ایسا دکھادے یارب
قابل سایۂ عرش انکو بنادے یارب

جس نے اس نور سے پر نور بنائے یہ دن
پایا ایمان کا مزا ہم نے جو پائے یہ دن
الحمد کہ ہمکو بھی دکھائی یہ دن
جن کی انوار ولی دل مین سمائی یہ دن

تا قیامت رہی یہ شمس ہدایت روشن
کہ ہوا عالم دل اس سے نہایت روشن

مین بھی ایک ذرہ جو اس مہر ہدایت کا ہون
دانہ منسوب اک اس خرمن نعمت کا رہون
صورت قطرہ مضاف اس یم رحمت کا رہون
مستحق مین بھی پھر امید ہی جنت کا رہون

یہ دعا میری ہی دارین میں یارب مجیب
ہو مع الفوز و سعادت یہ فقیراں کی قریب

| | |
|---|---|
| فلک المنۃ و الشکر الٰہ العالم | انت اکرمت فؤادی بعلوم و حکم |
| رب زد فیک لی العشق بشان متمم | و اتباع النبوی العربی الاکرم |

حسبی رب لک الذاکر فی کل الآن
و ابد فی حین حماتی بکلام الایمان

| | |
|---|---|
| بر محمد صلوات ابدیہ برسان | و احسن نعمت تسلیم رضیہ برسان |
| ہر زمان رحمت و صد الف تحیۃ برسان | ہمہ الطاف خفیات و جلیہ برسان |

بمالغت اورا بمقام محمود
کردہ صاحب او صاحب نام محمود

| | |
|---|---|
| دمبدم ذات محمد پہ درود اور سلام | آل و زوجات محمد پہ درود اور سلام |
| اہل طاعات محمد پہ درود اور سلام | ذو قرابات محمد پہ درود اور سلام |

یعنی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ۱۲

رہے تجھپر بھی پہراں سبکی طفیلی رحمت
بستہ ذیل کو یہاں کافی ہی قلیلی رحمت

## نثر خاتمہ ریختہ خامہ عالم کامل مولوی محمد ابراہیم صاحب دہلوی بد فیوضہ فرید اوسط مداح بشیر و نذیر جناب مع لانا الفقیر دامہ اللہ الکبیر

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی ختم المرسلین وآلہ واصحابہ اجمعین و بعد فیقول الراجی رحمۃ ربہ الرحیم محمد ابراہیم عفا اللہ العفو الکریم ذنوبہ و ستر عیوبہ مسالکین الی عشق محمدیہ کو صلا اور مشتاقان زیارت حرمین منتظرین کو نوید جان فزا کہ درین ولا کتاب

مستطاب دیوانِ فقیر در مدح بشیر و نذیر ملقب بسفینۂ عشقِ مدینہ
جو اوّل بار چھپکر غذائے روح عاشقین خیر المرسلین ہو چکا اور رہبر اہل ایمان کو اُسکی
طلب رشک طلب کیمیا آگیا ہے اور اِسکے مصنف داعی خلق اللہ بالحکمۃ والموعظۃ الحسنۃ الیٰ
سبیل رب البریۃ عالم عامل ملبوس تذلل فقیر یعنی فاضل رئیس شعراء مداحین دوران کا یتہ
تلمیذ حضرت حسان علیہ الرضوان حضرت والدی و استاذی مولانا مولوی محمد حسین صاحب
فقیر دامہ اللہ القدیر ہین اب طبع اوّل سے دو چند یعنی نعوت نادرہ مدحیہ خیر البریہ زیادہ ہو کر
مطبوع ہو گیا ہے اور اِس پر نظر ہو کہ پیرایہ اِس شاہد دلنواز کا زبان اردو ہے بلکہ یہ گو ہندی
نژاد ہے پر عربی خو حجازی ابو ہے کیونکہ مدائح سلطانِ عرب حضرۃ رسول کریم علیہ الصلوات
والتسلیم اسکا ہر مقال ہے اور بات بات اسکی سحر حلال ہے زینت و متانت مضامین اشعار ظاہر ہے
فصاحت و بلاغت کلمات باہر ہے نظم سلک مروارید معانی ہر ستانِ لطائف و استعارات و نکات دلپذیر و
ملاحت جانی ہے نہ مثل دیوان مداحین خالین زمان کے مضامین شرکیہ و بدعیہ سے لبریز ہے بلکہ ارادت و
محبت معرفت خیز والی اللہ دو و ولولہ عشق انگیز ہے رد شرک و بدعت مین نذیر عریان ہے اور
ترغیب توحید و سنت مین معلم اہل ایمان ہے مشتاقانِ زیارت حرمین شریفین کو قبلہ نما اور رہنما ہے کرامت
ولی حضرت سید حسین سولی نما اِس کا لقب انسب ہے کیونکہ یہ امر مجرب ہے بہت حجاج فرما چکے ہین کہ ہم
مدت سے باوجود زاد و راحلہ سفر حرمین سے متساہل تھے مگر جب اسکو دیکھا تو بیقرار و مستعجل ہوئے حضرات اغنیا خوابیدگان
سستی و تنعم کیلیے بیدار کن آگیا ہے سخن پردازی عرفانِ الٰہی اور اتباع نبوی کو واعظ بے سخن آگیا اور
مدائح حضرۃ جبرئیل علیہ السلام خاص اسی کیلیے مقرر تھین کہ جلوہ گر ہین اہلِ عجم کو مرہم اور اِس
نبی کے حصے مین آئی ہین اشعار فصیحہ عشقیہ اسکے سہل بھی ہین کہ عوام کا اشتیاق افزون ہو اور ابیات
دقیقہ بلیغہ عربیہ فارسیہ ہندیہ سکلہ بھی ہین کہ خواص و علم و فہم اہل ذوق کا مذاق افزون ہو

حسن سراپاے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بھی پیشتر سے مثل حسن اہل نعیم زیادہ اور دلربا ہے عشاق کو آمادہ ہے مثنوی نالۂ فقیر کی بھی نالہاے پر تاثیر بلند ہین اور اشعار عشقیہ و تصوف و ذم دنیا و تمثیل بحکایات صلحا جان نواز اور دل پسند ہین آخر مین قصائد مدائح علماے ربانیہ ملحق کیے گئے تا معتقدین کو دارین مین مفید رہے یہ کتاب مستطاب مدح و ثناء رسالت مآب علیہ الصلوات من اللہ الوہاب مین عطیات بارگاہ ملہم خیر سے مصداق ان من الشعر لحکمۃ وان من البیان لسحرا ہے ربنا ان سے مصنف کی قبول فرمائی اور تا قیامت مفید اہل دین ہے اب حضرات مستفیدین و جملہ ناظرین سے دعاے خیر کی امید ہے و آخر دعوینا ان الحمد للہ رب العالمین و الصلوۃ علی سید المرسلین

## قطعات تاریخ عربیہ و فارسیہ و ہندیہ طبعزاد مولوی محمد ابراہیم ذکی سلمہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| جار فی ذکر سید الکونین | نظم مدح فحبذا نظم | از حسن فکری ختام الطبع | باب مدح المصطفے نظم |
| | | | ۱۴ ۰ ۶ |

| | |
|---|---|
| چو دیوان فقیر است از ثناے مصطفے مشحون | بگوش سر دلی جلا اش مسموع دلہا شد |
| پی توحید و سنت آن مناد آمد این صادق | ز عالم شرک و بدعت ہا ہمہ مدفوع دلہا شد |

ذکی سال تمامش در ضمیرم ریختند از غیب
بیا دیوان بنعت مصطفے مطبوع دلہا شد
۱۳۰۶ھ

| | |
|---|---|
| دیار ہند مین نعت رسول اللہ کا دیوان | خراب آبادی ظاہر ہوا لیکن ارگنج اچھا |
| اب اس تاریخ ہندی کی عرب تک ہو گئی شہرت | چھپا دیوان یہ اردو فقیر نکتہ سنج اچھا |

## از نتائج فکر شگفت و ناسخ حافظ عبد الرحمن صاحب راسخ فرزند مولانا الفقیر

| | |
|---|---|
| چو گر دیدہ معروف حسن شان محمد | بدیوان صلوۃ و سلام و فقیرے |
| زراسخ ہمین سال طبعش بر آمد | چھپا طبع گشتہ کلام فقیرے |
| | ۱۳۰۶ھ |

## تاریخ چکیدہ قلم مولوی محمد حبیب الرحمن صاحب خلف اکبر جناب فقیر

آئی تکری پھر بعد مدت | چھپا دیوان نعت مصطفےٰ خوب

طفیل حق سے مطلب پا ن | سبب اسکو ہوئی دل شاد کیا خوب

میرے دل مین حبیب آئی یہ تاریخ
یہ دیوانِ فقیر اردو چھپا خوب

تاریخ نتیجہ طبع سلیم حافظ محمد اسحاق خلف اصغر حضرت فقیر سلمہا اللہ القدیر

مژدہ ای عشاق ختم المرسلین | چھپکے پھر آتا ہے دیوان نعت کا
کوئی پوچھے سنیون کی دل سی بات | کیا ہے اور کیسا ہی دیوان نعت کا

لکھدے اسے اسحاق تاریخ تمام
خوب ہی لکھا ہے دیوان نعت کا

تاریخ طبع زاد نازک خیال حمید خصال شاہزادہ حافظ محمد شفیع صاحب مخلص

تعریف مجھسے کیا ہو اس دیوان کی | تفسیر ہے گویا کہ یہ قرآن کے
کفار کو ہی نظم اس کی مثل تیغ | تسکین دل ہر صاحب ایمان کے
لامذہبوں کی دیکھکر یہان سرزنش | تاریخ مخلص نے کہی شان کے

واللہ کیا کہا ہے ای حضرت فقیر
سنت ادا کی خوب اب حسان کے

اشتہار بخدمت حضرات ناظرین کے واضح ہو کہ حضرت مصنف مدظلہ نے اپنی حق تصنیف کی مجکو اجازت دیدی ہے پس کوئی صاحب بدون اجازت مشتہر کے اس کتاب کے چھاپنے کا قصد نفرمائین جسقدر نسخے مطلوب ہون طلب فرمائین ورنہ بموجب "قانون سیتم(؟) مشتہر کے بہتر نہو گا اور بجائے نفع ضرر رہیگا

المشتہر محمد ابراہیم دہلوی خلوت(؟) مولانا الفقیر مدظلہ

6/73